بسم اللہ الرحمن الرحیم

فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ

## کشف العلہ عن سمت القبلہ

۱۳۲۴ھ

# قبلہ نما

تصنیف


مجدد اعظم اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قادری بریلوی قدس سرہٗ

تقدیم، تحشیہ وترتیب رفع العلہ

مولانا مفتی قاضی شہید عالم رضوی کٹیہاری



ناشر

المجمع الرضوی ۸۲ سوداگران، رضانگر، بریلی شریف

# حسب فرمائش

## تاج الشریعہ حضرت علامہ مفتی محمد اختر رضا خاں قادری ازہری بریلوی


نام کتاب : **کشف العلہ عن سمت القبلہ (قبلہ نما)**

تصنیف : مجدد اعظم اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قادری بریلوی قدس سرہ

تبییض، تقدیم، تحشیہ وترتیب رفع العلہ : مولانا مفتی قاضی شہید عالم صاحب رضوی کٹیہاری
شعبہ تدریس وافتاء جامعہ نوریہ رضویہ باقر گنج بریلی شریف

باہتمام : نبیرۂ اعلیٰ حضرت مولانا محمد عسجد رضا خاں قادری بریلوی

جدول طول وعرض : محمد عبد الرحیم نشتر فاروقی مرکزی دار الافتاء بریلی شریف

کمپوزنگ : محمد توحید بیگ رضوی ومحمد تطہیر خاں رضوی وغلام مجتبیٰ نوری

ٹائپ سیٹنگ : محمد عبد الرحیم نشتر فاروقی مرکزی دار الافتاء بریلی شریف

پروف ریڈنگ : مفتی محمد محبوب عالم مصباحی کٹیہاری ومفتی افروز عالم مصباحی

کل صفحات : ۳۲۰ صفحات / تعداد: گیارہ سو ۱۱۰۰ کاپیاں

سن اشاعت : باردوم، رجب المرجب ۱۴۲۴ھ / ہدیہ Rs.100

ناشر : المجمع الرضوی ۸۲ سوداگران رضا نگر بریلی شریف

**کتاب ملنے کے پتے**

☆ قادری بکڈپو اسلامیہ مارکیٹ بریلی شریف ☆ مکتبہ رحمانیہ سوداگران بریلی شریف

☆ مکتبہ نعیمیہ 423 مٹیا محل جامع مسجد دہلی ☆ مصباحی کتب خانہ اعظم نگر کٹیہار، بہار

☆ مکتبہ اویسیہ رضویہ جھوا گریڈیہہ جھارکھنڈ ☆ کتب خانہ امجدیہ مٹیا محل جامع مسجد دہلی.

# فہرست مضامین

| نمبر شمار | مضامین | صفحہ نمبر |
|---|---|---|

| نمبر شمار | مضامین | صفحہ نمبر |
|---|---|---|

| نمبر شمار | مضامین | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ۹۷ | ○ ضرب منحط .................... | ۷۳ |
| ۹۸ | ○ ضرب درمرفوع .................... | // |
| ۹۹ | ○ تقسیم منحط .................... | ۷۴ |
| | **باب اوّل مباحث عمود** | |
| ۱۰۰ | ○ حاجت استخراج عمود .................... | ۷۶ |
| ۱۰۱ | ○ ادراک جہت عمود .................... | ۷۸ |
| ۱۰۲ | ○ فصل کم عرض جنوبی عمود سمت الرأس سے شمالی .................... | // |
| ۱۰۳ | ○ فصل زائد عرض شمالی عمود سمت الرأس سے شمالی .................... | ۸۰ |
| ۱۰۴ | ○ ادراک عرض موقع عمود .................... | ۸۱ |
| ۱۰۵ | ○ ادراک جہت انصراف .................... | ۸۲ |
| ۱۰۶ | ○ جہت انصراف بوجہ آخر .................... | // |
| ۱۰۷ | ○ فائدہ۱:- عرض موقع ہی سے قبلہ کا شمالی یا جنوبی ہونا ظاہر..... | ۸۳ |
| ۱۰۸ | ○ فائدہ۲: ایک نصف النہار کے تحت عرض موقع ایک ہی رہے گا۔ | // |
| ۱۰۹ | ○ فائدہ۳:- موقع عمود کے دونوں جانب برابر فاصلہ پر انصراف برابر جہت مختلف .................... | ۸۴ |
| ۱۱۰ | ○ فائدہ۴:- عرض موقع ہمیشہ عرض حرم سے زائد ہوتا ہے .................... | // |
| ۱۱۱ | ○ فائدہ۵:- عمود کا معدل سے فصل تزاید بروجہ تناقص .................... | ۸۵ |
| ۱۱۲ | ○ فائدہ۶: فصل کم جتنا کم عرض موقع چھوٹا اور جتنا زائد بڑھتا جائے گا۔ | ۸۶ |
| ۱۱۳ | ○ فائدہ۷:- فصل طول ۹۰ ہو تو عرض عمود کامل ۹۰ ہوگا .................... | // |
| ۱۱۴ | ○ نتیجہ:- فصل طول پیدا ہونے سے عرض موقع پیدا ہوتا ہے... | // |

| نمبر شمار | مضامین | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ۱۶۹ | ○ مثلث قائم الزاویہ کے اضلاع قائمہ کے مابین نسبت...... | ۱۷۱ |
| ۱۷۰ | ○ مثلث قائم الزاویہ کے اوتار کے مابین نسبت........ | ۱۷۱ |
| ۱۷۱ | ○ حاصل مؤامرہ............................ | ۱۷۲ |
| ۱۷۲ | ○ اس مؤامرہ کا واقعیت سے تفاوت........... | ۱۷۳ |
| ۱۷۳ | ○ چغمینی انصراف اور اس کے اغلاط کی جدول........ | ۱۷۶ |
| ۱۷۴ | ○ فساد نماز کے قریب والے اغلاط کی جدول........ | ۱۷۸ |
| ۱۷۵ | ○ قواعد چغمینی پر بعض جگہ قبلہ کی طرف پشت ہوگی........ | ۱۷۹ |
| | **باب ششم** | |
| ۱۷۶ | ○ تمام دنیا کے لئے جدول سمت قبلہ کی بحث........ | ۱۸۱ |
| | **باب ہفتم** | |
| ۱۷۷ | ○ بلاحسابی عمل متحدہ ہندوستان کیلئے قانون کلی کی بحث........ | ۱۸۸ |
| | **باب ہشتم** | |
| ۱۷۸ | ○ بحر ہند سے عرب جانے والے جہازوں کیلئے سو سو میل پر سمت قبلہ.. | ۱۹۰ |
| ۱۷۹ | ○ مقدمہ اولیٰ دریائی میل کی تحقیق........ | // |
| ۱۸۰ | ○ انگریزوں کے پانچ مختلف اقوال........ | ۱۹۱ |
| ۱۸۱ | ○ انگریز محققین کی خطائیں........ | ۱۹۳ |
| ۱۸۲ | ○ مقدمہ ثانیہ........ | // |
| ۱۸۳ | ○ بمبئی، کراچی، کولمبو اور جاوے سے عدن کی سمت و سافت... | // |
| ۱۸۴ | ○ عرض وطول دریافت کرنے میں خطوط مستقیمہ سے کام لینا غلط. | ۱۹۷ |
| ۱۸۵ | ○ عرض وطول کی تحقیق میں مدعیان تحقیق کی خطائیں........ | ۱۹۸ |

# کلمات بابرکات

از:- تاج الشریعہ حضرت علامہ مفتی **محمد اختر رضا** خاں قادری ازہری بریلوی

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین وعلی آلہ واصحابہ وازواجہ وذریاتہ اجمعین.

جدی الکریم امام اہلسنت اعلیٰ حضرت **امام احمد رضا** خاں قادری برکاتی بریلوی قدس سرہ القوی کے گنجینۂ جواہر کا ایک انمول موتی "**کشف العلہ عن سمت القبلہ**" ہدیۂ ناظرین ہے۔

یہ کتاب کیا ہے اپنے موضوع پر نہایت ہی معرکۃ الآرا اور نادر تصنیف ہے ناظرین بعد مطالعہ خود ہی اندازہ لگالیں گے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے جدی الکریم سیدی وسندی وکنزی وذخری لیومی وغدی امام اہلسنت اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو علم وآگہی کا "آفتاب وماہتاب" بنا کر بھیجا تھا جس کے نور سے نہ معلوم کتنے مسائل علمیہ مجلّی اور بے شمار اہل علم مستنیر ہوئے۔

آپ کی یہ تصنیف بھی اپنے موضوع پر فوائد علمیہ کا گراں قدر خزانہ اور تنقیح و تصحیح کا عظیم ذخیرہ ہے لیکن اس ذخیرے کو ضائع ہونے سے بچالینے کا سہرا عزیز گرامی مولینا مفتی قاضی شہید عالم رضوی سلمہ القوی کے سر جاتا ہے، جنھوں نے بڑی عرق ریزی کے بعد اس کتاب کی تبیض وترتیب اور اصطلاحات کی تشریح نیز فقیر کی خواہش پر اس کی جدید ترتیب دی۔

دعا ہے کہ مولیٰ تعالیٰ ان کے علم وعمل میں بے پناہ برکتیں عطا فرمائے اور ہر سنّی کو اس کتاب سے مستفید ومستنیر بنائے!

آمین بجاہ سید المرسلین علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم.

فقیر محمد اختر رضا قادری ازہری غفرلہ

۱۱ر شعبان المعظم ۱۴۲۴ھ

# عرض ناشر

اس دنیائے رنگ و بو میں بعض شخصیتیں ایسی ہمہ جہت و ہمہ گیر ہوتی ہیں کہ انھیں جس رخ سے بھی دیکھا جائے کامل دہر اور یگانۂ روزگار نظر آتی ہیں لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ ایسی شخصیتیں مدتوں بعد جنم لیتی ہیں یا یوں کہئے۔

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

وہ شخصیتیں اس دنیائے فانی میں اپنے علم و فضل، فکر و نظر اور افعال و کردار کا اتنا گہرا اثر چھوڑ جاتی ہیں کہ دنیا ان کے نقوش قدم کو اپنے لئے مشعل راہ اور نمونۂ عمل بنا لیتی ہے۔

انھیں شخصیات میں ایک آفاقی شخصیت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں قادری برکاتی بریلوی قدس سرہ کی بھی ہے جس نے علم و آگہی کے گہرہائے گرانمایہ سے ملت اسلامیہ کو سرفراز کر دیا۔

امام احمد رضا علم و فن کا وہ پیکر مجسم ہیں جن کی بارگاہ میں مفکرین و محققین محدثین و مفسرین، موافقین و مخالفین سب نے جبین نیاز خم کر دیئے۔

آج دنیا کا کون سا ایسا خطہ ہے جہاں امام احمد رضا کا چرچہ نہیں اور علم و فن کا کون سا ایسا گوشہ ہے جہاں امام احمد رضا کے سحر طراز نوک قلم کا چھینٹا نہیں۔

امام احمد رضا کو جن علوم و فنون میں دسترس تھی ان کی تعداد ۵۵ ریا اس سے بھی متجاوز ہے انھوں نے نہ صرف اتنے علوم و فنون کی تحصیل کی بلکہ تقریباً ہر علم و فن میں اپنی کوئی نہ کوئی یادگار ضرور چھوڑی ہے۔

چنانچہ امام احمد رضا مذکورہ علوم وفنون کا ذکر کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

"ولی فی کلھا أو جلھا تحریرات وتعلیقات من زمن طلبی الی ھذا الحین یعنی ان جملہ علوم وفنون یا اکثر کی بڑی بڑی کتابوں پر میری تحریرات وتعلیقات موجود ہیں یہ سلسلہ زمانۂ طالب علمی سے اب تک جاری ہے" [الاجازات المتینۃ ص ۱۵۶]

امام احمد رضا نے ان میں سے بعض کی طرف بحیثیت علم وفن نہیں بلکہ محض تفریح طبع کے لئے عنان توجہ منعطف فرمائی، چنانچہ آپ خود ارشاد فرماتے ہیں:

"واشتغالی بالھیأۃ والھندسۃ والزیج واللوغارثمات وفنون الریاضی لیس لیکون فیہ ارتیاضی بل انما التوجہ ترویحا للقب علی جھۃ التفکہ وربما اقصدھا العلم التاقیت و تحدید الاوقات نفعا للمسلمین فی الصوم والصلوات یعنی ہیئت، ہندسہ، زیج، لوگارثمات اور فنون ریاضی سے میرا شغف حصول مہارت کے لئے نہیں بلکہ محض تفریح طبع کے طور پر ہے البتہ بعض اوقات صوم وصلوٰۃ کے اوقات کی تحدید کے لئے بالقصد ان علوم وفنون کی طرف متوجہ ہو جاتا ہوں تاکہ مسلمانوں کو فائدہ پہنچے" [الاجازات المتینۃ ص ۱۵۸]

زیرِ نظر کتاب "**کشف العلۃ عن سمت القبلۃ**" اپنے موضوع پر آپ کی شاہکار تصنیف ہے، جب ہم اس کتاب کا مطالعہ کرتے ہیں تو حیرت ہوتی ہے کہ ایک ایسا فن جس سے آپ کا شغف محض تفریح طبع کی حد تک ہے اس میں گہرائی وگیرائی کا یہ عالم ہے تو پھر جو علوم وفنون آپ کیلئے مقصود اصلی ہیں ان میں آپ کی گہرائی وگیرائی کا کیا عالم ہوگا۔

قریب تھا کہ امام احمد رضا کی یہ عظیم وجلیل تصنیف اپنی ناقدری پر آنسو

بہاتے بہاتے اپنا وجود کھو دیتی مگر بھلا ہو حضرت علامہ مفتی قاضی شہید عالم صاحب رضوی کا جنھوں نے مسلسل جد و جہد کے بعد اس کتاب کو ایک نئی زندگی دی۔

کتاب کے مسودے کی حالت زار دیکھ کر ہمیں تو یہ احساس ہو چلا تھا کہ واقعی یہ کتاب اپنی زیست سے ہاتھ دھو بیٹھی ہے کیونکہ کتاب کے بہت سے صفحات کا خاصہ حصہ دیمکوں کی غذا بن چکا تھا جس کی وجہ سے بعض بعض صفحہ میں تو کئی کئی سطریں غائب تھیں، ایسی صورت میں خصوصاً ریاضیات کی کتاب میں جہاں سیاق و سباق بھی سہارے سے انکار کر دیتے ہیں مگر آفریں صد آفریں کہ قاضی صاحب موصوف نے اس مشکل ترین کام کو بفضلہٖ تعالیٰ اپنی علمی مہارت سے نہ صرف مشکل مقامات کی تسہیل کر دی بلکہ سیاق و سباق کو ملحوظ رکھتے ہوئے کرم خوردہ مقامات کو مناسب الفاظ سے پر کر دیا نیز اس کتاب سے متعلق ''رفع العلہ'' کے نام سے جملہ اصطلاحات کی تشریح بھی فرما دی اور انکے انگریزی الفاظ بھی درج کر دیئے، کشف العلہ ''میں واقع تمام شکلوں کو قاضی صاحب نے خود اپنے ہاتھوں سے بنایا ہے نیز فصل طول نکالنے کے قواعد بھی آپ ہی کے ایجاد کردہ ہیں غرض کہ جو خدمت حضرت قاضی صاحب مدظلہ نے اس کتاب کے تعلق سے انجام دی وہ صرف آپ ہی کا حصہ ہے۔

امام احمد رضا کی ریاضیات پر قاضی صاحب کی سرگرمی جاری ہے، آپکی کدو کاوش سے کئی غیر مطبوعہ کتابیں مثلاً (۱) المعنی المجلی للمغنی والظلی (۲) قانون رویت اہلہ (۳) رویۃ الہلال وغیرہ انشاء اللہ تعالیٰ عنقریب منظر عام پر آنے والی ہیں۔

آپ کی جس قدر ستائش کی جائے کم ہے امام علم و فن حضرت علامہ خواجہ مظفر حسین صاحب قبلہ کو بھی ان سے بہت امیدیں وابستہ ہیں بلکہ خواجہ صاحب

قبلہ فنون ریاضیہ میں آپ کو اپنا ''عصبہ'' فرماتے ہیں۔

موصوف اپنی جماعت کے ان صائب الرائے اور معتمد علماء میں شمار کیے جاتے ہیں جو ہیئت و ہندسہ جیسے فنون نادرہ میں خاصی مہارت رکھتے ہیں آپ کو تاجدار اہل سنت حضور مفتیٔ اعظم ہند سے شرف بیعت اور حضور تاج الشریعہ سے سلسلۂ عالیہ قادریہ برکاتیہ رضویہ میں اجازت وخلافت حاصل ہے، فی الوقت آپ جامعہ نوریہ رضویہ باقر گنج بریلی شریف میں درس و تدریس کے علاوہ شعبۂ افتاء کی صدارت کے فرائض بھی انجام دے رہے ہیں۔

قاضی صاحب موصوف کو حضور تاج الشریعہ سے گہری عقیدت ومحبت ہے خود تاج الشریعہ بھی آپ کو از حد عزیز رکھتے ہیں تاج الشریعہ کی خواہش تھی کہ اس کتاب کی ترتیب جدید اور حواشی میں کچھ ضروری اضافہ کر دیا جاتا جس سے کتاب کی افادیت مزید بڑھ جاتی چنانچہ راقم نے قاضی صاحب موصوف سے تاج الشریعہ کی اس خواہش کا اظہار کیا جسے آپ نے خندہ پیشانی سے قبول فرماتے ہوئے بحسن وخوبی اس کام کو انجام دیا اور اب اپنے موضوع پر یہ نادر روزگار شاہکار بہترین کمپوزنگ وسیٹنگ، عمدہ طباعت، دیدہ زیب ٹائٹل اور مضبوط جلد سے مزین ہو کر آپ کے ہاتھوں میں ہے، مولائے کریم اس کتاب کو عوام وخواص کے لئے نفع بخش اور مرتب وناشر کے لئے نجات اخروی کا ذریعہ بنائے!

آمین ثم آمین بجاہ سید المرسلین صلوات اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ اجمعین



محمد عبد الرحیم نشتر فاروقی غفرلہ

یکے از خدام حضور تاج الشریعہ والمجمع الرضوی بریلی شریف

# ”ملک العلماء حضرت علامہ ظفر الدین بہاری علیہ الرحمہ کی کتاب ”توضیح التوقیت“ میں نقل شدہ ”کشف العلہ“ باب دوم کا عکس“

کریگا وہاں غروب ہوگا اور جس وقت غروب کرے گا وہاں طلوع ہوگا شرح چغمینی میں لکھا کہ یہاں کا
قبلہ سب سے سہل تر ہے کہ یہاں کوئی سمت متعین ہی نہیں بلکہ جدھر منہ کرو سب طرف قبلہ ہے اقول
یہ صحیح نہیں ضرور یہاں قبلہ متعین ہوگا مگر ایک صورت میں اور اس کا حقیقۃً متعین کرنا واقع میں
متعسر بلکہ متعذر ہے اور جگہ صدہا میل کے فاصلہ سے جہت نہ بدلتی یہاں اتنے بھر کے تفاوت سے
بدل سکیگی وجہ یہ کہ یہ مقام مکہ معظمہ سے متحد ہے اور مکہ کا قبلہ عین کعبہ ہے اور وہاں عین کعبہ کا
متعین کرنا کسقدر سخت دشوار ہے ہاں وہاں جو محل مقاطر کعبہ معظمہ ہو خاص اتنی جگہ میں البتہ یہ
بات صادق ہوگی کہ جدھر منہ کرو سب طرف قبلہ ہے جیسے داخل کعبہ معظمہ میں کہ وہ جگہ خود عین
کعبہ ہے کہ محاذات کعبہ معظمہ میں زیروبالا ساتویں زمین سے ساتویں آسمان تک سب کعبہ ہے مگر
اس محل کا استخراج نہ متعسر بلکہ متعذر ہے طول وعرض شہر کے دیئے گئے ہیں یا نہ خاص کعبہ معظمہ کے
پھر وہ کہ دیئے گئے ہیں خود مختلف ہیں اور ان کی غایت تقریب فسبحٰن من لا یحیطون بشئی من
علمہ الا بما شاء البتہ اس تعذر کا یہ اثر ہوگا کہ وہ اس مکی کے مثل ہوگا جس میں اور کعبہ معظمہ
میں ایسا حائل ہے جسے رفع نہیں کرسکتا کہ اس کا قبلہ جہت کعبہ ہے کما افادہ فی فتح القدیر اور
جبکہ یہاں کوئی عین کعبہ نہیں بتا سکتا تو جہت کی تعیین تحری سے ہوگی واللہ تعالٰی اعلم فقیر غفرلہ المولی
القدیر کہتا ہے کہ مجھے ایسا یاد آتا ہے کہ اعلٰی حضرت قدس سرہ نے میرے پڑھنے کے زمانہ میں
ایک تقریر میں فرمایا تھا کہ ”طول وعرض اگرچہ شہر کے دیئے جاتے ہیں مگر ان کا حساب شہر کی
مشہور جگہ سے لیا جاتا ہے“ اور ظاہر ہے کہ مکہ معظمہ میں خانہ کعبہ سے زیادہ مشہور کون جگہ ہے مگر جو جگہ
اس کے خلاف اسی عرض اور ۱۸۰ درجہ طول پر ہو ضرور نہیں اس کی مشہور جگہ مقاطر خانہ کعبہ ہی ہو
غرض اس جگہ کی تعیین کی دشواری دقت نقد وقت ہے واللہ تعالٰی اعلم۔

# شرف انتساب

تبییض، تقدیم، تحشیہ، اور حل اصطلاحات کی اس حقیر کاوش کو سرچشمۂ ہدایت تاجدار اہل سنت، مرشدی ومولائی حضور مفتی اعظم ہند فضیلۃ الشیخ حضرت علامہ الحاج الشاہ مفتی محمد، مصطفےٰ رضا خاں قادری نوری بریلوی علیہ الرحمۃ والرضوان کی بارگاہ میں پیش کرتا ہوں!

جن کے علم وفضل نے ہزاروں دلوں کو جلا بخشی!

جن کی بیش بہا خدمات سے لاکھوں گم گشتگان راہ کو نشان منزل ملا!

جن کا روحانی تصرف آج بھی سکون قلب کا ضامن ہے!

رب قدیر سے دعا ہے کہ ان کے زہد وورع کے طفیل فقیر کے علم وعمل میں برکتیں عطا فرمائے۔ ع

گر قبول افتد زہے عز وشرف



قاضی شہید عالم رضوی

خادم تدریس وافتاء جامعہ نوریہ رضویہ بریلی شریف

# حرف آغاز

اس وقت "**کشف العلہ**" کا دوسرا ایڈیشن آپ کے ہاتھوں میں ہے میں یہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ ریاضی جیسے خشک اور دقیق موضوع پر اتنی اہم اور معرکۃ الاراء کتاب کا دوسرا ایڈیشن اتنی جلدی منظر عام پر آجائے گا لیکن رب تبارک وتعالیٰ کی رحمت سے کوئی چیز بعید نہیں ہے۔

یہ ایڈیشن بہت سی خوبیوں پر مشتمل ہے، بڑی خوشی کی بات یہ ہے کہ تاج الشریعہ حضرت علامہ مفتی محمد اختر رضا خان قادری ازہری بریلوی مدظلہ نے رمضان المبارک میں "**کشف العلہ**" کا مبیضہ عطا فرمایا جو حضرت گرامی وقار جناب الحاج رمضان عبدالعزیز صاحب سلامی جبل پوری نے دارالافتاء برہانیہ جبل پور سے فراہم کیا تھا۔

اگرچہ یہ مبیضہ بھی مکمل نہیں، اس کے آخر سے تقریباً ۲۵/اوراق غائب ہیں، دیکھنے سے پتہ چلا کہ نقل کے بعد اصل سے اس کا مقابلہ نہیں ہوسکا تھا اسی وجہ سے کہیں کہیں الفاظ کم ہیں اور کہیں کہیں تو پوری پوری سطر نقل ہونے سے رہ گئی ہے اور تین جداول جو مسودہ میں نہ مل سکے تھے وہ مبیضہ میں بھی نہ مل سکے اس کے باوجود اس سے عظیم فائدہ یہ حاصل ہوا کہ "کشف العلہ" کے مسودہ میں درمیان سے کچھ صفحات ضائع ہونے کی وجہ سے بعض بحثیں ادھوری رہ گئی تھیں اور کرم خوردہ ہونے کے سبب بہت سے مقامات میں بیاض چھوڑ دی گئی تھی الحمد للہ اس مبیضہ کی مدد سے وہ خلا پورا کر دیا گیا ہے اب کتاب بہت حد تک مکمل ہو کر آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

حضور تاج الشریعہ مدظلہ کا بے حد شکر گذار ہوں کہ آپ نے فقیر کے لئے "**کشف العلہ**" کے مبیضہ کی شکل میں ایک قیمتی تحفہ فراہم کردیا اور جناب الحاج رمضان علی صاحب کا بھی بہت شکر گذار ہوں کہ ان کے عطا کردہ مبیضہ کی مدد سے کتاب بہت حد تک مکمل ہورہی ہے۔

استاذ گرامی امام علم وفن حضرت خواجہ مظفر حسین صاحب قبلہ سے متعدد ملاقاتوں کے دوران بعض مباحث میں مراجعت کرنے اور سمجھنے کا موقع ملا اور کچھ باتیں جو پہلے حل نہ ہوسکی تھیں حضرت کی توجہ سے حل ہوگئیں اور انھیں کے مشورے سے بعض حواشی کا اضافہ بھی کیا گیا۔

حضور تاج الشریعہ کی فرمائش پر کتاب کے خط کو پہلے کی بہ نسبت قدرے جلی کردیا گیا ہے جس سے کتاب دیدہ زیب بھی ہوگئی اور مطالعہ کرنے میں سہولت بھی پیدا ہوگئی۔

"**رفع العلہ فی حل اصطلاحات کشف العلہ**" میں بھی افادیت کے پیش نظر کچھ مباحث کا اضافہ کردیا گیا ہے اس لئے ہم کہہ سکتے ہیں کہ اس ایڈیشن میں متعدد وجوہ سے بہت سی قابل تحسین خوبیاں پیدا ہوگئی ہیں پھر بھی ہماری زبان پر یہ مصرع جاری ہے۔ ع

حق تو یہ ہے کہ حق ادا نہ ہو

قاضی شہید عالم رضوی

خادم تدریس وافتاء جامعہ نوریہ رضویہ بریلی شریف

یکم صفر ۱۴۲۴ھ مطابق ۴/اپریل ۲۰۰۳ء

# ھدیۂ تشکر

وہ علوم فنون جن کے ذریعہ فقیر، اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ العزیز کی اس اہم ترین کتاب کی تبییض اور اس کے نہات ادق ومعرکۃ الآراء مباحث کو حل کرنے کی سعادت سے سرفراز ہوا، کتاب کے مصطلحات کی توضیح وتشریح کے لئے "رفع العلہ فی حل اصطلاحات کشف العلہ" لکھ کر اہل ذوق کے لئے کتاب کو سمجھنے میں آسانی پیدا کی، نیز کتاب پر ضروری تعلیقات وحواشی لکھ کر استخراج نتائج کی راہوں میں آنے والی رکاوٹوں کو دور کرنے کی کامیاب کوشش کی، غرض فقیر، قارئین کے لئے اس کتاب سے متعلق جو کچھ پیش کررہا ہے وہ سب خیر الاذکیاء امام علم وفن استاذ مکرم حضرت علامہ خواجہ مظفر حسین صاحب قبلہ مدظلہ شیخ الحدیث دار العلوم نور الحق چرہ محمد پور فیض آباد کی عطائے خاص کا نتیجہ ہے، اس کتاب میں انھیں کی شفقتیں الفاظ وعبارت سے آراستہ ہوکر آپ کی نگاہوں کے سامنے ہیں حضرت کا جس قدر شکریہ ادا کروں کم ہے۔

نیز میں نہایت شکر گذار ہوں استاذ مکرم حضرت علامہ محمد احمد صاحب قبلہ مصباحی مدظلہ صدر المدرسین الجامعۃ الاشرفیہ مبارک پور اعظم گڑھ کا جن کی شفقت وعنایت نے فقیر کو اس لائق بنایا، ان علوم وفنون کی طرف متوجہ کیا اور امام علم فن کی توجہ فقیر کی جانب منعطف کرائی۔

ساتھ ہی میں اپنے ان تمام اساتذہ کا شکر گذار ہوں جن کی شفقتیں فقیر کی شخصیت کی تعمیر میں شامل ہیں، رب قدیر ان کا سایہ ہمارے سروں پر تادیر قائم رکھے آمین.

بحر العلوم حضرت مفتی عبد المنان صاحب قبلہ شیخ الحدیث دار العلوم شمس العلوم گھوسی کا بھی ممنون ہوں کہ حضرت نے ادارہ تحقیقات امام احمد رضا پاکستان سے مسودہ کی فوٹو کاپی حاصل کر کے فقیر کو عطا فرمائی اور دعاؤں سے نوازا ساتھ ہی ارکان ادارہ کا بھی شکریہ ادا کرتا ہوں۔

اور جناب حضرت مولینا حنیف خاں صاحب صدر المدرسین جامعہ نوریہ بریلی شریف کا بھی بہت شکر گذار ہوں کہ جناب عالی نے امام احمد رضا کے ہاتھ کا لکھا ہوا اصل نسخہ نبیرۂ اعلیٰ حضرت جناب علامہ توصیف رضا خان صاحب سے حاصل کر کے فقیر کو عطا فرمایا۔



قاضی شہید عالم رضوی

خادم تدریس و افتاء جامعہ نوریہ رضویہ بریلی شریف

یکم صفر ۱۴۲۴ھ مطابق ۴؍اپریل ۲۰۰۳ء

# تقدیم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علی رسولہ الکریم

شیخ الاسلام والمسلمین معجزۃ من معجزات سید المرسلین اعلیٰ حضرت مجدد اعظم امام احمد رضا قدس سرہ کی ولادت باسعادت ۱۰ ر شوال ۱۲۷۲ھ مطابق ۱۴ ر جون ۱۸۵۶ء بروز شنبہ ظہر کے وقت ہوئی، پیدائشی نام "محمد" تاریخی نام "المختار" اور عرف احمد رضا قرار پایا۔

ابتدائی تعلیم (ناظرہ) مرزا غلام قادر بیگ صاحب بریلوی علیہ الرحمہ سے حاصل کی اس کے بعد درسیات کی تمام کتابیں اپنے والد ماجد امام المتکلمین حضرت مولانا مفتی نقی علی خاں قدس سرہ سے پڑھیں، تیرہ سال دس ماہ چار دن کی مختصر سی عمر شریف میں تمام درسیات سے فراغت حاصل کرلی، اسی وقت سے افتاء و اصلاح اور تصنیف و تالیف کا کام شروع فرمایا جو آخر عمر تک جاری رہا۔

خدمت دین آپ کی جبلت میں داخل تھی پچاس سے زائد علوم و فنون میں تقریباً ایک ہزار کتب و رسائل، تعلیقات و حواشی یادگار چھوڑے، بارہ ضخیم جلدوں میں آپ کے فتاویٰ کا مجموعہ علم و عرفان کا موجیں مارتا ہوا وہ بحر ناپیدا کنار ہے، جو علم رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سچے وارث اور امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مظہر اتم ہونے کی شہادت دیتا ہے، آپ کی کس تصنیف کو خاص طور سے قابل ذکر کہوں میری عقل و خرد فکر و نظر فیصلہ کرنے سے قاصر ہے، جس تصنیف کو اٹھایئے جس زاویہ نگاہ سے دیکھئے استحضار معانی، تعمق نظر، احاطہ مضامین، کثرت

دلائل، قوت استدلال اور طرز ادا ہر پہلو بے مثال نظر آتا ہے۔

آپ کا خاص موضوع اور فکر ونظر کا خاص محور علوم دینیہ ہیں، رہا دیگر علوم وفنون کی طرف التفات، تو وہ صرف اس غرض سے ہے کہ ان میں جو علوم وفنون اسلامی نظریات وعقائد سے متصادم ہیں ان کا رد بلیغ کر کے مسلمانوں کے عقول واذہان کو ان سے نجات دلائی جائے اور جو علوم وفنون مقاصد شرعیہ میں مفید ہیں ان کو تحقیق وتنقیح کے بعد حصول مقاصد میں مفید سے مفید تر بنایا جائے۔

یہی وجہ ہے کہ علوم عقلیہ خاص کر علم ریاضی کے مختلف شعبوں میں وہ قیمتی جواہر پارے عطا فرمائے کہ بڑے سے بڑا ریاضی داں انہیں دیکھ کر انگشت بدنداں نظر آتا ہے، علم ریاضی کے شعبۂ موسیقی میں اب تک کوئی تصنیف نظر سے نہ گزری غالباً وہ اس لئے کہ مقاصد شرع سے دور ہے، اس کے علاوہ کون سا شعبہ ہے کہ نگاہ التفات سے محروم رہا ہو؟۔

ہیئت ہو یا ہندسہ، علم مثلث کروی ہو یا سطحی، ارتھ میٹک ہو یا الجبرا، زیچ ہو یا تکسیر کوئی صنف آپ کی تحقیق وتدقیق اور تحریر وتنقیح سے محروم نہیں، یہ محض دعوی نہیں ان علوم وفنون میں تقریباً پچاس کتب ورسائل فقیر کی دسترس میں ہیں۔

[۱]......المعنی المجلی للمغنی والظلی.

[۲]......الھنیٔ النمیر فی الماء المستدیر.

[۳]......حاشیه زیج بهادر خانی.

[۴]......حاشیه شرح زیج جدید سلطانی.

[۵]......حاشیه جامع بهادر خانی.

[۶]......فوز مبین در رد حرکت زمین.

[۷]......اعالی العطایا فی الاضلاع والزوایا.

[۸]......البرهان القويم على العرض و التقويم.

[۹]......مسفر المطالع للتقويم و الطالع.

[۱۰]......هداية المتعال فی حد الاستقبال.

اور زیرنظر کتاب **"کشف العلة عن سمت القبلة"** اسی سلسلہ کی چند اہم کڑیاں ہیں۔

یہ علوم وفنون امام احمد رضا قدس سرہ نے کسی بڑی یونیورسٹی یا اعلیٰ تعلیمی ادارے میں نہ سیکھے بلکہ اپنے مکان کی چہار دیواری کے اندر رہ کر صرف اور صرف مطالعہ سے اتنی مہارت حاصل کی کہ آج دنیا حیرت زدہ ہے ذالک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء.

وہ خود فرماتے ہیں:

> "یہ اللہ عزوجل کا فضل اپنے اس بندے پر جس نے یہ علوم اصلاً کسی سے نہ سیکھے نہ ان میں کوئی کتاب پڑھی مگر تحریر اقلیدس کی صرف پہلی شکل اور دو جز رسالہ تصریح حضرت خاتم المحققین سیدنا الوالد قدس سرہ الماجد سے اور شرح چغمینی صرف پندرہ ورق جناب مولانا مولوی عبد العلی صاحب رامپوری مرحوم و مغفور سے، وہ بھی جناب موصوف کی خواہش سے اس وقت عمر ۱۹ رسال تھی، درس مدتوں کا ختم ہو گیا تھا، رامپور بوجہ قرابت جانا اور کچھ دن ٹھہرنا ہوا تھا صاحب مکان مرحوم کے یہاں حضرت موصوف تشریف لائے، مسئلہ امتناع نظیر کا تذکرہ ہوا فقیر نے اس میں وہ تقریرات بیان کیں کہ مولانا ان پر متعجب ہوئے اور فرمایا: "کیا پڑھتے ہو؟" عرض کی: درس کئی سال پیشتر ختم ہو گیا سب کچھ اپنے حضرت والد ماجد سے پڑھا،

فرمایا "شرح چغمینی پڑھی ہے؟" عرض کی "نہ" فرمایا "اسے ہم سے پڑھ لو" کہ اس فن کا ایسا جاننے والا نہ پاؤ گے"

ان کے فرمانے سے چند روزہ قیام میں یہ پندرہ ورق پڑھے کسی دن ڈھائی ورق ہوتے کہ فقیر صرف عبارت پڑھتا چلا جاتا جہاں حضرت کو خیال ہوتا کہ نہ سمجھا ہوگا، استفسار فرمالیتے، مطلب عرض کر دیتا، کسی دن آدھی سطر ہوتی جس دن فقیر کو کوئی شبہ ہوتا اس کی تقریر و بحث میں وقت ختم ہو جاتا، مولانا موصوف کی اس نعمت کا اظہار ضروری تھا کہ ناشکری نہ ہو۔

جب حضرت والد قدس سرہ الماجد سے تحریر اقلیدس کی پہلی شکل پڑھی اور اس کی تقریر عرض کی: ارشاد فرمایا: "تم اپنے علوم دینیہ کی طرف توجہ رکھو ان علوم کو خود حل کر لو گے" ان کے ارشاد کی برکت کہ تمام علوم، ہیئت و ہندسہ و ریاضی و حساب و جبر و مقابلہ و مساحت و مثلث کروی وغیرہا جس فن کی اپنے کام میں ضرورت پڑی بفضلہ تعالیٰ کام رکا نہ رہا اور ان میں بکثرت رسائل رائقہ تصنیف کئے اب اور قواعد جدیدہ ایجاد کئے وللہ الحمد! (کشف العلہ ص ۱۵۹)

# کشف العلہ کی تبییض

شمالی امریکہ کی سمت قبلہ کے بارے میں عالم اسلام کے کثیر علمائے کرام سے رائے طلب کی گئی، اس معاملہ میں علمائے کرام کی رائیں مختلف ہو گئیں۔ زیادہ تر علماء نے بتایا کہ شمالی امریکہ کے شہروں کا قبلہ جنوب مشرق ہوگا،

بعض علماء کی رائے شمال مشرق کے لئے ہوئی، استاذ محترم امام علم وفن حضرت خواجہ مظفر حسین صاحب قبلہ مدظلہ العالی سے شمالی امریکہ کے شہر "ہوسٹن" اور "وینیپگ" کی سمت قبلہ کے تعلق سے سوال ہوا تو آپ نے امام احمد رضا قدس سرہ العزیز کی اسی مایۂ ناز تصنیف "**کشف العلہ عن سمت القبلہ**" کے ذریعہ اس الجھے ہوئے مسئلہ کو نہایت آسانی کے ساتھ سلجھا دیا تب لوگوں کو اس کتاب کی اہمیت کا اندازہ ہوا۔

اسی دوران تاج الشریعہ حضرت علامہ مفتی محمد اختر رضا خان قادری ازہری بریلوی دامت برکاتہم العالیہ سے شرف ملاقات حاصل ہوا، حضرت نے فقیر کو اس کتاب کی تبییض کا حکم فرمایا اور اس کے مسودہ کی زیروکس کاپی عنایت فرمائی۔

فقیر نے کاپی کو بغور دیکھا تو اندازہ ہوا کہ یہ کام مشکل ترین ہی نہیں بلکہ میرے قابو سے باہر ہے اس لئے کہ مسودہ کے بہت سے صفحات کرم خوردہ تھے ہر صفحہ کو علیحدہ علیحدہ کئے بغیر زیروکس کرالیا گیا تھا جس سے کرم خوردہ مقامات میں پچھلے یا اگلے صفحات کے الفاظ چھپ گئے تھے، اس کاپی سے مجھے تبییض کی ہمت نہ ہوئی۔

حسن اتفاق کہ حضرت علامہ مولانا محمد حنیف خاں صاحب قبلہ مدظلہ صدر المدرسین جامعہ نوریہ رضویہ بریلی شریف کو نبیرۂ اعلیٰ حضرت علامہ مولانا توصیف رضا خاں صاحب قبلہ مدظلہ سے اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ العزیز کے دست اقدس سے لکھا ہوا "**کشف العلہ**" کا قلمی مسودہ دستیاب ہوا۔

مسودہ دیکھنے کے بعد فقیر کو اس پر کام کرنے کا بڑی حد تک حوصلہ پیدا ہوگیا لیکن اپنے ذاتی معاملات میں بعض پریشانیوں کی وجہ سے پوری توجہ نہ دے سکا لیکن کام دھیرے دھیرے چلتا رہا، یہاں تک کہ رب قدیر نے بزرگوں کے صدقے پایۂ تکمیل تک پہونچانے کی سعادت عطا فرمائی۔

فقیر کو "**کشف العلہ**" کا جو مسودہ ملا وہ اول، آخر اور درمیان سے ناقص ہونے کے علاوہ موجودہ اوراق بھی جا بجا کرم خوردہ تھے۔ کتاب میں خطبہ اور ابتدائیہ نہیں ہے، آخر سے کتنے صفحات غائب ہیں اس کا کچھ اندازہ نہیں اور درمیان سے مندرجہ ذیل چیزیں غائب ہیں۔

{۱} تمام دنیا کی سمت قبلہ معلوم کرنے کی جدول کلی جو تقریباً پچیس یا چھبیس صفحات پر مشتمل ہونا چاہیے، ان کی بجائے مسودہ میں صفحہ ۶۱ر سے صفحہ ۸۶ر تک سفید اوراق ملے جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ جدول دوسرے کاغذ پر بنائی گئی تھی مسودہ میں نقل ہونے سے رہ گئی۔

اس جدول کی اہمیت وافادیت کیا ہے اس کے بارے میں خود امام احمد رضا قدس سرہ کا ارشاد ملاحظہ ہو:

> "اقول وباللہ التوفیق، اب فقیر چاہتا ہے کہ ۱۵/۱۵ر دقیقے فصل طول سے تمام دنیا کے لئے عرض عمود و محفوظ کی جدول دے کہ شرق و غرب و بحر و بر و دنیائے قدیم و دنیائے جدید میں جس جگہ کی سمت قبلہ چاہیں صرف ایک عمل آسان سے واضح ہو" (کشف العلہ باب ششم ص ۱۸۱)

{۲} اس کے علاوہ پورے غیر منقسم ہندوستان (جس میں پاکستان اور بنگلہ دیش، شامل تھے) کے لئے قانون کلی کی جدول جس میں ہندوستان کے بیشتر شہروں کی سمت قبلہ استخراج کردی گئی تھی یہ بھی چند صفحات پر مشتمل ہونا چاہیے۔

{۳} عدن سے جدہ اور ینبوع کو جانے والے بحری جہازوں کے لئے سو سو میل کے فاصلہ سے سمت قبلہ کی جدول، یہ تینوں جداول دستیاب نہ ہوسکیں جس کے لئے افسوس کے سوا کوئی چارہ نہیں۔

# اعتذار

امام احمد رضا کا معمول رہا ہے کہ جملہ تصنیفات کا آغاز تسمیہ وخطبہ سے کرتے ہیں اور اسے براعت استہلال سے بھی آراستہ کرتے ہیں اوپر بتایا جا چکا ہے کہ اس کتاب کا خطبہ اور ابتدائیہ دستیاب نہ ہوسکا، سمت قبلہ ہی کے عنوان پر امام احمد رضا کی دوسری تصنیف ''ھدایۃ المتعال فی حدالاستقبال'' ہے اس مناسبت سے کہ دونوں ایک ہی موضوع سے متعلق ہیں اس کا خطبہ ''کشف العلہ'' میں شامل کردیا گیا ہے۔

مسودہ کرم خوردہ ہونے کی وجہ سے بعض صفحات کے بہت سے الفاظ ضائع ہوگئے تھے، فقیر سے جہاں تک ہوسکا مناسب الفاظ سے ان جگہوں کو پر کرنے کی کوشش کی ہے البتہ باب دوم کے چند صفحات ملک العلماء حضرت علامہ ظفر الدین بہاری علیہ الرحمہ نے اپنی کتاب ''توضیح التوقیت'' میں شامل کردئے تھے۔

ان صفحات کے کرم خوردہ مقامات کو اسی کتاب کی مدد سے پر کردیا گیا ہے اور باقی مقامات کو فقیر نے اپنی صوابدید کے مطابق پر کرنے کی کوشش کی ہے، امتیاز کے لئے اضافہ کردہ الفاظ قوسین سے گھیر دیئے گئے ہیں تاکہ معاندین اس فقیر کی ممکنہ خطا کو امام احمد رضا قدس سرہ کی طرف منسوب نہ کرسکیں اور جن مقامات میں فقیر کے ذہن وفکر کو کامیابی نہ مل سکی ان میں بیاض چھوڑ دی ہے۔

اس کتاب کی تبییض اور بعض عبارتوں کو حل کرنے میں کتنی جانکاہ کاوش کرنی پڑی ہے اس کا کچھ اندازہ ان حضرات کو ہوگا جو اس طرح کے کام کا تجربہ رکھتے ہیں، نمونہ کے طور پر مسودہ کے دو صفحات کے عکوس شامل کردیئے گئے ہیں ملاحظہ فرمالیں تبیض میں صحت کی پوری کوشش کی گئی ہے اس کے باوجود اگر کوئی خطارہ جائے تو اہل فن حضرات فقیر کو آگاہ فرمائیں۔

# کتاب کی خصوصیت

سمت قبلہ کے عنوان پر اب تک جتنی کتابیں یا مضامین لکھے گئے ان میں سب سے تفصیلی، آسان، تحقیقی اور تمام روئے زمین کو عام مجدد اعظم اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ العزیز کی معرکۃ الآرا تصنیف "**کشف العلہ عن سمت القبلہ**" ہے اس میں امام احمد رضا نے پوری دنیا کی سمت قبلہ معلوم کرنے کے لئے دس قاعدے خود ایجاد کئے ہیں۔

[۱]......ان قواعد سے کن کن مقامات کی سمت قبلہ استخراج کر سکتے ہیں؟۔

[۲]......ان کے ذریعہ استخراج سمت قبلہ میں کتنی آسانی ہے؟.

[۳]......ان قواعد سے آسان کوئی قاعدہ موجود ہے یا نہیں؟۔

[۴]...... یہ قواعد کس حد تک تحقیقی ہیں؟۔

ان سب سوالوں کے جواب کے لئے امام احمد رضا کا ارشاد گرامی ملاحظہ فرمائیں:

"الحمد اللہ ہمارے یہ دسوں قاعدے تمام زمین زیر و بالا، بحر و بر، سہل و جبل آبادی و جنگل، سب کو محیط ہوئے کہ جس مقام کا عرض وطول معلوم ہو نہایت آسانی سے اس کی سمت قبلہ نکل آئے، آسانی اتنی کہ ان سے سہل تر بلکہ ان کے برابر بھی اصلاً کوئی قاعدہ نہیں اور تحقیق ایسی کہ عرض وطول اگر صحیح ہو اور ان قواعد سے سمت قبلہ نکال کر استقبال کریں اور پردے اٹھا دیئے جائیں تو کعبہ معظمہ کو خاص روبرو پائیں" (کشف العلہ صفحہ ۱۱۶)

امام احمد رضا نے تمام قواعد کو علم مثلث کروی (Spherecal Trigonometry) کے اصول وقواعد اور دلائل و براہین سے ثابت کر دیا ہے اور

ہر ایک کے تحت شکلیں بنا کر ایسی تشریح کردی ہے کہ علم ریاضی سے شغف رکھنے والے کو معمولی توجہ کے بعد قواعد اور ان سے استخراج سمت قبلہ کی صحت و وثاقت کا پختہ یقین ہو جائے گا، نیز کئی کئی مثالیں دیکر تفہیم کا پورا پورا حق ادا کردیا ہے۔

"**کشف العلہ**" کے جن قواعد میں حسابی عمل کی حاجت ہوتی ہے، مثلاً قاعدہ نمبر ۵ر سے آخر تک چھ قاعدے ان کو تسہیل و تحقیق کے پیش نظر شکل مغنی وشکل ظلی دونوں کے اصول کے امتزاج سے مرتب فرمایا ہے، جس سے استخراج سمت قبلہ نہایت آسان ہونے کے ساتھ ساتھ زیادہ تحقیقی ہوگیا ہے۔

ستینیہ میں ضرب و تقسیم کا عمل مروجہ ضرب و تقسیم سے مختلف اور خاصا دشوار ہوا کرتا ہے امام احمد رضا نے ناظرین کے لئے اتنی دشواری بھی روا نہ رکھی اور قواعد کے جملہ حسابات میں لوگارثمی اعمال تحریر فرمائے جس سے عمل آسان سے آسان تر ہوگیا اب بجائے ضرب و تقسیم، جمع و تفریق سے ہی مطلوب حاصل ہو جاتا ہے۔

# کتاب کا اجمالی تعارف

زیر نظر کتاب "**کشف العلہ**" آٹھ ابواب پر مشتمل ہے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ذیل میں ان ابواب کا اجمالی تعارف پیش کردیا جائے۔

**باب اوّل**:- کسی بھی مقام کا فصل طول اگر ۹۰ر سے کم یا ۹۰ر سے زائد یا ۱۸۰ر سے کم ہو اور عرض موجود ہو تو اس مقام کی سمت قبلہ دریافت کرنے کے لئے قاعدہ نمبر ۷ر سے ۱۰ر تک چار قاعدے جاری ہوتے ہیں۔

جن کے لئے عرض موقع عمود کی حاجت ہوتی ہے باب اوّل میں بطور تمہید عرض موقع عمود کی پوری تحقیق فرمائی ہے اور اس کے استخراج کے لئے نہ صرف قاعدہ وضع فرمایا ہے بلکہ اس کی تعریف کرتے ہوئے علم مثلث کروی کی متعدد

شکلوں اور براہین کے ذریعہ تحقیق کو ذروۂ کمال تک پہونچا دیا ہے، اسی کے ذیل میں جہت انصراف قبلہ کے اصول وضوابط کو تفصیل سے بیان فرمایا ہے اور دلائل اور براہین سے مبرہن بھی کر دیا ہے۔

**باب دوم:** مختلف عرض وطول کے لحاظ سے دس قاعدوں کو بڑی تفصیل سے بیان فرمایا ہے اور متعدد مثالیں پیش کر کے اجرائے قواعد میں بڑی آسانی کر دی ہے، ہر قاعدہ کو اس سے متعلق شکلیں بنا کر اور علم مثلث کر وی کے دلائل وبراہین سے بالکل واضح کر دیا ہے۔

در حقیقت یہ باب اس کتاب کی روح ہے، سمت قبلہ دریافت کرنے کے لئے یہی باب کافی ہے اور عام لوگوں کو اسی باب کی ضرورت پڑتی ہے لہذا قارئین کی افادیت کے پیش نظر اس باب کا خلاصہ پیش کیا جاتا ہے۔

# خلاصۂ قواعد

**قاعدہ ۱:** فصل طول ۱۸۰ درجے ہو یعنی طول البلد شرقی ۱۴۰ درجے ۶ دقیقے ہو اور عرض جنوبی، مکہ معظّمہ کے عرض شمالی کے برابر یعنی ۲۰ ۲۱ ہو تو خاص اس جگہ قبلہ متعین نہیں داخل کعبہ کی طرح ہر طرف رخ کر کے نماز پڑھی جاسکتی ہے، یہ جگہ سمندر میں واقع ہے اس کا تصور تو آسان ہے لیکن حقیقی طور پر متعین کرنا متعذر ہے۔

**قاعدہ ۲:** فصل طول ۱۸۰ درجے ہو اور عرض کے لحاظ سے مندرجہ ذیل چار صورتوں میں سے کوئی ایک صورت ہو!

[۱]...... عرض البلد صفر ہو۔

[۲]...... عرض البلد جنوبی ۲۰ ۲۱ سے کم ہو۔

[۳]......عرض البدل شمالی ہو مطلقاً۔

ان تینوں صورتوں میں قبلہ عین نقطۂ شمال ہوگا۔

[۴]......عرض البلد جنوبی ۴۰ ۲۱؍ سے زائد ہو، اس چوتھی صورت میں قبلہ خاص نقطۂ جنوب ہوگا۔

**قاعدہ ۳:-** فصل طول صفر ہو یعنی طول البلد شرقی ۳۹؍درجے ۵۴؍دقیقے ہو اور عرض کے لحاظ سے درج ذیل چار صورتوں میں سے کوئی ایک صورت ہو۔

[۱]......عرض البلد صفر ہو۔

[۲]......عرض البلد جنوبی ہو مطلقاً۔

[۳]......عرض البلد شمالی ۴۰ ۲۱؍ سے کم ہو۔

ان تینوں صورتوں میں قبلہ خاص نقطۂ شمال ہوگا۔

[۴]......عرض شمالی ۴۰ ۲۱؍ سے زائد ہو، اس چوتھی صورت میں قبلہ خاص نقطۂ جنوب ہوگا۔

**قاعدہ ۴:-** فصل طول شرقی خواہ غربی ۹۰؍درجے ہو اور عرض اصلاً نہ ہو تو ان دونوں صورتوں ہیں انصراف شمالی بقدر عرض مکہ ہوگا۔

اگر فصل طول شرقی ہے یعنی طول البلد شرقی ۵۴َ ۱۲۹؍ ہے تو نقطۂ مغرب سے اور فصل غربی ہے یعنی طول البلد غربی ۶َ ۵۰؍ ہے تو نقطۂ مشرق سے ۴۰ ۲۱؍ شمال کی طرف انصراف ہوگا۔

مذکورہ چاروں قاعدوں میں کسی حسابی عمل کی حاجت نہ تھی لیکن بعد کے قواعد میں حسابی عمل کی حاجت ہوگی۔

امام احمد رضا نے لوگارثمی اعمال سے کام لیا ہے اس لئے لوگارثمی اعمال ہی درج کئے جارہے ہیں لہٰذا ضرب کے بجائے، جمع اور تقسیم کے بجائے، تفریق

کا عمل کیا جائے گا۔

**قاعدہ ۵:-** فصل طول شرقی خواہ غربی ۹۰/درجے سے کم ہو یا بیش اور عرض اصلاً نہ ہو ان چاروں صورتوں میں درج ذیل عمل کی حاجت ہوگی:

ظم عرض مکہ + جیب فصل طول = ظم انصراف شمالی

فصل طول شرقی ہے تو نقطۂ مغرب سے اور غربی ہے تو نقطۂ مشرق سے شمال کی طرف جھکنا ہوگا۔

**قاعدہ ٦:-** فصل طول شرقی یا غربی ۹۰/درجے ہو اور عرض بلد جنوبی ہو یا شمالی، عرض مکہ سے کم ہو یا برابر یا زائد ان آٹھوں صورتوں میں:

ظل عرض مکہ + جم عرض بلد = ظل انصراف شمالی

**ہدایت:-** اس قاعدہ کے تحت آنے والے مقامات کا قبلہ مطلقاً شمالی ہوتا ہے فصل طول شرقی ہے تو نقطۂ مغرب، سے اور غربی ہے تو نقطۂ مشرق سے شمال کی طرف انحراف ہوگا۔

**عرض موقع عمود:-** قاعدہ نمبر ۷/ سے قاعدہ نمبر ۱۰/ تک چاروں قاعدوں کے لئے عرض موقع عمود کی حاجت ہوتی ہے، اس کا قاعدہ درج ذیل ہے:

ظم عرض مکہ + جم فصل طول = ظم عرض موقع العمود

**قاعدہ ۷:-** (۱) فصل طول شرقی خواہ غربی ۹۰/درجے سے کم ہو اور عرض شمالی ہو۔

(۲) فصل طول شرقی خواہ غربی ۹۰/درجہ سے زائد ہو اور عرض جنوبی ہو ان چاروں صورتوں میں اگر عرض موقع العمود عرض البلد سے مساوی ہے تو قبلہ عین نقطۂ اعتدال ہوگا، فصل طول شرقی میں نقطۂ مغرب اور غربی میں نقطۂ مشرق۔

**قاعدہ ۸:-** (۱) فصل طول شرقی خواہ غربی ۹۰/ سے کم ہو اور عرض

جنوبی ہو۔

(۲) فصل طول شرقی خواہ غربی ۹۰/ سے زائد اور عرض شمالی ہو اور عرض البلد تمام عرض موقع کے مساوی ہو۔

**بلفظ دیگر** عرض موقع تمام عرض البلد کے مساوی ہو تو مندرجہ ذیل تینوں طریقوں سے سمت قبلہ معلوم کر سکتے ہیں۔

[۱]...... جیب عرض البلد + ظل فصل طول = ظل انحراف از نقطۂ شمال بہ نقطۂ اعتدال!

[۲]...... جم عرض مکہ + جیب فصل طول = جیب انحراف از نقطۂ شمال بہ نقطۂ اعتدال!

[۳]...... جیب عرض حرم - جم عرض البلد = جیب انصراف از نقطۂ اعتدال بہ نقطۂ شمال!

نقطۂ اعتدال سے فصل طول غربی میں نقطۂ مشرق مراد ہے اور فصل طول شرقی میں نقطۂ مغرب۔

**ہدایت**:- قاعدہ ۹/ و ۱۰/ کے لئے محفوظ نکالنے کی حاجت ہوتی ہے محفوظ نکالنے کا طریقہ درج ذیل ہے:

جم عرض موقع + ظل فصل طول = محفوظ

**قاعدہ ۹**:- (۱) فصل طول شرقی خواہ غربی ۹۰/ درجے سے کم اور عرض شمالی ہو۔

(۲) فصل طول شرقی خواہ غربی ۹۰/ درجے سے زائد اور عرض جنوبی ہو اور عرض موقع عرض البلد کے مساوی نہ ہو تو:

محفوظ - جیب تفاضل عرض موقع و عرض بلد = ظل انحراف از نقطۂ جنوب

یا شمال بہ نقطۂ اعتدال!

**ہدایت**:- عرض البلد اگر عرض موقع سے کم ہے تو نقطۂ شمال سے انحراف ہوگا اور زائد تو نقطۂ جنوب سے فصل طول شرقی ہے تو نقطۂ مغرب اور غربی ہے تو نقطۂ مشرق کو۔

**قاعدہ ۱۰ا**:- (۱) فصل طول ۹۰ر سے کم اور عرض جنوبی ہو۔

(۲) فصل طول ۹۰ر سے زائد اور عرض شمالی ہو اور بہر صورت عرض البلد تمام عرض موقع کے مساوی نہ ہو یا بلفظ دیگر عرض موقع تمام عرض بلد کے مساوی نہ ہو تو عمل حسب ذیل ہوگا۔

محفوظ- جیب مجموع العرضین = ظل انحراف از نقطۂ شمال بہ نقطۂ اعتدال!
بدستور فصل شرقی میں نقطۂ مغرب کو اور فصل غربی میں نقطۂ مشرق کو انحراف ہوگا۔

**باب سوم**:- اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ کی اعلیٰ فنکارانہ صلاحیت ہے کہ تمام مقاصد کا اثبات متعدد زاویوں سے کر سکتے ہیں لہٰذا باب سوم میں مذکورہ قواعد کو صرف شکل مغنی کے اصول سے بھی مرتب فرمادیا ہے، نیز اشکال بنا کر اور کثیر مثالیں دیکر پوری وضاحت فرمادی ہے جس سے ان قواعد کی صحت اور وثاقت مزید آشکار ہوگئی ہے۔

**باب چہارم**:- اس باب میں امام احمد رضا قدس سرہ نے اپنے ایجاد کردہ قواعد کے مؤامرہ کا مؤامرۂ زیجات سے موازنہ کر کے مختلف طریقوں سے اپنے مؤامرہ کا افضل ہونا ثابت فرمایا ہے اور سمت قبلہ کے تعلق سے اسلاف کے بیان کردہ قواعد کی تنقیح بھی فرمائی ہے۔

ساتھ ہی اس کے ذیل میں بہت سے ان نازک مقامات کی نشاندہی فرما دی ہے جہاں استخراج سمت قبلہ میں سخت احتیاط درکار ہے ورنہ اتنی فاحش خطا

واقع ہو جاتی ہے کہ بسا اوقات قطعاً فساد نماز کی سرحد میں داخل ہو جاتی ہے مثلاً ایک دقیقہ فصل اور ایک دقیقہ فرق عرض پر کبھی ۴/۷ درجے قبلہ بدل جاتا ہے اس کے ساتھ ہی امام احمد رضا نے ایک جدول کے ذریعہ مختلف فصل وفرق پر قبلہ کی تبدیلی اور اس سے متعلقہ تفاضل کو واضح فرما دیا ہے، ان مباحث کو چھ بیانات میں منقسم کر کے بیان فرمایا ہے۔

**خاتمہ:-** یہ باب چہارم کا خاتمہ ہے اس میں بلد مطلوب القبلہ اور مکہ معظمہ کے درمیان جو مسافت واقع ہے اس کو دریافت کرنے کے چند طریقے بیان فرمائے ہیں۔

**باب پنجم:-** چغمینی کے مؤامرات کو ذکر فرما کر ان پر متعدد اعتراضات وارد فرمائے ہیں۔

**باب ششم:-** امام احمد رضا نے پوری دنیا کے لئے ۱۵/۱۵ دقیقے کے فصل سے عرض موقع و محفوظ کی جدول مرتب کی تھی اس باب میں اسی جدول کے ذریعہ نہایت آسانی کے ساتھ سمت قبلہ دریافت کرنے کے قواعد بیان فرمائے ہیں لیکن افسوس کہ وہ جدول تلاش بسیار کے باوجود دستیاب نہ ہو سکی۔

**باب ہفتم:-** امام احمد رضا نے پورے غیر منقسم ہندوستان کے لئے ایک ایسی جدول مرتب فرمائی تھی کہ جس شہر کی سمت قبلہ دریافت کرنا ہو وہاں کا عرض وطول معلوم کریں اور جدول سے کسی حسابی عمل کے بغیر سمت قبلہ حاصل کر لیں لیکن افسوس کہ یہ جدول بھی نہ مل سکی۔

**باب ہشتم:-** جاوہ، بمبئی، کراچی اور کلمبو سے عدن تک اسی طرح عدن سے جاوہ، بمبئی، کراچی اور کلمبو تک جانے والے بحری جہازوں کے لئے سو سو میل کے فاصلے پر سمت قبلہ کی تعیین اور عرض وطول کی تحدید فرما کر ان کے جداول

مرتب فرمادیئے ہیں اور سمندری راستے سے ان شہروں کی مسافت بھی بیان فرمادی ہے البتہ عدن سے جدہ اور ینبوع کو جانے والے جہازوں کے لئے مرتب کردہ جدول دستیاب نہ ہوسکی جس کے لئے افسوس ہے۔

اس بحث کے ذیل میں برّی میل اور بحری میل کی تحقیق کے علاوہ بحری میل کی تحدید کے بارے میں انگریز محققین کے اختلافات اور حسابات میں ان سے واقع ہونے والی خطاؤں کی بھی نشاندہی فرمادی ہے۔

**ازالۂ اشتباہ:** - تقریباً سات سال پہلے امریکہ کے بعض شہروں کی سمت قبلہ کے تعلق سے سوال کیا گیا تھا، ہندوستان کے بعض علماء نے حضرت علامہ مفتی سید افضل حسین صاحب قبلہ قدس سرہ سابق صدر المدرسین جامعہ رضویہ منظر اسلام بریلی شریف کی تالیف ''زبدۃ التوقیت'' میں مندرج قواعد سے ان شہروں کی سمت قبلہ استخراج کرنے کی کوشش کی لیکن نتیجہ درست نہ نکلا اس وقت اس کی کوئی واضح توجیح سامنے نہ آئی فقیر مناسب سمجھتا ہے کہ اس معمہ کو حل کردیا جائے۔

**اقول** :- ''زبدۃ التوقیت'' میں جو قواعد مندرج ہیں وہ پوری دنیا کے لئے عام نہیں ہیں۔ حضرت علامہ مفتی سید افضل حسین صاحب قبلہ نے حسابی قواعد ایشیا کے بعض ممالک مثلاً ہندوستان، پاکستان، بنگلادیش اور افغانستان وغیرہ کو ملحوظ رکھتے ہوئے بیان فرمائے ہیں، لہٰذا ان قواعد کو بلا ترمیم وتنسیخ باقی رکھا جائے تو پوری دنیا میں جاری نہیں، ان کے ذریعہ صرف ان مقامات کی سمت قبلہ استخراج کرسکتے ہیں جن کا عرض البلد اگر شمالی ہو تو فصل طول شرقی ۹۰ر سے کم ہو یعنی گرینچ سے طول البلد شرقی ۵۴ ۹۰ر سے زیادہ اور ۵۴ ۱۲۹ر سے کم ہو جیسے ہندوستان، پاکستان، بنگلادیش، نیپال، چین، افغانستان، قضاکستان اور ایران وغیرہ اور اگر عرض البلد جنوبی ہو تو فصل طول شرقی ۹۰ر سے زائد ہو یعنی طول البلد

شرقی ۵۸ ۲۹ ۱؍ سے زائد یا طول البلد غربی ۶ ۴۰ ۱؍ سے زائد ہو جیسے آسٹریلیا اور انڈونیشیا کا مشرقی علاقہ اور نیوزیلینڈ وغیرہ۔

- مذکورہ بالا صورتوں کے علاوہ دوسری صورتوں میں ان قواعد کا اجراء نہ ہوگا۔

# سمت قبلہ دریافت کرنے کا عملی طریقہ

بعض علاقوں میں عملی طریقہ سے بھی سمت قبلہ دریافت کر سکتے ہیں، اس طریقہ میں حسابی عمل کی حاجت نہیں لیکن اس سے فائدہ اٹھانے کے لئے درج ذیل تاریخوں کے مخصوص اوقات کا انتظار کرنا ہوگا۔

[۱]...... ۲۹ ر مئی کو گرینچ ٹائم۔ سے صبح کے ۹ ر بجکر ۱۷ / ۱۸ ر منٹ!

[۲]...... ۱۶ ر جولائی کو گرینچ ٹائم سے صبح کے ۹ ر بجکر ۲۶ ر ۲۷ ر منٹ!

[۳]...... ۱۴ ر جنوری کو گرینچ ٹائم سے رات کے ۹ ر بجکر ۲۹ ر ۳۰ ر منٹ!

[۴]...... ۳۰ ر نومبر کو گرینچ ٹائم سے رات کے ۹ ر بجکر ۹ ر ۱۰ ر منٹ!

مندرجہ بالا تاریخوں۔ کے مذکورہ اوقات میں جن جن مقامات میں دن ہو اور ابر یا کہرا وغیرہ کی وجہ سے سورج چھپا ہوا نہ ہو ان میں زمین ہموار کر کے ایک سیدھی لکڑی زمین پر اس طرح نصب کریں کہ کسی طرف اصلاً مائل نہ ہو اس لکڑی کا سایہ سمت قبلہ بتائے گا۔

۲۹ ر مئی اور ۱۶ ر جولائی کو سایہ کے سرے پر کھڑے ہو کر نصب کردہ لکڑی کی طرف رخ کریں، مکہ معظمہ آپ کے سامنے ہوگا اس لئے کہ ان دو تاریخوں کے مذکورہ اوقات میں سورج سمت الراس مکہ معظمہ پر ہوتا ہے، فصل طول شرقی والوں کے لئے یہ اوقات دوپہر کے بعد آئیں گے اور فصل طول غربی والوں کیلئے دوپہر سے پہلے اور جن کا فصل طول صفر ہو ان کے لئے ٹھیک دوپہر کے وقت۔

۲۹؍مئی اور ۱۶؍جولائی کے مذکورہ عملی طریقہ سے ایشیا افریقہ، یورپ اور مغربی آسٹریلیا والے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

۱۴؍جنوری اور ۳۰؍نومبر کو نصب کردہ لکڑی کی جگہ کھڑے ہو کر سایہ کی طرف رخ کریں تو استقبال قبلہ حاصل ہوگا اس لئے کہ ان تاریخوں کے مذکورہ اوقات میں سورج مقاطر کعبہ کی سمت الراس پر ہوتا ہے اس وقت لکڑی کا سایہ مکہ معظمہ کی طرف پڑتا ہے اگر پہلی دو تاریخوں کی طرح سایہ کے سرے پر کھڑے ہو کر لکڑی کی طرف رخ کریں گے تو معاملہ الٹ جائے گا، یعنی مکہ معظمہ کی طرف رخ ہونے کی بجائے پشت ہو جائے گی۔

۱۴؍جنوری اور ۳۰؍نومبر کے مذکورہ اوقات ۹۰ ۱۴۰؍طول غربی والوں کے لئے ٹھیک دوپہر کے وقت آئیں گے اور جن کا طول غربی اس سے کم ہو ان کے لئے دوپہر کے بعد اور جن کا طول غربی ۹۰ ۱۴۰؍سے زائد یا طول شرقی ۱۸۰؍سے کم اور ۱۳۰؍سے زائد ہو ان کے لئے دوپہر سے پہلے، ان تاریخوں کے مذکورہ عملی طریقہ سے شمالی امریکہ اور جنوبی امریکہ اور مشرقی آسٹریلیا والے فائدہ اٹھا سکیں گے، لیکن کناڈا اور الاسکہ کے شمالی حصہ اور برازیل کے مشرقی حصہ میں اس وقت سورج دکھائی نہ دیگا، اس لئے یہ طریقہ ان کے حق میں کارآمد نہیں۔

ناظرین کی آسانی کے لئے فقیر نے ان اصطلاحات کی توضیح وتشریح کر دی ہے، جو "**کشف العلہ**" میں استعمال ہوئے ہیں، ساتھ ہی بعض اصطلاحات کے استخراج کے لئے قواعد بھی وضع کر دیئے ہیں، جن کے ذریعہ کتاب کو سمجھنے میں انشاء اللہ پوری مدد ملے گی۔

قاضی شہید عالم رضوی سالماری کٹیہار بہار
خادم تدریس وافتاء جامعہ نوریہ رضویہ بریلی شریف

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# رفع العلة

# فی حل

# اصطلحات کشف العلة

مرتبہ
مولینا مفتی قاضی شہید عالم رضوی
شعبہ تدریس وافتاء جامعہ نوریہ رضویہ بریلی شریف
رکن امام احمد رضا اکیڈمی حسین باغ بریلی شریف

ناشر
المجمع الرضوی ۸۲، سوداگران، رضانگر، بریلی شریف یوپی

# نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

کتاب کی تبییض اور اس پر ضروری تعلیقات سے فارغ ہونے کے بعد خیال آیا کہ علم ریاضی کے اصطلاحات اور بعض قواعد سے ناواقفیت کی بنا پر عوام تو عوام بعض خواص بھی کتاب کی افادیت سے محروم رہیں گے لہذا مناسب معلوم ہوا کہ ان اصطلاحات کی تشریح وتوضیح کردی جائے جو زیر نظر کتاب **"کشف العلۃ"** میں استعمال ہوئے ہیں اور جن کے استخراج کے لئے قواعد کی ضرورت ہوتی ہے ان کے لئے قواعد بھی وضع کردیئے جائیں اسی غرض سے یہ چند سطور معرض تحریر میں آئے، فائدہ پہونچے تو اس فقیر کے لئے دعائے خیر فرمائیں۔

**دائرہ (Circle):-** خط مستدیر سے گھری ہوئی وہ شکل، جس کے وسط میں ایک ایسا نقطہ فرض کیا جاسکے جس سے محیط تک ہر جہت میں نکلنے والے تمام خطوط مستقیمہ برابر ہوں دائرہ (Circle) کہلاتی ہے۔

**کرہ (Sphere):-** سطح مستدیر سے گھرا ہوا وہ جسم جس کے وسط میں ایک ایسا نقطہ فرض کیا جاسکے جس سے سطح محیط تک نکلنے والے تمام خطوط مستقیمہ مساوی ہوں۔

**مرکز (Centre):-** دائرہ یا کرہ کے وسط میں وہ مفروض نقطہ جس سے محیط تک نکلنے والے تمام خطوط مستقیمہ مساوی ہوں۔




جیسے اس شکل میں "ا ب ج ء" دائرہ ہے اور نقطہ "ہ" مرکز دائرہ ہے اور اگر اسی "ا، ب، ج، ء" کو گیند کی شکل کا ایک جسم فرض کرلیں تو وہ کرہ اور نقطہ "ہ" مرکز کرہ ہوگا۔

**دائرۂ عظیمہ (Great-Circle)**:- کسی بھی کرہ میں فرض کیا جانے والا وہ دائرہ جو کرہ کو ایسے دو حصوں میں تقسیم کردے جو حجم میں مساوی ہوں۔

**دائرۂ معدل النہار**:- یہ دائرہ فلک الافلاک کا منطقہ ہے یعنی علم ہیئت میں فلک الافلاک اپنے محور پر حرکت مستدیرہ کرتا ہے جس کی وجہ سے ایک ایسا دائرۂ عظیمہ (Great-Circle) بنتا ہے جو کرۂ عالم کو دو مساوی حصوں میں تقسیم کردیتا ہے اسی دائرۂ عظیمہ کو دائرۂ معدل النہار کہتے ہیں۔

**خط استواء (Equator)**:- معدل النہار کی سطح میں روئے زمین پر جو دائرہ فرض کیا جاتا ہے وہ خط استوا کہلاتا ہے یہ دائرہ کرۂ زمین کو نصف شمالی (Northern Hemi Sphere) ونصف جنوبی (Southern Hemi Sphere) دو مساوی حصوں میں تقسیم کردیتا ہے اور قطبین کے لحاظ سے معدل النہار سے متحد ہے، معدل النہار اور خط استوا میں صرف اتنا فرق ہے کہ معدل فلک اعلی کی سطح پر فرض کیا گیا ہے اور خط استوا کرۂ زمین پر۔

**قطب دائرہ (Pole of Circle)**:- پہلوئے دائرہ میں وہ نقطہ جو دائرہ سے نوے درجہ کے فصل پر واقع ہو، ہر دائرہ کے دو قطب ہوتے ہیں۔

**قطب شمالی (North Pole)**:- معدل النہار کا وہ قطب جو جدی الفرقد یعنی قطب تارہ کی طرف ہے آسانی کے لئے اس طرح بھی کہہ سکتے ہیں معدل النہار کا جو قطب، شمال کی طرف ہے وہ قطب شمالی ہے۔

**قطب جنوبی (South Pole)**:- معدل النہار کا وہ قطب جو قطب شمالی کے مقابل میں ہے یعنی معدل النہار کا جو قطب جنوب کی طرف ہے۔

**دائرۂ افق بلد (Horizon)**:- وہ دائرہ عظیمہ **(Great-Circle)** جو کرۂ عالم کو نصف فوقانی اور نصف تحتانی دو مساوی حصوں میں تقسیم کرتا ہے یہ

دائرہ کرۂ زمین کے کسی حصہ کی طرف نسبت کے لحاظ سے مانا جاتا ہے ولہذا ہر جگہ کے لئے دائرۂ افق الگ الگ ہوا کرتا ہے۔

چاند، سورج یا کسی بھی ستارے کے طلوع وغروب کا تعلق اسی دائرہ سے ہے اس دائرہ سے اوپر ہو جانے کا مطلب طلوع اور اس سے نیچے ہو جانے کا مطلب غروب ہے اس کے قطبین سمت الرأس وسمت القدم ہوتے ہیں۔

**سمت الرأس وسمت القدم**:- دائرۂ افق کا جو قطب افق سے اوپر ہے سمت الرأس ہے اور جو افق سے نیچے ہے وہ سمت القدم ہے۔

**بلفظ دیگر**: روئے زمین پر کھڑے ہونے کی صورت میں قامت انسان کے مسامت ایک خط مستقیم اس طرح فرض کریں کہ اس کا ایک کنارہ سر کے اوپر فلک بالا تک پہونچ جائے اور دوسرا کنارہ قدم سے نیچے کی طرف مرکز عالم سے گزرتے ہوئے فلک بالا تک پہونچ جائے، فلک بالا کا نقطۂ تماس جو سر سے اوپر کی طرف ہے سمت الرأس کہلاتا ہے اور جو نقطۂ تماس، قدم کی طرف ہے وہ سمت القدم کہلاتا ہے۔

**نقطۂ مشرق (East Point)**:- دائرۂ افق دو نقطوں پر معدل النہار کو کاٹتا ہے ان میں وہ نقطہ جس سے تجاوز کرنے سے سورج افق سے اوپر ہو جاتا ہے، نقطۂ مشرق کہلاتا ہے۔

**بلفظ دیگر**: وسط مشرقین صیف وشتاء، نقطۂ مشرق ہے۔

**نقطۂ مغرب (West Point)**:- معدل وافق کے تقاطع کا وہ نقطہ جس کو عبور کرنے کے بعد سورج افق سے نیچے پہونچ جاتا ہے، نقطۂ مغرب کہلاتا ہے۔

**بلفظ دیگر**: وسط مغربین صیف وشتاء نقطۂ مغرب ہے۔

**تنبیہ اوّل:**- نقطۂ مشرق ومغرب کو نقطۂ اعتدال بھی کہا جاتا ہے، نقطۂ مشرق کو مشرق الاعتدال اور نقطۂ مغرب کو مغرب الاعتدال، مختلف طول البلد کے لئے نقطۂ مشرق ومغرب مختلف ہوتے ہیں البتہ عرض کے بدلنے سے نہیں بدلتے لہٰذا ایک طول البلد کے تحت واقع ہونے والے مختلف العرض بلاد کا نقطۂ مشرق ایک ہی رہے گا اسی طرح نقطۂ مغرب بھی.

**تنبیہ دوم:**- کچھ لوگ غلط فہمی سے مشرق اور نقطۂ مشرق کو اسی طرح مغرب اور نقطۂ مغرب کو ایک ہی سمجھتے ہیں حالانکہ دونوں میں بہت بڑا فرق ہے جو فن ہیئت جاننے والوں سے پوشیدہ نہیں، مشرق اور نقطۂ مشرق کے درمیان عموم خصوص مطلق کی نسبت ہے، مشرق عام ہے اور نقطۂ مشرق خاص، مشرق دائرۂ افق کے وہ نقطے جہاں سے سورج طلوع کرتا ہے، ہر دن کا مشرق علیحدہ علیحدہ ہوا کرتا ہے یہ معدل سے ۲۳/درجہ ۲۷/دقیقہ شمال کی طرف اور اسی قدر جنوب کی طرف پھیلا ہوا ہے اور نقطۂ مشرق دائرۂ افق کے مذکورہ بالا نقطوں میں سے صرف وہ نقطہ ہے جو خاص معدل پر واقع ہے، یہی حال مغرب اور نقطہ مغرب کا ہے۔

**دائرۂ نصف النہار:**- یہ دائرہ کرۂ عالم کو نصف شرقی ونصف غربی دو مساوی حصوں میں تقسیم کر دیتا ہے، جب سورج افق سے بلند ہو کر اس دائرہ تک پہونچتا ہے تو نصف النہار حقیقی ہو جاتا ہے۔

اس وقت سورج غایت ارتفاع میں ہوتا ہے یعنی اس دن افق سے سورج کی بلندی اس سے زیادہ نہیں ہو سکتی، یہ دائرہ سمت الرأس وسمت القدم اور معدل النہار کے دونوں قطبوں سے گزرتا ہے اور دائرۂ افق سے نقطۂ شمال اور نقطۂ جنوب دونوں پر تقاطع کرتا ہے۔

**نقطۂ شمال (North Point):**- دائرۂ افق ودائرۂ نصف النہار

کے تقاطع کا وہ نقطہ جو معدل النہار سے شمال کی طرف ہے۔

**نقطۂ جنوب (South Point):**- افق اور نصف النہار کے تقاطع کا وہ نقطہ جو معدل النہار سے جنوب کی طرف ہے۔

**تنبیہ:**- کچھ لوگ غلط فہمی سے نقطۂ شمال اور قطب شمالی میں تفریق نہیں کرتے دونوں کو ایک ہی سمجھتے ہیں، اسی طرح نقطۂ جنوب اور قطب جنوبی کو بھی متحد سمجھتے ہیں یہ درست نہیں۔

قطب شمالی اور نقطۂ شمال، اسی طرح قطب جنوبی اور نقطۂ جنوب الگ الگ چیزیں ہیں قطب شمالی پوری دنیا کے لئے ایک ہی نقطہ ہے، عرض وطول کے اختلاف سے کبھی مختلف نہیں ہوتا اس کے برخلاف نقطۂ شمال چونکہ افق اور نصف النہار کا نقطۂ تقاطع ہے اور افق ونصف النہار عرض وطول کے بدلنے سے بدل جاتے ہیں لہذا نقطۂ شمال بھی بدل جایا کرتا ہے۔

خط استواء والے کے لئے نقطۂ شمال، قطب شمالی کے ساتھ متحد ہوتا ہے اور شمالی العرض کے لئے نقطۂ شمال، قطب شمالی سے بقدر عرض بلد نیچے ہوتا ہے اور جنوبی العرض کے لئے قطب شمالی سے بقدر عرض اوپر ہوتا ہے۔

نقطۂ جنوب کی قطب جنوبی کے ساتھ وہی حالتیں ہوتی ہیں جو نقطۂ شمال کی قطب شمالی کے ساتھ ہیں۔

**خط زوال:**- نقطۂ شمال ونقطۂ جنوب کے مابین جو خط مستقیم واصل ہے اسے خط زوال وخط نصف النہار کہتے ہیں۔

**جہات اربعہ کی تعیین:**- سمت قبلہ کی تعیین کے لئے مقدار انحراف یا انصراف جاننے کے ساتھ ہی شمال وجنوب اور مشرق ومغرب کی جہتوں کی تعیین ضروری ہے اس کے بعد ہی بلد مطلوب کے لئے سمت قبلہ کا تعین کیا جاسکتا ہے۔

**جہات اربعہ دریافت کرنے کا طریقہ:-** جہات اربعہ یعنی مشرق ومغرب اور شمال وجنوب کو قطب نما کے ذریعہ بھی معلوم کر سکتے ہیں اگر چہ قطب نما حقیقی شمال وجنوب کی نشاندہی نہیں کرتا معمولی فرق رکھتا ہے لیکن وہ فرق بہت خفیف ہے عام آلات سے اس کا ادراک بھی نہیں کیا جاسکتا۔

**دوسرا طریقہ:-** دوسرا طریقہ دائرۂ ہندیہ ہے یعنی سطح زمین پر تھوڑی سی جگہ کو گونیا وغیرہ کسی آلہ کی مدد سے بالکل ہموار کرلیں کہ کسی طرف نشیب یا فراز اصلاً نہ رہے، اس ہموار جگہ پر ایک دائرہ بنائیں، پھر مخروطی شکل کا ایک مقیاس جس کی اونچائی قطر دائرہ کی ایک چوتھائی کے برابر ہو، وہ مقیاس مرکز دائرہ پر اس طرح رکھیں کہ اس کا رأس اوپر اور قاعدہ نیچے ہو اور مرکز قاعدہ، مرکز دائرہ پر منطبق ہو جائے، صبح کے وقت اس مقیاس کا سایہ اتنا دراز ہوگا کہ دائرہ سے باہر ہو جائے گا لیکن جوں جوں آفتاب اوپر چڑھتا جائے گا سایہ کم ہوتا جائے گا یہاں تک کہ سایہ کا سرا محیط دائرہ پر آجائے گا، دائرہ کے اسی نقطے پر نشان لگادیں اور اس کا نام مدخل الظل رکھیں، پھر سایہ گھٹ کر دائرہ کے اندر داخل ہو جائے گا اور ایک حد پر پہونچ کر گھٹنے کا سلسلہ موقوف ہو جائے گا اور اس کے بعد بڑھنے کا سلسلہ شروع ہو جائے گا اور جوں جوں سورج افق غربی کی طرف ڈھلتا جائے گا سایہ دراز ہوتا جائے گا۔

جب سایہ کا رأس محیط دائرہ پر پہونچ جائے اس جگہ بھی نشان لگادیں اور اس کا نام مخرج الظل رکھیں پھر مدخل الظل ومخرج الظل کے درمیان واقع ہونے والی قوس دائرہ کی تنصیف کردیں اور منتصف قوس ومرکز دائرہ کے درمیان ایک خط واصل کھینچ دیں اس خط کو (۱) خط نصف النہار (۲) خط زوال (۳) اور خط شمال وجنوب کہتے ہیں اس کے بعد ایک دوسرا خط مرکز پر اس طرح گذاریں کہ خط نصف

النہار پر عمود (Perpendicular) ہو یعنی اس کو زوایا قوائم پر قطع کرے، یہ عمود خط مشرق ومغرب کہلاتا ہے جیسا کہ شکل ذیل سے واضح ہے۔




"ا ب ج ء" دائرہ ہے "ح" مدخل الظل اور "ر" مخرج الظل ہے "ا" نقطۂ شمال اور "ج" نقطۂ جنوب ہے اور خط "ا ج" خط شمال وجنوب یا خط زوال ہے اور "ب" مغرب "ء" مشرق اور خط "ب ج" خط مشرق ومغرب۔

**دائرۂ اوّل السموت:**۔ یہ دائرہ کرۂ عالم کو نصف شمالی ونصف جنوبی دو مساوی حصوں میں تقسیم کرتا ہے اور دائرۂ افق ودائرۂ نصف النہار کے قطبین یعنی سمت الراس وسمت القدم اور نقطۂ مغرب ومشرق سے گزرتا ہے یعنی اس کا نصف بالا بقدر عرض البلد خط استوا (Equator) سے شمال یا جنوب کو اور نصف زیریں مخالف جہت کو ہٹا ہوا ہوتا ہے اس کے قطبین نقطۂ شمال ونقطۂ جنوب ہوتے ہیں دائرۂ افق ہی کی طرح یہ دائرہ بھی مختلف بلاد کے لئے مختلف ہوا کرتا ہے۔

**تنبیہ:**۔ جہت قبلہ کی تعین میں دائرۂ اوّل السموت ودائرۂ نصف النہار خاص اہمیت رکھتے ہیں یعنی کعبہ اگر خاص اوّل السموت پر واقع ہے تو شمال یا جنوب کسی طرف انحراف اصلاً نہ ہوگا اگر دائرۂ اوّل السموت سے شمال کی طرف ہے تو انحراف شمالی ہوگا اور اگر جنوب کی طرف تو انحراف جنوبی، اسی طرح اگر خاص نصف النہار بلد پر واقع ہے تو مشرق یا مغرب کسی طرف بھی انصراف نہ ہوگا اگر نصف النہار سے مغرب کی طرف ہے تو انصراف غربی اور مشرق کی طرف ہے تو شرقی، اگر اجمالاً یہ اندازہ کرنا ہو کہ کعبہ کس جہت میں واقع ہے تو ایک گلوب لے لیں اور

اس طرح رکھیں کے آپ کا بلد اوپر ہو ساتھ ہی گلوب کی جہتیں بھی ٹھیک کر لیں اس کے بعد دھاگہ وغیرہ کی مدد سے گلوب پر دائرۂ اوّل السموت اور دائرۂ نصف النہار بنالیں یہ دونوں دائرے گلوب کو چار مساوی حصوں میں تقسیم کر دیں گے جن میں ایک ربع غربی شمالی، دوسرا شرقی شمالی، تیسرا شرقی جنوبی اور چوتھا غربی جنوبی ہوگا۔

اس کے بعد گلوب میں مکہ معظّمہ کو تلاش کریں مکہ معظّمہ جس ربع میں ہو قبلہ اسی کی جہت میں ہوگا مثلاً اگر پہلے ربع میں ہو تو غربی شمالی، دوسرے میں تو شرقی شمالی، وعلی ہذا القیاس اس طریقے سے جہت قبلہ کا ایک اجمالی علم ہو جائے گا مقدار انحراف کا علم نہ ہو سکے گا تحقیقی طور پر مقدار انحراف جاننے کے لئے "**کشف العلہ**" کے قواعد سے عمل کرنے کی ضرورت ہوگی۔

**دائرۂ سمتیہ**:- یہ دائرۂ افق کے قطبین یعنی سمت الرأس وسمت القدم اور ایک ایسے نقطہ سے گزرتا ہے جو فلک اعلیٰ کی سطح میں فرض کیا جائے لیکن سمت قبلہ کے بیان میں دائرۂ سمتیہ سے مراد ایک خاص دائرۂ سمتیہ ہے یعنی وہ دائرہ جو افق کے قطبین اور سمت الرأس مکہ سے گزرتا ہے۔

**سمت قبلہ**:- دائرۂ افق کا وہ نقطہ جس کی طرف منہ کرنے سے کعبہ کی طرف منہ ہو جائے۔

علامہ قطب الدین شیرازی نے اپنی کتاب "نہایۃ الادراک" میں سمت قبلہ کی تعریف اس طرح کی ہے:

"دائرۂ سمتیہ جو سمت الرأس بلد وسمت الرأس مکہ سے گزرتا ہے دائرۂ افق سے دو نقطوں پر تقاطع کرتا ہے ان میں جو نقطۂ تقاطع کعبہ کی طرف ہے وہی نقطہ سمت قبلہ ہے"

**جہت انحراف قبلہ:-** نقطۂ سمت قبلہ اگر نقطۂ مغرب نقطۂ مشرق، نقطۂ شمال اور نقطۂ جنوب میں سے کسی کے ساتھ بھی منطبق ہو جائے تو انحراف صفر ہوگا اور نقطۂ انطباق ہی قبلہ ہوگا اور اگر مذکورہ بالا نقطوں کے ساتھ منطبق نہ ہو تو ایسی صورت میں نقطۂ سمت قبلہ اگر نقطۂ مغرب یا نقطۂ مشرق سے شمالی ہے تو انصراف شمالی ہوگا اور اگر جنوبی تو انصراف جنوبی اور اگر نقطۂ شمال یا نقطۂ جنوب سے غربی ہے تو انحراف غربی ہوگا اور اگر شرقی تو انحراف شرقی۔

**خط سمت قبلہ:-** جو خط مستقیم مرکز افق بلد اور نقطۂ سمت قبلہ کے درمیان واصل ہے وہ خط سمت قبلہ کہلاتا ہے۔

**قوس سمت قبلہ:-** دائرۂ سمتیہ کی اقصر قوس جو سمت الرأس بلد اور نقطۂ سمت قبلہ کے درمیان واقع ہے۔

**قوس انحراف قبلہ:-** افق بلد کی سب سے چھوٹی قوس جو نقطۂ سمت قبلہ اور نقطۂ شمال، یا نقطۂ جنوب میں سے کسی نقطہ کے درمیان واقع ہے وہ قوس انحراف قبلہ ہے، اس قوس کو جاننا ہی قدر انحراف کو جاننا ہے۔

**قوس انصراف قبلہ:-** افق بلد کی سب سے چھوٹی قوس جو نقطۂ سمت قبلہ اور نقطۂ مشرق یا مغرب کے درمیان واقع ہے وہ قوس انصراف قبلہ ہے۔

**تنبیہ:-** انحراف، تمام انصراف ہوتا ہے اسی طرح انصراف بھی تمام انحراف ہوا کرتا ہے لیکن بسا اوقات ایسا بھی ہوتا ہے کہ انحراف کی جگہ انصراف اور انصراف کی جگہ انحراف کا اطلاق کر دیا جاتا ہے۔

**قیاس زاویہ:-** کسی زاویہ کے لئے قیاس اس زوایہ کو گھیرنے والے دو دوائر عظام کے قطبین سے گزرنے والے دائرے کا اقصر قوس ہے جو دونوں دائروں کے درمیان غایت بعد پر واقع ہے۔

**قوس (Arc):-** جزء دائرہ کو قوس کہتے ہیں۔

**تمام قوس:-** کوئی قوس ربع دور یعنی نوے درجہ سے کم ہو یا ربع سے زائد اور نصف یعنی ۱۸۰ر سے کم ہو یا نصف سے زائد اور سہ ربع یعنی ۲۷۰ر سے کم ہو یا سہ ربع سے زائد اور دور کامل یعنی ۳۶۰ر سے کم ہو تو علی الترتیب ربع، نصف، سہ ربع یا دور کامل تک اس قوس کا متمم تمام قوس کہلاتا ہے ۹۰ر درجہ تک کے متمم کو (Compliment) اور ۹۰ر درجہ کے بعد ۱۸۰ر درجہ تک کے متمم کو (Suppliment) کہا جاتا ہے۔

مثلاً قوس (Arc) ساٹھ رجہ ہے تو اس کا تمام (Compliment) تیس درجے ہوگا اور اگر قوس ۱۲۰ر درجے ہے تو اس کا تمام (Suppliment) ۹۰ر درجے ہوگا، اسی طرح ۲۳۰ر کا تمام ۴۰ر درجے اور ۳۰۰ر درجے کا تمام ۹۰ر درجے ہے۔

**طریقہ استخراج تمام قوس:-** قوس ۹۰ر سے کم ہے تو ۹۰ر سے اور ۹۰ر سے زائد اور ۱۸۰ر سے کم تو ۱۸۰ر سے اور ۱۸۰ر سے زائد اور ۲۷۰ر سے کم تو ۲۷۰ر سے اور ۲۷۰ر سے زائد اور ۳۶۰ر سے کم ہے تو ۳۶۰ر سے تفریق کریں حاصل تفریق تمام قوس ہے۔

**تنقیح قوس:-** قوس اگر ربع دور یعنی ۹۰ر درجہ سے کم ہے تو خود منقح ہے تنقیح کی حاجت نہیں اور اگر ۹۰ر درجہ سے زائد اور ۱۸۰ر درجہ سے کم ہے تو ۱۸۰ر درجہ تک اس کا تمام قوس منقح ہے لہٰذا ۱۲۰ر درجہ کی قوس منقح ۹۰ر درجے ہے، ساٹھ درجے کی جو جیب (Sine) ہے وہی ۱۲۰ر درجہ کی جیب ہے اور اگر قوس ۱۸۰ر درجے سے زائد اور ۲۷۰ر درجے سے کم ہے تو ۱۸۰ر درجے سے جس قدر تفاضل ہے وہی قدر تفاضل قوس منقح ہے۔

مثلاً قوس ۲۲۰/ درجہ ہے تو ۱۸۰ / پر قدر تفاضل یعنی ۴۰/ درجہ، قوس متمم ہے اس لئے ۴۰/ درجہ کی جو جیب ہے وہی ۲۲۰/ درجہ کی جیب ہے اور اگر قوس ۲۷۰/ درجہ سے زائد اور دور کامل یعنی ۳۶۰/ درجہ سے کم ہے تو ۳۶۰/ درجہ تک اس کا تمام متمم ہے مثلاً قوس ۳۲۰/ درجہ ہے تو اس کا تمام یعنی ۴۰/ درجہ قوس متمم ہے اس لئے ۴۰/ درجہ کی جو جیب ہے وہی ۳۲۰/ درجہ کی جیب ہے۔

تنبیہ:- یہ طریقہ تنقیح ظل (Tangent) اور قاطع (Secant) وغیرہ کے لئے بھی جاری ہے۔

**قطر (Diameter):**- دائرہ یا کرہ کے اندر جو خط مستقیم مرکز سے گزرتا ہو اور اس کے دونوں کنارے محیط تک منتہی ہوں اسے قطر (Diameter) کہتے ہیں۔

**نصف قطر (Radius):**- دائرہ یا کرہ میں جو خط مستقیم مرکز سے محیط تک منتہی ہو وہ خط نصف قطر (Radius) کہلاتا ہے۔

**درجہ (Digree):**- دائرہ خواہ چھوٹا ہو یا بڑا اس کو تین سو ساٹھ متساوی اجزا پر منقسم فرض کیا جائے تو ہر جز درجہ کہلاتا ہے۔

**دقیقہ (Minute):**- درجہ کا ساٹھواں حصہ دقیقہ کہلاتا ہے۔

**ثانیہ (Second):**- دقیقہ کا ساٹھواں حصہ ثانیہ کہلاتا ہے اور ثانیہ کا ساٹھواں حصہ ثالثہ وعلیٰ ھٰذا القیاس رابعہ، خامسہ وغیرہ۔

تنبیہ:- ان اجزاء کو اجزائے محیطیہ کہتے ہیں۔

**اجزائے قطریہ:**- نصف قطر کو ساٹھ متساوی حصوں پر تقسیم کرتے ہیں اور ہر حصہ کا نام اس جگہ بھی درجہ رکھتے ہیں، اجزائے محیطیہ ہی کی طرح اس جگہ بھی درجہ کے ساٹھویں حصہ کو دقیقہ اور دقیقہ کے ساٹھویں حصہ کو ثانیہ کہتے ہیں

وعلیٰ ھٰذا القیاس، ثالثہ رابعہ وغیرہ یہ اجزاء اجزائے قطریہ کہلاتے ہیں۔

**مرفوع**:- اجزائے قطریہ کے ساٹھ درجوں کے مجموعہ کو مرفوع کہتے ہیں۔

**ثنی**:- ساٹھ مرفوع کا مجموعہ ثنی کہلاتا ہے علیٰ ھٰذا القیاس مثلث مربع مخمس وغیرہ۔

**تنبیہ**:- اجزائے قطریہ واجزائے محیطیہ کے مختلف مراتب کی نشاندہی کے لئے خاص خاص علامتیں وضع کرلی گئی ہیں مثلاً درجہ کے لئے اس کے عدد پر ''جہ'' یا ''ہ'' اور دقیقہ کے لئے ''قہ'' یا '' َ '' ثانیہ کے لئے ''نیہ'' اور ثالثہ کے لئے ''لثہ'' یا '' ً '' اور رابعہ کے لئے ''بعہ'' یا '' ٌ '' اور مرفوع کے لئے اس کے عدد یا حرف ہندسہ پر ''ع'' لکھتے ہیں۔

اگر ایک مرفوع ۲۰ر درجے ۱۵ر دقیقے ۲ر ثانیے اور ۸ر ثالثے لکھنا ہو تو اس طرح لکھیں گے:

| ع | جہ | قہ | نیہ | لثہ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۰ | ۱۵ | ۱۲ | ۸ |

یا پھر اس طرح لکھیں گے:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اؑ | ۴۰ | ۱َ۵ | ۱۲َ | ۸ً |

اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ ہر مرتبہ پر علامت نہ لگا کر صرف اوّل یا آخر کے مرتبہ پر لگاتے ہیں باقی مراتب کو اسی پر قیاس کر کے سمجھ لیتے ہیں۔

**جمع ستینی**:- درجہ، دقیقہ، ثانیہ وغیرہ کو ستینہ اس وجہ سے کہتے ہیں کہ دہائی کے اعداد ساٹھ سے متجاوز نہیں ہوتے ولہٰذا عمل جمع میں جب ساٹھ کا عدد پورا ہو جاتا ہے تو ایک قرار پاکر اپنے ماقبل کے مرتبہ میں شامل ہو جاتا ہے اور ۶۰ر سے جس قدر زائد ہو وہ اپنے ہی مرتبہ میں رکھا جاتا ہے۔

مثلاً:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۰ | ۳۹ | ۳۰ | ۲۰ |
| ۱۵ | ۳۰ | ۳۵ | ۱۵ |
| ۵ | ۱۰ | ۲۶ | ۳۶ |

+

**تفریق سِتّینی**:۔تفریق کی صورت میں کسی بھی مرتبہ میں مفرق عنہ یعنی اوپر کا عدد مفرق یعنی نیچے کے عدد سے چھوٹا ہو تو ماقبل کے مرتبہ سے ایک نکال کر اس مرتبہ میں شامل کر دیا جاتا ہے جس سے اس مرتبہ پر ساٹھ کا عدد بڑھ جاتا ہے اور تفریق کر دی جاتی ہے۔

مثلاً:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴۵ | ۴۰ | ۴۸ |
| ۲۰ | ۳۰ | ۳۵ | ۲۵ |
| ۵۵ | ۵۳ | ۵۳ | ۴ |

**عرض البلد (Latitude)**:۔دائرۂ نصف النہار کی اقصر قوس (سب سے چھوٹی قوس) جو معدل النہار اور قطب افق بلد یا دائرۂ افق اور قطب معدل کے درمیان واقع ہے، اس قوس کو عرض البلد کہتے ہیں۔

**طول البلد (Longitude)**:۔ایک معین مقام جس کو طول البلد کا مبدا ٹھہرائیں مثلاً اس زمانہ میں گرینچ (Grinich) جو برطانیہ میں واقع ہے اس مقام (گرینچ) کے دائرۂ نصف النہار اور بلد مطلوب کے نصف النہار کے مابین معدل النہار کی جو سب سے چھوٹی قوس واقع ہے وہی بلد مطلوب کا طول البلد ہے بلد اگر گرینچ سے مشرق کو ہے تو طول شرقی اور اگر مغرب کو ہے تو طول غربی ہے۔

**تنبیہ**:۔امام احمد رضا قدس سرہ العزیز کے زمانے میں اہل جغرافیہ نے کرۂ زمین کے بلاد وامصار کے عرض وطول کی جو تحقیق کی تھی اسی کے مطابق امام

احمد رضا نے اپنی اس مایہ ناز تصنیف "**کشف العلہ عن سمت القبلہ**" میں قواعد جاری کئے ہیں۔

مثلاً عرض مکہ ۲۱ر درجے ۲۵ر دقیقے اور طول مکہ معظمہ ۴۰ر درجے ۱۰ر دقیقے کے لحاظ سے مؤامرے کئے ہیں بلکہ بعض قواعد کی ساخت ہی اسی عرض وطول پر رکھی ہے لیکن اس جدید ٹکنالوجی کے زمانے میں اہل جغرافیہ نے عرض وطول کی جو تحقیق کی ہے وہ ماضی کی تحقیق سے قدرے مختلف ہے مثلاً جدید اٹلس میں عرض مکہ معظمہ ۲۵َ　۲۱ر کے بجائے ۴۰　۲۱ر ہے یعنی تحقیق قدیم سے ۱۵ر دقیقے زائد اور طول مکہ معظمہ ۱۰　۴۰ر کے بجائے ۵۴　۹ ۳۹ر یعنی تحقیق قدیم سے ۱۶ر دقیقے کم تحریر کیا ہے۔

اس لئے سمت قبلہ کے استخراج میں اس بات کا خاص خیال رکھنا چاہیئے بالخصوص ان مقامات کے لئے جہاں ایک دقیقہ کے تفاوت سے انحراف قبلہ میں کئی کئی درجات کا فرق واقع ہو جاتا ہے۔

احقر کی رائے میں "**کشف العلہ**" میں جہاں کہیں عرض مکہ معظمہ ۲۵　۲۱ر اور طول مکہ معظمہ ۱۰　۴۰ر اور دوسرے بلاد وامصار کے قدیم عرض وطول کے مطابق مؤامرے کئے گئے ہیں ان سب میں تحقیق جدید کے مطابق استخراج کردہ عرض وطول کے موافق عمل کرنا زیادہ مناسب بلکہ لازم ہوگا۔

مجدد اعظم امام احمد رضا قدس سرہ العزیز نے بھی اس بات کی طرف توجہ دلائی ہے، وہ اپنی اسی زیر نظر کتاب "**کشف العلہ**" کے قاعدہ نمبر ۲ر کے تحت بطور تنبیہ فرماتے ہیں:

> "ہر جگہ ۲۵　۲۱ر سے عرض حرم مقصود ہے اگر اس سے کم و بیش تحقیق ہو تو وہی" (کشف العلہ ص ۹۲)

یہ عبارت واضح طور پر دلالت کرتی ہے کہ عرض خواہ طول تحقیق جدید سے جو بھی ثابت ہو اسی کے مطابق عمل کرنا چاہیے اس لئے میں نے بھی فصل طول وغیرہ کے قواعد کی ساخت، جدید عرض وطول کے مطابق رکھی ہے۔

**نوٹ:**- ناظرین کی سہولت کے پیش نظر پوری دنیا کے لئے تحقیق جدید کے مطابق استخراج کردہ عرض البلد وطول البلد کا ٹیبل حروف تہجی (Alphabets) کی ترتیب پر محب گرامی مولٰینا محمد عبدالرحیم صاحب نشتر فاروقی نے مرتب کردیا ہے آپ یہ ٹیبل دیکھ کر اپنے اپنے شہر کا عرض البلد وطول البلد حاصل کرسکتے ہیں۔

**فصل طول (Longitudinal distance):**- اس کتاب میں فصل طول سے مراد مکہ معظّمہ اور بلد مطلوب القبلہ کے درمیان طول البلد کے لحاظ سے فاصلہ ہے یعنی دائرۂ معدل النہار کی سب سے چھوٹی قوس جو نصف النہار مکہ معظّمہ ونصف النہار بلد کے درمیان واقع ہے۔

**جہت فصل طول:**- بلد اگر مکہ معظّمہ سے جانب شرق واقع ہے تو فصل طول شرقی ہے اور اگر جانب غرب تو فصل طول غربی ہے۔

**توضیح:**- گرینچ (Grenich) کو طول البلد کا مبدأ قرار دیں تو مکہ معظّمہ کا طول البلد شرقی ۳۹° ۵۴' ۴۹" ہے لہٰذا جن مقامات کا طول البلد شرقی ۳۹° ۵۴' ۴۹" سے کم ہے یا طول البلد غربی ۱۴۰° ۶' سے کم ہے ان تمام مقامات کا فصل طول غربی ہوگا۔

مثلاً سومالیہ، ایتھوپیا، کینیا، اریٹریا اور موربک کے کچھ حصوں کو چھوڑ کر پورا افریقہ، یورپ، جنوبی امریکہ، کناڈا کی مغربی پٹی و یو ایس اے کے صوبہ الاسکا کو چھوڑ کر پورا شمالی امریکہ، گرین لینڈ، ایشیا میں سعودی عرب کا مغربی حصہ، اردن، سیریا (شام) ترکی کا بیشتر حصہ اور روس کا مغربی کنارہ ان تمام

مقامات کا فصل طول غربی ہوگا۔

وہ مقامات جنکا طول شرقی ۵۴ ۹ ۴۹ر سے زائد یا طول غربی ۶ ۱۴۰ر سے زائد ہوان مقامات کا فصل طول شرقی ہوگا۔

مثلاً ایشیا کا بیشتر حصہ جیسے سعودی عرب کا مشرقی خطہ، عراق، ایران، افغانستان، ہندوستان، پاکستان، ترکمانستان قضاکستان، مغربی پٹی کو چھوڑ کر روس کا باقی ماندہ حصہ، چین، نیپال، بھوٹان، کوریا، جاپان، منگولیا، فلپائین، بنگلہ دیش، برما، تھائی لینڈ شری لنکا، انڈونیشیا، ملیشیا، سنگاپور، آسٹریلیا، نیوزی لینڈ، اور شمالی امریکہ میں کناڈا کی مغربی پٹی (جس کا طول البلد غربی ۶ ۱۴۰ر سے زائد ہے) اور یو ایس اے کے صوبہ الاسکا، ان مقامات کا فصل طول شرقی ہے۔

**طریقۂ استخراج فصل طول:** [۱]..... طول بلد شرقی مساوی طول مکہ معظمہ یعنی ۵۴ ۹ ۴۹ر ہے تو فصل طول صفر ہے۔

[۲]..... طول بلد شرقی طول مکہ معظمہ سے کم یا زائد ہے تو کم کو زائد سے تفریق کریں حاصل تفریق، فصل طول ہے طول بلد شرقی ۵۴ ۹ ۴۹ر سے زائد ہے تو فصل طول شرقی ہے اور کم ہے تو غربی۔

[۳]..... اگر طول البلد غربی ۶ ۱۴۰ر ہے تو فصل طول ۱۸۰ درجہ ہوگا، اس جگہ شرقی وغربی کچھ متعین نہیں کہ مکہ معظمہ سے فاصلہ دونوں جہت میں یکساں ہے۔

[۴]..... طول بلد غربی اگر ۶ ۱۴۰ر سے کم ہے تو طول مکہ معظمہ کو طول بلد کے ساتھ جمع کریں حاصل جمع فصل طول غربی ہے۔

[۵]..... طول بلد غربی اگر ۶ ۱۴۰ر سے زائد ہو تو تمام طول بلد کو تمامِ طول مکہ معظمہ یعنی ۶ ۱۴۰ر کے ساتھ جمع کریں حاصل جمع، فصل طول شرقی ہے۔

تمہید :۔ کشف العلہ کے بعض قواعد میں جیب و جم، اور ظل وظم سے بحث کی گئی ہے جن کو سمجھنے کے لئے پہلے مثلث قائم الزاویہ اور اس سے متعلق کچھ خطوط کو جان لینا ضروری ہے اس لئے ذیل میں مثلث قائم الزاویہ اور اس کے متعلقات کا تعارف پیش کیا جاتا ہے۔

**مثلث قائم الزاویہ** (Right angle triangle) وہ مثلث ہے جس کا ایک زاویہ قائمہ یعنی ۹۰ درجے کا ہو۔




شکل ہذا میں ''ب ک ء'' مثلث قائم الزاویہ ہے جس میں زاویہ ''ک'' قائمہ ہے اور زاویہ ''ء'' حادہ مثلاً فرض کیا جائے کہ ۳۰ درجے کا ہے اور ''اب'' اس کی قوس (Arc) ہے اور قوس ''ب ج'' اس کا تمام (Compliment) ہے مثلث مذکور میں خط ''ب ک'' عمود (Perpendicular) ہے اور ''ک ء'' قاعدہ (Base) اور ''ب ء'' وتر (Hipotenuse) ہے۔

**جیب** (Sine):۔ کسی قوس کے لئے جیب وہ خط ہے جو اس قوس کے ایک کنارے سے نکل کر ایسے قطر پر عمود (Perpendicular) ہو جو اسی قوس کے دوسرے کے کنارے سے نکلا ہے اس لئے جیب اعظم نصف قطر ہوتی ہے اس سے بڑی جیب نہیں ہوسکتی ہے شکل مذکور میں ''اب'' جیب ہے چونکہ مثلث مذکور کا وتر جو نصف قطر ہے وہ جیب کے لئے مقیاس ہے لہٰذا قوس ''اب'' یا زاویہ ''ک ب ء'' کے لئے $\frac{\text{''ب ک'' عمود (Perpendicular)}}{\text{''ب ء'' وتر (Hipotenuse)}}$ کو جیب کہا جاتا ہے۔

**قاطع** (Secant):۔ مثلث قائم الزاویہ کا وتر (Hipotenuse) جو

اس کے عمود کی طرف نسبت کے لحاظ سے لیا جائے "قاطع" کہلاتا ہے اس لئے قوس

"اب" یا زاویہ "ک ءب" کا قاطع (Secant) $\frac{\text{"ب ء" وتر (Hipotenuse)}}{\text{"ب ک" عمود (Perpendicular)}}$

ہے۔

تنبیہ:۔ قاطع اور جیب دونوں ایک دوسرے کی ضد ہیں کیونکہ عمود جیب

اور وتر قاطع ہے۔

ظل (Tangent):۔ شکل مذکور میں "ک ء" قاعدہ کو ظل (سایہ)

ناپنے کا مقیاس قرار دیں اور سورج کو نقطۂ "م" پر فرض کریں تو ظل (سایہ)

"ب ک" ہوگا جو مثلث مذکور میں عمود (Perpendicular) ہے اس لئے

$\frac{\text{"ب ک" عمود (Perpendicular)}}{\text{"ک ء" قاعدہ (Base)}}$ کو ظل (Tangent) کہا جاتا ہے۔

تنبیہ:۔ شکل مذکور میں زاویہ "ک ءب" کی قوس "اب" ہے اور اس کا

تمام قوس "ب ج" ہے جو زاویہ "ب ہ ء" کی مقدار بتاتی ہے وہ اس جگہ مفروض

کے مطابق ۶۰ درجے ہے اس لئے کہ ۳۰ درجے کا تمام ہے اس جگہ ایک دوسرا

مثلث "ب ہ ء" بھی قائم الزاویہ ہے جس میں زاویہ "ہ" قائمہ ہے اور اس مثلث

دوم کی ضلع "ہ ء" قاعدہ ہے جو مثلث اوّل یعنی "ک ءب" کے عمود "ب ک" کے

مساوی ہے اور ضلع "ب ہ" عمود ہے جو مثلث اوّل کے قاعدہ "ک ء" کے برابر

ہے اور "ب ء" دونوں مثلثوں کا مشترکہ وتر ہے اس مختصر تمہید کے بعد جیب التمام

قاطع التمام اور ظل التمام کو ملاحظہ کریں۔

جیب التمام (Cosine):۔ یعنی قوس "اب" یا زاویہ "ک ءب"

کے تمام کی جیب (Sine) جو اس جگہ $\frac{\text{ب ہ}}{\text{ب ء}}$ ہے اوپر مذکور ہوا کہ "ب ہ"

مثلث اوّل "ب ک ء" کے قاعدہ "ک ء" کے برابر ہے اس لئے شکل مذکور میں

$\frac{\text{"ک ء" قاعدہ (Base)}}{\text{"ب ء" وتر (Hipotenuse)}}$ کو ہی قوس "اب" یا زاویہ "ک ءب" کا

جیب التمام (Cosine) کہا جاتا ہے۔

**قاطع التمام (Cosecant)**:۔قوس ''اب'' یا زاویہ ''ک ءب'' کے تمام یعنی قوس ''ب ج'' یا زاویہ ''ب ءج'' کا قاطع جو $\frac{\text{بء}}{\text{به}}$ ہے وہ قوس ''اب'' یا زاویہ ''ب ءک'' کا قاطع التمام ہے چونکہ ''ب ہ'' مثلث اوّل ''ب ک ء'' کے قاعدہ ''ک ء'' کے برابر ہے لہٰذا $\frac{\text{''بء'' وتر (Hipotenuse)}}{\text{''کء'' قاعدہ (Base)}}$ کو قوس ''اب'' یا زاویہ ''ک ءب'' کا قاطع التمام (Co secant) کہا جاتا ہے۔

**تنبیہ**:۔قاطع التمام و جیب التمام آپس میں ایک دوسرے کے مقابل اور ضد ہیں اس لئے کہ $\frac{\text{وتر}}{\text{قاعدہ}}$ قاطع التمام ہے اور $\frac{\text{قاعدہ}}{\text{وتر}}$ جیب التمام ہے۔

**ظل التمام (Co tangent)**:۔شکل مذکور میں اگر سایہ ناپنے کا مقیاس خط ''ہ ء'' کو قرار دیں اور سورج کو اسی نقطۂ ''م'' پر فرض کریں تو سایہ ''ب ہ'' ہوگا لہٰذا یہ قوس ''ب ج'' یا زاویہ ''ب ءج'' کا ظل ہوگا جو قوس ''اب'' یا زاویہ ''اءب'' کا تمام ہے اس لئے قوس مذکور یا زاویہ مذکورہ کا ظل التمام (Cotangent) حقیقۃ $\frac{\text{به}}{\text{هء}}$ ہوا لیکن پہلے معلوم ہو چکا ہے کہ ''ب ہ'' مساوی ''ک ء'' ہے اور ''ء ہ'' مساوی ''ب ک'' ہے لہٰذا $\frac{\text{''کء'' قاعدہ (Base)}}{\text{''بک'' عمود (Perpendicular)}}$ کو ہی ظل التمام (Cotangent) کہہ دیا جاتا ہے۔

**تنبیہ**:۔ظل (Tangent) اور ظل التمام (Cotangent) آپس میں ایک دوسرے کے مقابل اور اپوزٹ ہیں۔

**تنبیہ**:۔اختصار کے لئے جیب التمام کو ''جم'' اور ظل التمام کو ''ظم'' سے تعبیر کرتے ہیں۔

**تجیب**:۔قوس معلوم ہو اور اس کی جیب اصلی (Natural Sine) مطلوب ہو تو بذریعہ حساب اسکو معلوم کر سکتے ہیں لیکن اس میں طویل عمل کی حاجت

ہوگی جس میں کوئی خاص فائدہ نہیں بہتر ہے کہ جیب اصلی (Natural Sine) کے ٹیبل سے حاصل کرلیں۔

امام احمد رضا قدس سرہ العزیز نے **"کشف العلہ عن سمت القبلہ"** میں تسہیل کے پیش نظر زیادہ تر حسابات میں جیب وظل اصلی کے بجائے ان کے لوگارثمات (Logarithms) کا استعمال کیا ہے۔

اس مختصر تحریر میں لوگارثم کی حقیقت پر روشنی ڈالنے کی گنجائش نہیں اسکی حقیقت جاننے کا ارادہ ہو تو استاذ محترم امام علم وفن حضرت خواجہ مظفر حسین صاحب قبلہ کا مقالہ "امام احمد رضا اور لوگارثم" کا مطالعہ کریں۔

ہم نے ناظرین کرام کی مزید سہولت کے لئے چیمبر صاحب کی کتاب (Chamber's seven-Figure Mathematical Tables) سے لوگارثمی جیب، ظل اور قاطع (Logarithihmic Sins, Tangents and Secants) کے جداول (Tables) کے عکوس منسلک کردیئے ہیں جن کے ذریعہ قوسوں کی جیب، ظل اور قاطع وغیرہ کے لوگارثمات اور ان کے لوگارثمات سے قوسیں بآسانی حاصل کرسکتے ہیں۔

اب ذیل میں چمبر صاحب کے ٹیبل سے جیب لوگارثمی وظل لوگارثمی وغیرہ کو استخراج کرنے کا طریقہ تحریر کیا جاتا ہے۔

**طریقۂ استخراج جیب لوگارثمی:** - قوس (Arc) یا زاویہ (Triangle) معلوم ہو اس کی لوگارثمی جیب وغیرہ معلوم کرنا ہو تو درج ذیل طریقہ سے حاصل کریں صفر درجہ سے ۴۴ درجہ تک جیوب (Sines) وظلال (Tangents) وغیرہ فوقانی ہیں یعنی درجہ (Degree) کا عدد "(Deg)" کے عنوان سے اوپر درج ہے اور ہر ٹیبل کے اوپر اس کا نام مثلاً (Tang,sine)

وغیرہ درج ہے اور بائیں جانب اوپر سے نیچے کی طرف ایک سے ساٹھ تک ترتیب وار دقیقہ (Minut) کے اعداد درج ہیں سب سے پہلے ٹیبل کا وہ صفحہ نکالیں جس میں قوس مطلوب الجیب کے درجہ کا عدد مندرج ہے پھر بائیں جانب متماز لا دقیقہ کا عدد تلاش کریں عدد مطلوب کے محاذی، سائن (Sine) کے ٹیبل میں جو عدد مندرج ہے وہ اس قوس کی جیب لوگارثمی (Logarithimic Sins) ہے ۴۵ درجہ سے ۸۹ درجہ تک جیوب وظلال وغیرہ کے درجات تحتانی ہیں یعنی درجہ کا عدد نیچے درج ہے اور ٹیبل کے نیچے اس کا نام مثلاً (Sine) (Cosine) وغیرہ درج ہے اور داہنی طرف نیچے سے اوپر ترتیب وار دقیقہ (Minuts) کے اعداد درج ہیں۔

لہٰذا ۴۵ درجہ سے ۸۹ درجہ تک قوس مطلوب الجیب کا درجہ نیچے دیکھیں پھر داہنی طرف متصاعداً دقیقہ کا عدد تلاش کریں پھر سائن کے ٹیبل میں دقیقہ کی محاذات سے جیب مطلوب کا لوگارثم حاصل کریں اسی طریقہ سے ظل (Tangent) ظل التمام (Cotangent) قاطع (Secant) قاطع التمام (Cosecant) اور جیب التمام (Cosine) کے لوگارثمات کو بھی حاصل کرسکتے ہیں۔

# تقویس

## جیب، ظل اور قاطع وغیرہ سے قوس معلوم کرنے کا طریقہ

اگر آپ کو جیب (Sine) کا لوگارثم معلوم ہے اس سے قوس (Arc) معلوم کرنا چاہتے ہیں تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ سائن (Sine) کے ٹیبل میں اپنے لوگارثم کو تلاش کریں پھر اس کی محاذات سے دقیقہ اور درجات فوقانیہ یعنی صفر سے

۴۴ درجہ تک اوپر سے اور درجات تحتانیہ یعنی ۴۵ درجہ سے ۸۹ درجہ تک نیچے سے درجہ کا عدد حاصل کریں یہ آپ کی قوس مطلوب کے درجے و دقیقے ہوں گے، اسی طریقہ سے ظل وقاطع وغیرہ کے لوگارثمات سے بھی قوسیں حاصل کر سکتے ہیں۔

تنبیہ:- ۴۵ درجہ سے ۸۹ درجہ تک کے لئے علیحدہ ٹیبل نہیں بلکہ وہی ٹیبل ہے صرف فرق یہ ہے کہ جو اوپر سے نیچے کی طرف Sine ہے وہی نیچے سے اوپر کی طرف Cosine ہے اسی طرح اوپر کی طرف سے جو جدول Tang ہے وہ نیچے کی طرف سے جدول Cotang وعلی ھذا القیاس۔

ہدایت:- ''**کشف العلہ**'' کے قاعدہ نمبر ۱ سے قاعدہ نمبر ۶ تک چھیوں قواعد میں استخراج سمت قبلہ کے لئے عرض موقع عمود (Foot Of Perpendicular) کی حاجت نہیں ہوتی البتہ قاعدہ نمبر ۷ سے قاعدہ نمبر ۱۰ تک چاروں قاعدوں میں عرض موقع عمود کی بھی حاجت ہوتی ہے اس لئے اس کو جان لینا ضروری ہے۔

عمود (perpendicular):- مثلث کروی میں عمود ایک دائرہ ہے لیکن استخراج سمت قبلہ کی بحث میں عمود سے مراد وہ ربع دائرہ ہے جو افق بلد ونصف النہار میں محصور اور نقطۂ اعتدال وسمت الرأس مکہ پر اس کا مرور ہے لہٰذا نصف النہار بلد کو زاویہ قائمہ پر کاٹتا ہے، یہ عمود معدل النہار سے ہمیشہ شمال کو گزرتا ہے اس لئے کہ نقطۂ اعتدال معدل پر واقع ہے اور سمت الرأس مکہ شمالی ہے لیکن باعتبار بلد اس کی حالت مختلف ہوتی ہے کبھی سمت الراس سے جنوبی ہوتا ہے، کبھی شمالی اور کبھی منطبق والہٰذا سمت قبلہ بھی یوں ہی مختلف آتی ہے۔

موقع عمود (Foot Of perpendicular):- نصف النہار بلد کا وہ نقطہ جہاں عمود مذکور قائم ہوتا ہے۔

**عرض موقع العمود:** -دائرۂ نصف النہار بلد کی وہ سب سے چھوٹی قوس جو معدل النہار اور موقع العمود کے درمیان واقع ہے۔

**طریقۂ استخراج عرض موقع:** -لوگارثم ظم عرض مکہ+لوگارثم جم فصل طول=لوگارثم ظم عرض موقع العمود!

مثلاً فرض کیا جائے کہ ایک مقام کا مکہ معظّمہ سے فصل طول ۴۵ر درجے ہے اور اس کا عرض شمالی ۲۵َ ۲۵ْر یعنی عرض حرم سے ۴ر درجے زائد تو!

لوظم عرض حرم [۲۵َ ۲۱ْ]	۱۰، ۴۰۶ ۴۵۷۷

+ لوجم فصل طول [۵َ ۴ْ]	۹، ۸۴۹ ۴۸۵۰

۱۰، ۲۵۵۹ ۴۲۷

جدول ظل (Tangent) میں اس کی قوس ۵۹َ ۹۰ْر ہے اس کا تمام اَ ۴۹ْر عرض موقع عمود ہے یہ عرض وطول کی قدیم تحقیق کے مطابق ہوا لیکن تحقیق جدید کے مطابق جس میں عرض مکہ ۳۰ ۲۱ْر ثابت کیا گیا ہے، مقام مذکور کا عرض، عرض حرم سے ۵۵َ ۳ْر زائد ہے۔

لوظم عرض حرم [۳۰َ ۲۱ْ]	۱۰،۴۰۴۶۰۲۵

+ لوجم فصل طول [۵َ ۴ْ]	۹،۸۴۴۹۴۸۵۰

۱۰،۲۵۴۰۸۷۵

جدول ظل (Tangent) میں اس کی قوس (Arc) ۵۲َ ۹۰ْر ہے اس کا تمام ۸َ ۴۹ْر عرض موقع عمود ہے جو تحقیق قدیم سے ۷ دقیقے زائد ہے۔

**اعشاریہ (Decimal):** -اعشار کی طرف منسوب ہے جو عشر کی جمع ہے، اعشاریہ سے مراد کسور اعشاریہ ہیں یعنی جب کسی چیز کے دس حصوں میں سے ایک حصہ یا چند حصے بتانا مقصود ہو تو "،" لکھ کر اس کی داہنی طرف ان حصوں

کا عدد لکھتے ہیں، مثلاً $\frac{1}{10}$ لکھنا ہو تو ''اء'' اسی طرح $\frac{5}{10}$ کے لئے ''۵ء'' اور $\frac{7}{10}$ کے لئے ''۷ء'' وعلی ھذا القیاس نو تک یہ ہی حالت رہے گی اور جب ''ء'' کے بعد دو ہندسے مثلاً ''اا ء'' لکھتے ہیں تو اس کا مطلب ہوتا ہے $\frac{11}{100}$ اور ''۲۵ء'' کا مطلب ہے $\frac{25}{100}$ اسی طرح ''۴۲۵ء'' کا مطلب ہے $\frac{425}{1000}$ یعنی ''ء'' کی داہنی طرف ایک عدد ہو تو دس کی نسبت سے، اگر دو عدد ہوں تو سو کی نسبت سے اور اگر تین عدد ہوں تو ہزار کی نسبت سے وعلی ہذا القیاس، الحاصل ''ء'' کی داہنی طرف کا ہر مرتبہ اپنے ماقبل کے مرتبہ کا عشر یعنی دسواں حصہ بتاتا ہے ''ء'' سے بائیں طرف کے ہندسے کو صحیح (Whole Number) اور داہنی طرف کے ہندسوں کو کسور اعشاریہ (Decimal) کہتے ہیں۔

اردو اور عربی میں اعشاریہ کی علامت عشر کا ''عین'' ہے جس کو اختصار کے لئے بصورت ہمزہ لکھتے ہیں اور انگریزی میں اس کے لئے ایک نقطہ لگا دیتے ہیں۔

**رفع واسقاط (Round off):-** اعمال ستینیہ واعشاریہ وغیرہ میں ثوالث وروابع یا بعد کے کسی بھی مرتبہ کے ہندسے کو یہ سمجھ کر کہ اس میں عمل طویل اور نفع قلیل ہے چھوڑ دینے سے حساب میں بہت معمولی فرق آئے گا جو قابل لحاظ نہیں چھوڑ دینے کا ارادہ ہو تو اس مرتبہ کو دیکھیں اگر وہ اپنے ماقبل کا نصف یا زائد ہو مثلاً ستینیہ میں ۳۰ ر یا زائد اور کسور اعشاریہ میں ''۵'' یا زائد ہو تو اسے رفع کر کے اپنے ماقبل کے لحاظ سے ایک مان لیتے ہیں اور ماقبل کے عدد کے ساتھ جمع کر دیتے ہیں۔

مثلاً ۴۰ $\frac{۴}{}$ ۲۰ $\frac{}{}$ ۱۵ ر میں ۴۰ ر ثالثہ کو رفع کر کے ایک ثانیہ قرار دیکر ماقبل کے مرتبہ یعنی ۲۰ ر ثانیہ کے ساتھ جمع کر کے ۲۱ ر ثانیہ کر دیتے ہیں اسی طرح ۵۷۶۷ء کو رفع کر کے ۵۷۷ء کر دیتے ہیں، یہ عملِ رفع کہلاتا ہے اور اگر نصف

سے کم ہو تو اسے کالعدم مان کر حساب میں شامل نہیں کرتے، یہ اسقاط کہلاتا ہے۔

**حروف ہندسہ کا استعمال:-** ہیئت و توقیت والے اس خیال سے کہ اعداد میں خلط نہ ہو جائے درجہ، دقیقہ وغیرہ کے اعداد کو حروف ہندسہ یعنی حروف تہجی سے لکھتے ہیں اور ان سے وہی اعداد مراد لیتے ہیں جو بقاعدہ ابجد مشہور ہیں لیکن ان کی شکلوں میں کچھ فرق رکھتے ہیں۔

مثلاً ''با'' کو ''ب'' لکھتے ہیں اور اس کے نیچے نقطہ نہیں لگاتے ''جیم'' کو نصف دائرہ کے ساتھ ''ح'' لکھتے ہیں اس میں بھی نقطہ نہیں لگاتے ''دال'' کو بشکل ہمزہ یعنی ''ء'' لکھتے ہیں ''زاء'' کو بھی بغیر نقطہ کے لکھتے ہیں ''حا'' کو پورے دائرہ کے ساتھ ''ح'' لکھتے ہیں بلکہ جیم اور حا میں یہی فرق رکھتے ہیں تنہا ''کاف'' کو ''ک'' اور دوسرے حروف کے ساتھ ملا کر لکھنا ہو تو مختلف طریقوں سے لکھتے ہیں مثلاً ۲۱ ر لکھنا ہو تو ''کا'' اور ۲۲، ۲۳، ۲۴، وغیرہ کے لئے علی الترتیب ''الب الح الد'' لکھتے ہیں اور کاف کی علامت علیحدہ سے نہیں لگاتے کہ بھول جائیں تو عدد بدل کر کچھ سے کچھ نہ ہو جائے مثلاً ''کد'' کی جگہ ''لد'' یعنی ۲۴ ر کی جگہ ۳۴ ر ''نون'' کو ''؟'' اور شین، عین اور صاد وغیرہ کو علی الترتیب ''سہ، عہ، صہ'' لکھتے ہیں یہ کتاب کمپیوٹر سے کمپوز ہوئی ہے جس میں یہ تمام شکلیں موجود نہیں لہٰذا ک، ج، ن وغیرہ کو اشکال مروّجہ کے ساتھ ہی لکھا گیا ہے البتہ دال، شین، عین اور صاد کو اس جگہ بیان کردہ شکلوں سے لکھا گیا ہے۔

**زاویہ قائمہ (Right angle):-** نوے درجے کے زاویہ کو زاویہ قائمہ کہتے ہیں جیسے:



**زاویہ حادہ (Acute angle):-** وہ زاویہ جو نوے درجے سے کم ہو جیسے:



**زاویہ منفرجہ (Obtuse angle)**:۔وہ زاویہ جو نوے درجے سے زائد ہو جیسے:



**مثلث (Triangle)**:۔تین خطوط سے گھری ہوئی شکل مثلث کہلاتی ہے زاویہ کے اعتبار سے مثلث کی تین قسمیں ہیں۔

(۱).....مثلث قائم الزاویہ (Right angle triangle) وہ مثلث جس کا ایک زاویہ نوے درجے کا ہو جیسے:



(۲).....مثلث حادالزاویہ (Acute angle triangle) وہ مثلث جس کے تینوں زاویے حادہ ہوں جیسے:



(۳).....مثلث منفرج الزاویہ (Otuse angle triangl) وہ مثلث جس کا ایک زاویہ منفرجہ ہو جیسے:



تنبیہ:۔مثلث سطح مستوی یعنی وہ مثلث جو پلین چیز پر بنایا جائے اس کے تینوں زاویوں کا مجموعہ ۱۸۰ درجے ہوتا ہے کم یا زائد نہیں ہو سکتا لہٰذا کسی بھی مثلث سطح مستوی میں ایک ساتھ دو زاویے قائمہ نہیں ہو سکتے لیکن مثلث کروی جو کسی کرہ (Sphere) کی سطح پر دوائر عظام کی قوسوں (Arcs of great circles) کے ذریعہ بنایا جائے اس مثلث میں تینوں زاویوں کا مجموعہ ہمیشہ دو قائمہ سے زیادہ ہوتا ہے اور کبھی تینوں قائمہ اور کبھی ایک قائمہ دو منفرجہ ہوں گے اور کبھی تینوں منفرجہ یہاں تک کہ مجموعہ پانچ قائمہ بلکہ اس سے بھی زائد ہو سکتا ہے۔

اضلاع کے لحاظ سے بھی مثلث کی تین قسمیں ہیں:

(۱) مثلث متساوی الساقین: وہ مثلث جس کے دو ضلعے برابر ہوں!

(۲) مثلث متساوی الاضلاع: وہ مثلث جس کے تینوں ضلعے برابر ہوں!

(۳) مثلث مختلف الاضلاع: وہ مثلث جس کے تینوں ضلعے مختلف ہوں!

**اربعہ متناسبہ (Proportion):-** چار اعداد اس طرح ہوں کہ اوّل کو ثانی کی طرف جو نسبت ہو وہی نسبت ثالث کو رابع کی طرف ہو، اوّل و رابع طرفین کہلاتے ہیں اور ثانی و ثالث وسطین مثلاً ۴:۶::۸:۱۲، ۴/ کو ۶/ کی طرف جو نسبت ہے وہی نسبت ۸/ کو ۱۲/ کی طرف ہے ایسے اعداد اربع متناسبہ کہلاتے ہیں مثال مذکور میں ۴/ و ۱۲/ طرفین ہیں اور ۶/ و ۸/ وسطین ایسے چار اعداد میں سے کوئی ایک عدد اگر مجہول ہو تو باقی تین اعداد کی مدد سے مجہول کو حاصل کیا جا سکتا ہے۔

**طریقۂ استخراج مجہول:-** مجہول اگر وسطین میں سے کوئی ایک ہو تو طرفین کو باہم ضرب دے کر حاصل ضرب کو وسط معلوم پر تقسیم کریں اور اگر طرفین میں سے کوئی ایک مجہول ہو تو وسطین کو باہم ضرب دیکر طرف معلوم پر تقسیم کریں خارج قسمت عدد مطلوب ہوگا۔

مثلاً مثال مذکور میں اوّل یعنی ''۴'' کو مجہول فرض کرلیں تو حساب کا عمل اس طرح ہوگا $\frac{۸ \times ۶}{۱۲} = ۴$ وھو المطلوب!

اگر ثانی یعنی ''۶'' کو مجہول فرض کریں تو $\frac{۱۲ \times ۴}{۸} = ۶$ وھو المطلوب!

اس تفصیل سے واضح ہوگیا کہ اربعہ متناسبہ میں وسطین ایک صف ہے اور طرفین دوسری صف۔

**اربعہ متناسبہ در ستینیہ:-** ستینیہ میں اربعہ متناسبہ کے قواعد جاری کرنے کی صورت میں کبھی مرفوع بھی آجاتا ہے ایسی صورت میں مجہول اگر مرفوع کا ردیف ہو یعنی اس صف میں واقع ہو جس میں مرفوع ہے تو صف آخر کے اجزاء کو ضرب دیکر مرفوع پر تقسیم کرتے ہیں، مجہول اگر مرفوع کی صف میں نہ ہو بلکہ دوسری صف میں ہو تو ردیف مرفوع کو مرفوع میں ضرب دیکر ردیف مجہول پر تقسیم کرتے ہیں۔

**تقسیم بر مرفوع**:- کسی شی کو مرفوع پر تقسیم کرنے سے وہ شی منحط ہو جاتی ہے یعنی اس کا عدد تو برقرار رہتا ہے البتہ وہ شی ستینیہ کے جس مرتبہ پر تھی اس سے ایک مرتبہ نیچے اتر جاتی ہے اگر درجہ تھی تو دقیقہ ہو جاتی ہے اور دقیقہ تھی تو ثانیہ ہو جاتی ہے لہٰذا "حط" کا مطلب ہے عدد کو باقی رکھ کر اس کا مرتبہ گھٹا دینا۔

**ضرب منحط**:- ضرب منحط کا مطلب ہے عددوں کو باہم ضرب دے کر حاصل ضرب کو مرفوع پر تقسیم کرنا جس کے نتیجہ میں حاصل ضرب کا عدد تو بعینہ برقرار رہے گا لیکن اسکا مرتبہ گھٹ جائے گا یعنی ستینیہ کے جس مرتبہ پر تھا اس سے ایک مرتبہ نیچے آ جائے گا۔

مثلاً (۱۰ر درجہ × ۵ر درجہ) ÷ مرفوع = ۵۰ر دقیقہ!

یعنی ۱۰ر درجہ کو ۵ر درجہ میں ضرب دینے سے ۵۰ر درجے ہوئے پھر اس ۵۰ر درجہ کو مرفوع پر تقسیم کرنے پر "۵۰" کا عدد تو برقرار رہا لیکن ایک مرتبہ گھٹ کر دقیقہ ہو گیا۔

**ضرب در مرفوع**:- کسی شی کو مرفوع میں ضرب دینے سے اس کا عدد برقرار رہتا ہے لیکن اس کا مرتبہ بڑھ جاتا ہے لہٰذا درجہ مرفوع ہو جاتا ہے اور مرفوع ثنیٰ۔

**تنبیہ** [۱]:- کسی شی کو مرفوع کر کے کسی چیز پر تقسیم کریں۔

[۲]:- یا شی کو بحال رکھیں اور مقسوم علیہ کو منحط کر کے یعنی ایک مرتبہ گھٹا کر تقسیم کریں۔

[۳]:- یا مقسوم و مقسوم علیہ دونوں کو بحال رکھ کر تقسیم کریں پھر حاصل قسمت کو مرفوع کر دیں، تینوں صورتوں میں نتیجہ ایک ہی رہے گا۔

مثلاً درجہ کو مرفوع کر کے دقیقہ پر تقسیم کریں تو مرفوع سے ایک مرتبہ بڑھ

کر ثنی ہو جائے گا اور اگر درجہ کو بحال رکھیں اور دقیقہ کو ایک مرتبہ نیچے اتار کر ثانیہ کرلیں پھر درجہ کو ثانیہ پر تقسیم کریں تو درجہ سے دو مرتبہ بلند ہو کر وہی ثنی ہاتھ آئے گا اور اگر درجہ و دقیقہ دونوں کو بحال رکھ کر تقسیم کر دیں اس وقت حاصل قسمت مرفوع ہوگا پھر اس مرفوع کو مرفوع کر دیں تو نتیجہ وہی ثنی ہو جائے گا۔

**تقسیم منحط:-** اربعہ متناسبہ کی اس صورت میں جبکہ مجہول مرفوع کی صف میں نہ ہو بلکہ دوسری صف میں ہو تو ردیف مرفوع کو مرفوع میں ضرب دیکر ردیف مجہول پر تقسیم کرتے ہیں اسے تقسیم منحط کہا جاتا ہے لہٰذا ۵۰ر درجہ کو ۱۰ر دقیقہ پر تقسیم منحط کرنے کا مطلب (۵۰ر درجہ × مرفوع) ÷ ۱۰ر دقیقہ = ۵ر ثنی، اس جگہ ان مذکورہ بالا تینوں صورتوں میں سے پہلی صورت پائی جارہی تھی لیکن اس کے بجائے دوسری صورت جاری کر دیتے ہیں یعنی مقسوم کو مرفوع کر کے تقسیم کرنے کے بجائے مقسوم علیہ کو منحط کر کے تقسیم کرتے ہیں لہٰذا ۵۰ر درجہ کو ۱۰ر دقیقہ پر تقسیم منحط اس طور پر کرتے ہیں ۵۰ر درجہ ÷ ۱۰ر ثانیہ = ۵ر ثنی!

**تنبیہ:-** یہ تدقیقات صرف اعمال ستینیہ میں ہیں عشریات اور لوگارثمات میں ان تکلفات کی حاجت نہیں اس لئے کہ ان کی بنیاد اس طرح رکھی گئی ہے کہ حاصل ضرب و خارج قسمت کو منحط کرنے کی حاجت نہیں ہوتی۔

یہ چند سطریں ہدیۂ ناظرین ہیں!

## گر قبول افتد زہے عز و شرف

قاضی شہید عالم رضوی سالماری کٹیہار، بہار

خادم تدریس و افتاء جامعہ نوریہ رضویہ بریلی شریف

۱۳ر رجب المرجب ۱۴۲۲ھ مطابق یکم اکتوبر ۲۰۰۱ء



# کشف العلة عن سمت القبلة

از قلم حق رقم

شیخ الاسلام والمسلمین، حجۃ اللہ فی الارضین، مجدد اعظم اعلیٰ حضرت
امام احمد رضا خاں قادری برکاتی بریلوی قدس سرہ العزیز

ناشر
المجمع الرضوی ۸۲ رسوداگران، رضانگر، بریلی شریف یوپی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ الذی جعل لناالکعبۃ قبلۃ واماناً، والصلوۃ و السلام علی من الی افضل قبلۃ ولّانا، رسول الثقلین وامام القبلتین جعل بابہ الکریم فی الدارین قبلۃ امالنا و کعبۃ منانا، وعلی الہ وصحابتہ و سائراھل قبلتہ الذین ولواالیہ وجوھھم تصدیقاوایماناً، آمین.

# تمہید

# باب اوّل مباحث عمود

وہ صورت کہ فصل طول ۹۰ر سے کم یا ۹۰ر سے زیادہ ۱۸۰ر سے کم اور عرض موجود، یہ شکل چند بیان چاہتی ہے ان کی تقدیم کریں۔

**حاجت استخراج عمود:**۔ فاقول وبہ استعین واضح ہو کہ شکل مغنی ہو خواہ ظلی، اس مثلث کروی کے اضلاع وزوایا کو بتاتی ہے جس میں ایک زاویہ قائمہ اور باقی دو غیر قائمہ ہوں ورنہ انکا اجرانہ ہوگا جیسا کہ ہم نے اپنے رسالہ "المعنی المجلی للمغنی والظلی[1]" میں بیان کیا یہاں بعض صورتوں میں قوس انحراف ایسے ہی مثلث سے متعلق ہوتی ہے جس کا بیان باب دوم قاعدہ ۵ و ۶ ر

---

[1] یہ علم مثلث کروی میں بزبان فارسی امام احمد رضا قدس سرہ کی معرکۃ الآرا تصنیف ہے ۱۲ قاضی شہید عالم

میں آئے گا کہ مثلث اوّل میں ''ط ک ہ'' ایسا ہی قائم الزاویہ ہے اور زاویہ ''ہ'' کا قیاس قوس انحراف اور دوم میں مثلث ''ط ک ب'' ویسا ہی قائم الزاویہ ہے اور ضلع ''ک ب'' قوس انحراف لیکن اکثر صورت میں کوئی مثلث ایسا موجود نہیں ہوتا!

مثلاً شکل یہ ہے:







''ا ب ج ء'' افق بلد ہے ''ب ر ء'' معدل ''ح'' قطب شمالی ''ہ'' سمت الراس بلد ''ط'' سمت الرأس مکہ معظّمہ ''ح ط ک'' اس کا نصف النہار ''ہ ط ل'' قوس سمت قبلہ ''ب ل'' قوس انحراف، یہاں مثلث ''ح ک ر'' قائم الزاویہ ہے لیکن نہ قوس انحراف کو اس سے تعلق نہ یہ مثلث اس قسم کا کہ اس کا زاویہ ''ر'' بھی اسی وجہ سے قائمہ ہے جس سے زاویہ ''ک'' کہ دونوں دومیلیہ ''ح ک، ح ر'' اور معدل سے پیدا ہوئے۔

مثلث ''ا ل ہ'' یا ''ج ل ہ'' قائم الزاویہ سے قوس سمت کا ضرور تعلق ہے مگر یہاں بھی وہی مانع ہے کہ ان کا دوسرا زاویہ ''اَ'' ''جَ'' بھی قائم ہیں کہ نصف النہار و افق سے پیدا ہوئے لہٰذا یہاں ضرورت پڑتی ہے کہ سمت الرأس مکہ معظّمہ پر گزرتا ہوا ایک عمود نصف النہار بلدی پر قائم کریں یعنی نقطۂ اعتدال[1] سے ایک

---

[1] نقطۂ اعتدال سے مراد نقطہ مشرق و مغرب ہے یعنی اگر فصل طول شرقی ہے تو نقطۂ مغرب سے اور غربی ہے تو نقطۂ مشرق سے، ۱۲ر قاضی شہید عالم.

عظیمہ سمت (الرأس) مکہ پر گزاریں کہ نصف النہار پر آپ ہی عمود ہوگا کہ اس کے قطبین[1] قطبین اعتدال پر گزرا۔

**ادراک جہت عمود:۔** یوں تو یہ عمود دائرہ ہے کسی نقطہ سے اس کا ایک حصہ شمالی ہوگا تو دوسرا نصف جنوبی مگر یہاں عمود سے صرف وہ ربع دائرہ مراد ہے جو افق و نصف النہار میں محصور اور نقطۂ اعتدال و سمت الرأس مکہ مکرمہ پر اس کا مرور، یہ عمود معدل النہار سے ہمیشہ شمال کو گزرتا ہے کہ نقطۂ اعتدال معدل سے ملا ہوا ہے اور سمت الرأس مکہ شمالی۔

رہا باعتبار بلد اس کی حالت مختلف ہے کبھی سمت الرأس سے جنوبی ہوتا ہے کبھی شمالی کبھی منطبق ولہذا سمت قبلہ بھی یوں ہی مختلف آتی ہے۔

**اقول** اس کا بیان یہ کہ فصل طول اگر ۹۰ر سے کم ہے تو عرض جنوبی میں یہ عمود سمت الرأس سے ہمیشہ شمال کو گزرے گا کہ اس عرض میں معدل سمت الرأس سے شمالی ہے اور سمت الرأس (مکہ مکرمہ معدل سے) شمالی تو عمود کہ نقطۂ اعتدال سے نکل کر سمت الرأس مکہ پر گزرتا ہوا نصف النہار سے ملا قطعاً سمت الرأس بلد سے شمالی ہوگا۔

مگر عرض شمالی میں تینوں حالتیں ہوتی ہیں اگر عرض عمود عرض البلد کے برابر ہے تو موقع عمود عین سمت الرأس بلد ہے یعنی بلد کا دائرہ اوّل السموت ہی سمت الرأس مکہ پر گزرا ہوا ہے اور اگر اس کا عرض، عرض البلد سے زائد ہے تو موقع عمود سمت الرأس سے شمالی ہوگا اور عرض بلد سے کم ہے تو جنوبی ہوگا۔

---

[1] یعنی نصف النہار بلد کے قطبین جو قطبین اعتدال یعنی نقطہ مشرق و مغرب ہیں، اس لئے کہ جب ایک دائرہ دوسرے دائرہ کے قطبین پر گذرتا ہے تو لاجرم اس پر عمود ہوتا ہے یعنی اس کو زوایا قوائم پر کاٹتا ہے، ۱۲ر قاضی شہید عالم۔

جیسا کہ اس شکل سے ظاہر ہے:




"اب ج ء" افق شمالی ہے "ب ہ ء" اس کا اوّل السموت "ب ر ء" معدل النہار "ح" قطب شمالی، ظاہر ہے کہ اوّل السموت کا معدل سے فصل اعظم دائرۂ نصف النہار پر "ہ ر" ہے کہ عرض البلد ہے پھر کم ہوتا گیا یہاں تک کہ نقطہ "ب" پر معدوم ہوگیا "ح ر، ح ل، ح ک، ح ی" دوائر میلہ ہیں جو قطب سے نکل کر معدل سے ملے اور اوّل السموت کے نقاط "ہ، عہ، ط، سہ" کا معدل سے عرض بتاتے ہیں جن میں سب سے بڑا "ہ ر" ہے پھر "عہ ل" پھر "ط ک" پھر "سہ ی" غرض نصف النہار سے جتنا فصل بڑھتا گیا ہے عرض اوّل السموت گھٹتا گیا ہے۔

فرض کرو تین شہر مساوی العرض ہیں جن کا عرض، عرض حرم سے زیادہ ہے، اور فصل طول ۹۰ر سے کم بوجہ تساوی عرض، مواقع مذکورہ پر ان کے اوّل السموت کے عرض یکساں ہوں گے۔

فرض کرو عرض "عہ ل" عرض حرم سے زائد ہے اور "طہ ک" مساوی اور "سہ ی" چھوٹا ان شہروں میں مکہ معظمہ سے جس کا فصل طول "ل ر" ہے وہاں سمت الرأس مکہ معظمہ "طہ" نصف النہار "ح ل" پر ہے اور از انجا کہ "عہ ل" عرض حرم سے زائد ہے "طہ" اوّل السموت و معدل کے بیچ میں پڑے گا تو عمود "ب ن" کہ نقطۂ اعتدال سے نکل کر سمت الرأس حرم پر ہوتا ہوا نصف النہار سے ملا، سمت الراس بلد سے جنوب کو پڑے گا اور جس کا فصل طول "ک ر" ہے وہاں "ط" نصف النہار "ح ک" پر ہے اور از انجا کہ "ط ک" مساوی عرض حرم ہے "ط" خاص اوّل

السموت پر واقع ہوگا اور ''ب ہ'' کہ اوّل السموت ہے وہی وہ عمود ہوگا کہ ''ب'' سے نکل کر ''ط'' پر گزرتا نصف النہار سے ملا اور جس کا فصل طول ''ی ز'' ہے وہاں ''ط'' نصف النہار ''ح ی'' پر ہے اور از انجا کہ ''سہ ی'' عرض حرم سے چھوٹا ہے ضرور ''ط'' اوّل السموت سے باہر شمالی حصے میں رہے گا تو عمود ''ب م'' سمت الراس بلد سے شمال کو پڑے گا۔

اور اگر فصل طول ۹۰/ سے زائد ۱۸۰/ سے کم ہے تو عرض شمالی میں یہ عمود ہمیشہ سمت الرأس سے شمال کی طرف پڑے گا اس لئے کے معدل کا نصف بالا عرض شمالی میں سمت الرأس سے جنوبی ہوتا ہے تو نصف زیریں اس سے شمالی ہو گا اور سمت الرأس حرم معدل سے بھی شمالی ہے تو نہ واقع ہوگا مگر حصہ شمال میں اور عرض جنوبی ہے تو وہی تینوں حالتیں ہونگیں جو وہاں شمال میں تھیں کہ عرض عمود عرض البلد سے زائد ہے تو عمود حصۂ شمال میں پڑے گا اور مساوی ہے تو خاص اوّل السموت پر اور کم ہے تو نصف جنوبی میں۔



جیسا کہ اس شکل سے ظاہر ہے:

''ا ب ج ء'' ایک افق جنوبی کا نصف النہار ہے ''ا'' سمت الرأس ''ء'' سمت القدم ''ب ج'' دائرۂ افق ''اء'' اوّل السموت ''ہ ر'' معدل ''ن'' نقطۂ اعتدال جس پر تینوں دوائر، افق و معدل و اوّل السموت کا میل[1] ہوا ہے حصہ ''اب ء''[2] اس افق کا شمال ہے اور حصہ ''اج ء'' جنوب، ظاہر ہے کہ ''ن ء'' اوّل السموت و ''ن ر'' معدل، نقطۂ ''ن'' پر ملاقی ہیں، پھر فصل پیدا ہوا اور عرض اوّل السموت ''ف م'' پھر ''ط سہ'' پھر ''صہ عہ'' بڑھتا

[1] میل یعنی اجتماع / [2] دائرۂ نصف النہار کا نصف قوس جو حصہ ''اب ء'' ہے، ۱۲ / قاضی شہید عالم۔

گیا یہاں تک کہ نصف النہار پر "ء ر" عرض البلد ہوا تین شہر جنوبی مساوی العرض فرض کرو جن کا عرض، عرض حرم سے زائد اور فصل طول ۹۰ر سے زیادہ، فرض کرو "فہ م" عرض حرم سے کم ہے اور "ط سہ" مساوی اور "صہ عہ" زیادہ تو جس کا فصل طول "ہ م" ہے وہاں "ط" نصف النہار "ح م" پر ہے اور ازاں جا کہ "فہ م" کم ہے ضرور "ط" اوّل السموت سے شمال کی طرف ہے تو عمود "ن ک" شمال کو پڑے گا اور جس کا فصل طول "ہ سہ" ہے وہاں "ط" نصف النہار "ح سہ" پر ہے اور ازاں جا کہ "ط سہ" مساوی عرض حرم ہے ضرور "ط" خاص اوّل السموت پر ہے تو "ن ء" اوّل السموت ہی خود وہ عمود ہے اور جس کا فصل طول "ہ عہ" ہے "ط" نصف النہار "ح عہ" پر ہے اور ازاں جا کہ "صہ عہ" عرض حرم سے زیادہ ہے ضرور "ط" اوّل السموت سے باہر جنوب کی طرف پڑے گا۔

**ادراک عرض موقع عمود:**۔ اس بیان سے ظاہر ہوا کہ جہت عمود کا جاننا اس کے عرض جاننے پر موقوف ہے اس عرض کا زاویہ نقطۂ اعتدال پر بنتا ہے جس کی ایک ضلع معدل کی قوس ہوتی ہے اور دوسری ضلع یہ عمود یہ دونوں ضلعیں تو ربع دور ہیں جس کے سبب نصف النہار پر کے دونوں زاویے قائمہ ہیں مگر ہر فصل طول (پر مکہ معظّمہ) کا نصف النہار یہ دنوں ضلعیں کاٹ کر ایک مثلث بناتا ہے کہ معدل پر اس کا زاویہ قائمہ اور ایک ضلع (تمام) فصل طول اور دوسری ضلع عرض مکہ مکرمہ ہوتی ہے مثلاً شکل اوّل میں اس عرض کی ایک قوس "م ر" ہے ظاہر ہے کہ یہ زاویہ "ب" کی قیاس ہے اور مثلث "ط ی ب" قائم الزاویہ میں "ط ی" عرض مکہ مکرمہ ہے اور "ی ب" تمام فصل طول "ی ر" ہے تو بحکم ۱۳ رظلی:

"ظم عرض مکہ + جم فصل طول = ظم عرض موقع العمود"

یونہی شکل دوم میں اس عرض کی ایک قوس "ل ر" ہے کہ زاویہ "ل ن ر"

کی قیاس ہے اور مثلث ''ط ء ن'' قائم الزاویہ میں ''ط ء'' عرض مکہ مکرمہ اور ''ن ء'' تمام فصل طول ہے کہ فصل طول ''ہ ء'' کی قوس منتج ''ء ر'' ہے اس کا تمام ''ء ن'' ہے وقس علیہ.

**ادراک جہت انصراف:-** اقول عمود سمت الرأس سے جدھر گرے گا اسی طرف سمت قبلہ ہوگی شکل دوم میں تو اس کی وجہ ظاہر ہے کہ مواجہ جہت اقرب کی طرف ہوتا ہے جب تک ''ط'' یعنی سمت راس حرم نصف شمالی میں ہے، سمت الرأس سے جہت شمالی میں قریب ہوگی تو منہ شمال کو چاہئے اور جب خاص اوّل السموت ''اء'' پر واقع ہوگی تو نقطۂ اعتدال ہی سے مواجہہ ہوگا اور جب نصف جنوبی ''اح ء'' میں آئے گی تو ''ا'' سمت الرأس سے ''ج'' جنوب کو منہ کرنا چاہئے کہ اب اسی سمت سے قریب ہے اور شکل اوّل میں وجہ یہ کہ دو دائرۂ عظیمہ کا نصف دور سے کم میں دو بار تقاطع ناممکن ہے ورنہ دو دائرے تین بار متقاطع ہوں اور یہ محال ہے اب دائرۂ اوّل السموت سے عمود نقطۂ اعتدال پر اور دائرۂ سمت قبلہ سمت الرأس پر ملے ہوئے ہیں تو وہ نصف النہار تک آنے اور یہ افق تک جانے میں دوبارہ اوّل السموت سے نہ ملیں گے تو سمت رأس حرم اگر اوّل السموت سے شمال کو ہے دونوں دائرے شمال کو چلیں گے وہ نقطۂ اعتدال سے اور یہ سمت الرأس تک اور اپنی اس مسافت میں کہ صرف ربع دور ہے اوّل السموت (سے) شمالی ہی رہیں گے کہ ان میں کوئی جنوبی ہو جائے تو اوّل السموت کو یہیں دو بار قطع کرے یوں ہی اگر سمت حرم جنوب کو ہے تو دونوں دائرے جنوب کو چلیں گے اور اس مسافت میں جنوبی ہی رہیں گے۔

**وبوجہ آخر:-** عمود نقطۂ اعتدال سے نکل کر سمت الرأس مکہ مکرمہ پر گزر کر نصف النہار بلد پر آیا ہے اور سمت قبلہ کا دائرہ سمت الرأس بلد سے نکل

کر سمت الراُس مکہ پر ہوتا ہوا افق سے ملے گا اور دو دائرۂ عظیمہ کی قوسیں تقاطع کے بعد اپنی سمت بدل لیتی ہیں۔

مثلاً قوس ''اب'' نقطۂ ''ا'' سے چلی اور قوس ''ج ء'' نقطۂ ''ج'' سے یہاں ''ا'' شمالی اور ''ج'' اس سے جنوبی تھا اور ''اہ'' / ''ج ہ'' تک یہی حال رہا ''ہ'' پر مل کر قوس ''اب'' کا ٹکڑا ''ہ ب'' قوس ''ج ء'' کے ٹکڑے ''ہ ء'' سے جنوبی ہو گیا اور وہ شمالی تو موقع عمود جبکہ سمت الراُس سے شمالی ہو گا قوس سمت قبلہ کہ سمت الراُس بلد سے سمت الراُس مکہ معظّمہ تک چلی قوس عمود سے جنوبی ہوئی جب سمت الراُس مکہ معظّمہ پر دونوں کا میل ہوا وہاں سے قوس سمت قبلہ شمالی ہو جائے گی اور افق کے شمالی ہی حصے میں گرے گی کہ نقطۂ اعتدال سے عمود ملا ہوا ہے تقاطع کے بعد جب تک نصف دور نہ ہو جائے (دوبارہ) اس سے نہیں مل سکتی یونہی جب موقع عمود سمت الراُس سے جنوبی ہو گا تو قوس سمت قبلہ اس کے شمال سے چل کر سمت الراُس مکہ پر گزر کر اس سے جنوبی ہو جائے گی اور افق کے حصۂ جنوبی میں گرے گی۔

فائدہ ا:- یہاں سے ظاہر ہوا کہ عرض موقع نکالتے ہی معلوم ہو جائے گا کہ اس شہر میں سمت قبلہ نقطۂ اعتدال سے شمال کو جھکے گی یا جنوب کو یا کسی طرف نہیں۔

فائدہ ۲:- اقول ازاں جا کہ عرض موقع کے استخراج میں صرف طول بلد کا کام ہے عرض بلدی سے غرض نہیں لہٰذا ایک نصف النہار کے نیچے جتنے مقام ہیں سب کے لئے عرض موقع واحد رہے گا فصل کم میں ان میں سے جتنے جنوبی العرض ہیں اور جن کا عرض شمالی اس عرض موقع سے کم ہے ان سب کا قبلہ شمالی ہو گا اگرچہ ان کا عرض شمالی عرض مکہ معظّمہ سے زائد ہو یہ عرض شمالی جتنا کم ہو گا نقطۂ اعتدال

سے انصراف شمالی زیادہ ہوگا اور جتنا زیادہ ہوگا انصراف گھٹتا جائے گا یہاں تک
کہ جس کا عرض، عرض موقع سے مساوی ہوگا اسے انصراف نہ رہے گا اور یہاں
جتنے بلاد شمالی کا عرض، عرض موقع سے زائد ہے ان سب کا قبلہ جنوبی ہوگا اور جتنا
عرض البلد کم انصراف جنوبی کم اور جتنا زائد، زائد اور فصل بیش میں جتنے شمالی العرض
ہیں اور جن کا عرض جنوبی عرض موقع سے کم ہے ان سب کا قبلہ شمالی ہوگا یہ عرض
جنوبی جتنا کم ہوگا انصراف شمالی زیادہ ہوگا اور جتنا بڑھے گا انصراف گھٹتا جائے گا،
یہاں تک کہ جس کا عرض، عرض موقع کے برابر ہے انصراف اصلاً نہ رہے گا اور
جتنے بلاد جنوبی کا عرض، عرض موقع سے زیادہ ہے ان سب کا قبلہ جنوبی ہوگا اور جتنا
عرض بڑھے گا انصراف ترقی پائے گا۔

فائدہ ۳:- اقول طول واحد میں ہر دو مقام کہ موقع العمود کے دونوں
پہلوؤں پر برابر فصل سے واقع ہوں اور یہ نہ ہوگا مگر فصل کم از ۹۰ر پر عرض شمالی
اور بیش از ۹۰ر پر عرض جنوبی میں ان دونوں مقاموں پر انصراف مساوی ہوگا اور
جہت مختلف ایک جنوبی تو دوسرا شمالی۔

فائدہ ۴:- اقول عرض موقع ہمیشہ عرض حرم سے زیادہ ہوگا کہ ہر دو
عظیمہ جب ایک نقطہ پر ملیں ان کا غایت فصل ربع دور پر ہوتا ہے پھر کم ہوتا جاتا ہے
یہاں تک کہ نصف دور پر دوبارہ مل جاتے ہیں جیسا کہ میل شمس سے ظاہر ہے کہ
رأس الحمل کے بعد سے بڑھتا گیا اور میل کلی انقلابین پر ہوا پھر انہیں قدموں پر
گھٹتا ہوا پلٹا یہاں تک کہ رأس المیز ان پر منعدم ہوگیا تو عمود کہ معدل سے نقطۂ
اعتدال پر ملتا ہے اسکا غایت فصل نصف النہار پر ہوگا کہ عرض موقع ہے اور سمت
رأس حرم پر اسکا گزر اس سے پہلے ہوا تھا تو ضرور وہاں کا فاصلہ یعنی عرض حرم عرض
موقع سے کم ہے۔

**فائدہ ۵:-** اقول نقطۂ اعتدال سے چل کر کہ عمود کو معدل سے جو فصل پیدا ہوا اور نصف النہار تک بڑھتا گیا میل شمسی کی طرح یہ تزاید بروجہ تناقص ہے ابتدا میں سب سے زیادہ بڑے گا پھر زیادت میں کمی ہوتی جائے گی یہاں تک کہ نصف النہار کے پاس بہت خفیف زیادت رہ جائے گی جیسے میل شمس حمل کے ایک درجہ پر تقریباً چوبیس دقیقے بڑھا پھر گھٹتا ہوا جوزا کے ۲۹/درجہ پر (۱۴) ثانیے سے بھی کم بڑھا اور سمت الرأس حرم فصل کم از ۹۰/میں جس قدر نقطۂ اعتدال سے قریب ہوگی فصل طول زائد ہوگا اور جس قدر نصف النہار سے قریب ہوگی کم ہوگا اور فصل بیش از ۹۰ میں بالعکس تو ثابت ہوا کہ فصل کم میں جتنا فصل زائد ہو تھوڑے تبدل فصل پر عرض موقع میں زیادہ تغیر ہوگا اور جتنا کم ہو کم اور بیش میں بالعکس و لہٰذا ایک دقیقہ فصل طول پر تو عرض موقع کا عرض حرم سے تفاوت ہی نہ ظاہر ہوگا کہ جم عرض موقع ۷/مرتبہ اعشاریہ تک مرفوع ہے تو اسکی جمع تغیر نہ لائے گی اور ظم عرض حرم ہی ظم عرض موقع ہوگا، دو دقیقہ فصل طول پر عرض موقع عرض حرم سے صرف "۰۲ء" بڑھے گا کہ سوا ثالثے سے بھی کم ہے ایک درجہ فصل طول پر فقط ۱۱/ثانیے بڑھے گا دو درجہ پر ۴۳/ثانیے غرض ایک دقیقہ بڑا نہ آئے گا جب تک فصل طول دو درجے ۲۲/دقیقے نہ ہو لیکن قرب نقطۂ اعتدال میں ۸۹/درجے فصل طول پر عرض عمود ستاسی درجے ۲۷/دقیقے ہوگا اور ۹۰/درجے فصل پر ۹۰/درجے وہاں ایک درجے پر پاؤ دقیقہ بھی نہ بدلا تھا یہاں ڈھائی درجے سے زیادہ بدل گیا ۸۹/درجے ۵۸/دقیقے فصل پر عرض موقع ۸۹ ۵۴ ۵۴/ہوگا اور ۸۹ ۵۹ فصل پر ۸۹ ۵۷ ۴۹ ۹/رہاں سوا دو درجے پر ایک دقیقہ نہ بدلا تھا یہاں ایک دقیقہ

---

ا یعنی حقیقۃ ورنہ بطور رفع واسقاط کہ نصف کو ایک کامل لیتے ہیں ایک درجہ اکتالیس منٹ فصل طول پر ایک دقیقہ فرق شمار ہوگا، ۱۲/منہ غفرلہ (امام احمد رضا).

پر پونے تین دقیقے بدل گیا۔

**فائدہ ۶:-** فصل کم جتنا کم ہوگا عرض موقع چھوٹا ہوگا اور جتنا زائد ہوگا بڑھتا جائے گا، یہ امر ملاحظۂ مؤامرۂ مذکورہ سے واضح ہے کہ ظم عرض حرم + جم فصل طول = ظم عرض موقع۔ جب فصل کم ہے تمام زائد ہے تو جیب بڑی ہے تو ظم عرض مکہ میں حاصل جمع بڑا ہے تو ظم عرض اکبر ہے تو تمام عرض بڑا ہے تو عرض موقع چھوٹا ہے اور فصل بیش میں بالعکس یعنی وہ جتنا کم ہوگا عرض موقع بڑا آئے گا اور جتنا بڑھے گا کم ہوتا جائے گا کہ کم میں قوس منقح بڑی ہے تو تمام چھوٹا ہے تو جیب کم ہے تو حاصل جمع کم ہے تو ظم عرض اصغر ہے تو تمام عرض چھوٹا ہے تو عرض بڑا ہے۔

**فائدہ ۷:- اقول** یہ حکم فصل بیش و کم کا تھا لیکن جب فصل پورا ۹۰ر درجے ہو تو عرض عمود بھی کامل ۹۰ر ہوگا کہ اس حالت میں نصف النہار حرم معدل سے نقطۂ اعتدال پر ملے گا تو خود ہی وہ عمود ہوگا کہ سمت الرأس حرم پر گزرتا ہوا نصف النہار بلدی سے قطب شمالی پر ملا تو عرض موقع ۹۰ر درجے ہوا جیسا قاعدۂ ۴رو۶ر کی شکلوں میں آئے گا اور جب فصل طول صفر یا ۱۸۰ر ہو عمود ناممکن ہوگا کہ دونوں نصف النہار واحد پر ہیں۔

**نتیجہ:-** یہاں سے ظاہر ہوا کہ فصل طول پیدا ہونے سے عرض موقع پیدا ہوتا ہے جو اپنی ابتدا ہی میں فی الواقع عرض حرم سے زیادہ ہوتا ہے لیکن یہ زیادت بہت خفیف ہوتی ہے اور آہستہ آہستہ بڑھتی ہے یہاں تک کہ ۴ ۲۲ر فصل پر ایک دقیقہ ہو پاتی ہے پھر بڑھتی ہے اور زیادت میں زیادت ہوتی جاتی ہے یہاں تک کہ ۹۰ر درجے فصل پر عرض موقع بھی ۹۰ر ہوتا ہے پھر انہیں قدموں پر رجعت قہقری کرتا ہے یہاں تک کہ ۱۸۰ر فصل طول پر معدوم ہو جاتا ہے تو اگر عرض عمود کی جدول تمام دنیا کے لئے بنانی چاہو صرف ۹۰ر درجے کی بنتی ہے جیسے

جدول میل تمام فلک البروج کے لئے فقط ۹۰ درجے کی بنتی ہے۔

**فائدہ ۸:-** اقول یہ جو ہم نے کہا کہ بعض بلاد کا عرض شمالی عرض حرم سے زائد ہوتا ہے پھر بھی انہیں استقبال قبلہ کے لئے شمال کو جھکنا ہوتا ہے[1] اور بعض بلاد جنوبیہ میں جنوب کو جھکیں تو قبلہ کو منھ ہو[2] حالانکہ مکہ معظّمہ شمال میں ہے عوام پر اس کا تصور دشوار ہوتا ہے صاحب گنج کا عرض شمالی ۲۴ ۴۸ ہے عرض مکہ مکرمہ سے ۲۱ ۴۳ شمال میں بڑھا ہوا اور اس میں سمت قبلہ کے لئے پونے پانچ درجے شمال ہی کو جھکنا چاہیئے وہاں بعض کا خیال اس کے خلاف تھا جس کا استفتاء یہاں آیا جواب میں اس وہم کا ازالہ نہایت واضح عام فہم بیان سے کیا تھا کہ فتاوائے فقیر میں ہے، اس کا اجمال ہماری تقریر بالا سے واضح کہ یہاں عرض البلد کا اعتبار نہیں بلکہ عرض اوّل السموت کا اور وہ نصف النہار سے اعتدال تک متناقص ہے اسی وجہ سے کہ متقاطع دائروں کا غایت فصل ربع دور پر ہوتا ہے تو فصل کم عرض ۶۰ درجے شمالی میں نصف النہار پر اگر ۶۰ درجے عرض کی بھی چیز ہوگی اس سے شمالی نہ ہوگی اور نقطۂ اعتدال پر کہ عرض اوّل السموت منعدم ہے ایک دقیقہ عرض شمالی کی چیز بھی اس سے شمالی ہوگی اور فصل بیش عرض جنوبی میں کہ معدل سمت القدم سے جنوب کو ہے نقطۂ اعتدال کے پاس ایک دقیقہ عرض شمالی کی چیز بھی اس مقام سے شمالی ہوگی لیکن نصف النہار کے قریب عرض البلد سے ایک دقیقہ کم بھی عرض شمالی والی شی (بلد) جنوبی کے حصۂ جنوب میں پڑے گی کما لا یخفی۔

---

[1] اس کے واضح مثال شمالی امریکہ ہے کہ شمالی امریکہ کے تمام شہروں میں استقبال قبلہ کے لئے شمال کی طرف جھکنا ہوگا بلکہ کناڈا کے وہ مقامات جن کا طول غربی ۹۶ ۱۴۰ ہے ان کا قبلہ تو خاص نقطہ شمال ہے ان کے علاوہ دوسرے مقامات میں شمال کی طرف انحراف، ۱۲ رقاضی شہید عالم۔

[2] جیسے جنوبی امریکہ کے ملک ارجنٹینا میں باہیا بلانکا کہ وہاں استقبال قبلہ کے لئے نقطہ مشرق سے ۱۶ ۱۰ ر جنوب کی طرف جھکنا ہوگا، ۱۲ رقاضی شہید عالم۔

فائدہ ۹:- اقول یہاں سے معلوم ہوا کہ ایک شہر کا مثلاً دوسرے سے شمالی ہونا دوسرے کے اس سے جنوبی ہونے کو مستلزم نہیں ممکن کہ وہ بھی اس سے شمالی ہو فرض کرو ایک مقام کا مکہ معظّمہ سے طول ۴۵/درجے ہے اور اس کا عرض شمالی ۲۵ ۴۵/یعنی عرض حرم سے ۴/درجے زائد

| | | |
|---|---|---|
| | ظم عرض مکہ | ۱۰٫۴۰۶۴۵۷۷ |
| + | جم فصل طول | ۹٫۸۴۹۴۸۵۰ |
| = | | ۱۰٫۲۵۵۹۴۲۷ |
| قوسہ | ۹۰ | ۵۹ |
| عرض عمود | ۶۹ | ۱ |
| | ظم عرض مقام | ۱۰٫۳۲۳۱۳۱۴ |
| + | جم فصل طول | ۹٫۸۴۹۴۸۵۰ |
| = | | ۱۰٫۱۷۲۶۱۶۴ |
| قوسہ | ۵۶/درجے ۶/دقیقے | |
| عرض عمود | ۳۷/درجہ ۵۴/دقیقے | |

دیکھو مکہ معظّمہ دوسرے شہر سے ۳/درجے ۳۶/دقیقے شمال کو ہے اور وہ شہر مکہ معظّمہ سے ۱۶/درجے ۲۹/دقیقے شمال کو اسی پر جنوبیت کو قیاس کرو۔

جب یہ بیان ممہد ہولیا اب قواعد سنئے!







# باب دوم

## بفضلہٖ تعالیٰ ہمارے ایجادی قواعد ہیں

**قاعدہ ا:- اگر فصل طول ۱۸۰ر (درجہ ہو) اور مقام کا عرض جنوبی** مساوی عرض شمالی مکہ ہو تو اس کا قبلہ مثل قبلۂ مکہ معظّمہ ہوگا کہ اس صورت میں وہ مقام مکہ معظّمہ کا مقاطر ہے یعنی وہ اور مکہ مکرمہ زمین کے ایک قطر پر ہیں[1] اس طرف مکہ معظّمہ اوس طرف وہ مکہ معظّمہ میں جس وقت ٹھیک دوپہر ہوگا وہاں ٹھیک آدھی رات ہوگی۔ مکہ معظّمہ کی آدھی رات پر وہاں ٹھیک دوپہر ہوگا مکہ معظّمہ میں جس وقت آفتاب طلوع کرے گا وہاں غروب ہوگا جس وقت غروب کرے گا وہاں طلوع ہوگا۔

شرح چغمینی میں لکھا کہ:

''یہاں کا قبلہ سب سے سہل تر ہے کہ یہاں کوئی سمت متعین ہی نہیں بلکہ جدھر منھ کرو سب طرف قبلہ ہے''

---




[1] اس کی صورت اس طرح ہوگی:

''اب ج ء'' مکہ معظّمہ اور مقام مذکور دونوں کا نصف النہار ہے ''ب ء'' معدل النہار'' ہ'' مکہ معظّمہ ''ط'' مقام مطلوب القبلہ ''ہ ب'' عرض شمالی مکہ مکرمہ ''ط ء'' عرض جنوبی مقام مذکور جو عرض مکہ معظّمہ کے مساوی ہے یعنی تحقیق قدیم کے مطابق ۲۵ ۲۱ر اور تحقیق جدید کے مطابق ۴۰ ۲۱ر خط ''ہ ط'' قطر زمین جس کے ایک سرے پر مکہ معظّمہ اور دوسرے سرے پر مقام مذکور واقع ہے، یعنی وہ مقام مکہ معظہ کے ٹھیک سمت القدم پر ہے وہاں سے مکہ معظّمہ کا فصل تمام جہتوں میں نصف دور ہے، یہ جگہ سمندر میں واقع ہے گرینچ سے اس کا طول غربی ۶ ۱۴۰ر ہے اس مقام کا تصور تو آسان ہے لیکن موقع پر اس کی تعیین متعذر ہے، یہ قاعدہ اسی مقام کے لئے خاص ہے، ۱۲ر قاضی شہید عالم.

اقول یہ صحیح نہیں ضرور یہاں قبلہ متعین ہوگا مگر ایک صورت میں اور اس کا حقیقۃً متعین کرنا واقع میں متعسر بلکہ (متعذر رہے) اور جگہ صدہا میل کے تفاوت سے جہت نہ بدلتی یہاں ہاتھ بھر کے تفاوت سے بدل[1] سکے گی۔

وجہ یہ کہ یہ مقام مکہ معظّمہ سے متحد ہے اور مکہ کا قبلہ عین کعبہ ہے اور وہاں عین کعبہ کا متعین کرنا کس (درجہ) سخت دشوار ہے ہاں وہاں جو محل مقاطر کعبہ معظّمہ ہو خاص اتنی جگہ میں البتہ یہ بات صادق ہوگی کہ جدھر منھ کرو سب طرف قبلہ ہے جیسے داخل کعبہ معظّمہ میں کہ وہ جگہ[2] خود عین کعبہ ہے کہ محاذات کعبہ معظّمہ میں زیر و بالا ساتویں زمین[3] سے ساتویں آسمان تک سب کعبہ ہے۔

---

[1] کعبہ معظمہ جس قدر طول وعرض میں پھیلا ہوا ہے اس کے مقاطر میں اتنے طول وعرض کی حد سے باہر جو جگہ بھی واقع ہے اگرچہ ہاتھ بھر کے فاصلہ پر، اس کا حکم "جدھر منہ کرو کعبہ ہے" نہ ہوگا بلکہ وہاں قبلہ ضرو متعین ہوگا، اس لئے کہ اس جگہ سے کعبہ معظّمہ کا فصل ایک جہت میں نصف دور سے مثلاً ہاتھ بھر کم اور دوسری جہت میں نصف دور سے ہاتھ بھر زائد ہوگا اور مواجہ جہت اقرب میں ہونا متعین، اس لئے اس جہت کی طرف رخ کرنا لازم ہوگا جدھر مسافت نصف دور سے ہاتھ بھر کم ہے اس وقت مقاطر کعبہ کی طرف پشت ہوگی، ۱۲ رقاضی شہید عالم.

[2] قولہ "وہ جگہ خود عین کعبہ ہے" اس جملہ میں "وہ جگہ" سے مراد داخل کعبہ ہے، ۱۲ رقاضی شہید عالم.

[3] قولہ "ساتویں زمین سے ساتویں آسمان تک کعبہ ہے" پہلے ایڈیشن میں "ساتویں زمین" کے بجائے "ساتویں آسمان" کا لفظ لکھ دیا گیا تھا جس کی وجہ یہ تھی کہ اس وقت مجھے جو نسخہ ملا تھا اس میں اسی طرح لکھا ہوا تھا لیکن جب امام احمد رضا قدس سرہ العزیز کے تلمیذ رشید ملک العلما حضرت علامہ محمد ظفر الدین بہاری علیہ رحمۃ الباری کا نقل کردہ نسخہ دیکھا تو اس میں "ساتویں زمین سے ساتویں آسمان تک" کا لفظ لکھا ہوا پایا، ظاہر ہے کہ دوسرے ناقلین کے مقابلہ میں ملک العلما کا نقل کردہ نسخہ زیادہ معتمد ہے اور قرینہ بھی اسی بات کا متقاضی ہے، اس لئے کہ اس سے پہلے "زیر و بالا" کے الفاظ درج ہیں اور "زیر" یعنی تحت مرکز زمین ہے اور "بالا" یعنی فوق سمت آسمان ہے۔

لہٰذا لف ونشر مرتب کے طور پر ساتویں زمین سے ساتویں آسمان تک" کی عبارت ہی مناسب وموزوں ہے، مزید برآں معنوی اعتبار سے بھی یہی عبارت صحیح ودرست ہو رہی ہے اس لئے مجھے جزم ہو گیا کہ ملک العلما کا ہی نسخہ صحیح ودرست ہے، استاذ مکرم امام علم وفن (بقیہ اگلے صفحہ پر)

مگر اس محل کا استخراج نہ متعسر بلکہ متعذر ہے طول و عرض شہر کے دیئے گئے ہیں نہ خاص کعبہ معظّمہ کے پھر وہ کہ دیئے گئے ہیں خود مختلف ہیں اور ان کی غایت تقریب فسبحٰن من لا یحیطون بشیٔ من علمه الا بما شاء البتہ اس تعذر کا اثر یہ ہوگا کہ وہ (اس مکی کے مثل) ہوگا، جس میں اور کعبہ معظمہ (میں) ایسا (حائل) ہے جسے رفع نہیں کر سکتا کہ اس کا قبلہ جہت کعبہ ہے کما افادہ فی فتح القدیر اور جبکہ یہاں کوئی عین کعبہ نہیں بتا سکتا تو جہت کی تعیین تحری سے ہوگی واللہ تعالیٰ اعلم۔

---

(صفحۂ گذشتہ کا بقیہ) حضرت علامہ خواجہ مظفر حسین صاحب قبلہ نے بھی اسی کی تائید فرمائی۔

اب اس عبارت کا واضح مطلب یہ ہوا کہ خانۂ کعبہ کے اوپر ساتویں آسمان تک اور خانۂ کعبہ کے نیچے ساتویں زمین تک جو جگہ بھی محاذات کعبہ میں واقع ہے وہ ''کعبہ'' ہے، ۱۲ر قاضی شہید عالم.

۱؎ فصل طول ۱۸۰ /ان مقامات کا ہوگا جن کا طول البلد غربی ۱۴۰؍۶ ہو اس طول کے تحت خط استوا (Equator) سے جنوب کی طرف صرف سمندر کا خطہ ہے خشکی کے نام سے قطب جنوبی کے پاس کا معمولی دلدلی علاقہ ہے اس کے علاوہ خشکی مطلقاً نہیں، اور خط استوا سے شمال کی طرف بھی خشکی کا ایک معمولی حصہ پڑتا ہے یعنی کناڈا کی مغربی پٹی جس کا طول غربی ۱۴۰؍۶ ہے ان کا قبلہ خاص نقطۂ شمال ہوگا، مشرق یا مغرب کی طرف انحراف اصلاً نہ ہوگا، یہاں یہ بھی بتاتا چلوں کہ کناڈا کی اس پٹی سے مغرب کا علاقہ اسی طرح ''یو ایس اے'' کے صوبہ الاسکا کا قبلہ غربی شمالی ہوگا یعنی نقطۂ شمال سے مغرب کی طرف جھکنا ہوگا، ان مذکورہ مقامات کے علاوہ پورے شمالی امریکہ و جنوبی امریکہ کا قبلہ شرقی ہوگا، شمالی امریکہ کا شرقی شمالی اور جنوبی امریکہ میں بعض جگہ کا جنوبی شرقی اور بعض کا شمالی شرقی، ۱۲ر قاضی شہید عالم.

۲؎ ۱۸۰ /درجہ فصل طول کی تقدیر پر کل پانچ صورتیں بنتی ہیں (۱) عرض اصلاً نہ ہو (۲) عرض شمالی ہو مطلقاً (۳) عرض جنوبی ۲۵؍۲۱ سے کم ہو (۴) عرض جنوبی ۲۵؍۲۱ سے زائد (۵) عرض جنوبی ۲۵؍۲۱.

یہ پانچویں صورت قاعدہ نمبر ۱ کے تحت آ چکی ہے اس لئے وہ اس جگہ زیر بحث نہیں، مسودہ میں اس قاعدہ کے اندر پہلی تین صورتوں میں قبلہ نقطہ جنوب مکتوب ہے اور چوتھی صورت میں نقطہ شمال، مسودہ میں پہلے دونوں جگہ شمال لکھا ہوا تھا، پھر پہلی جگہ شمال کو کاٹ کر اس کے نیچے جنوب لکھا گیا ہے

(بقیہ اگلے صفحہ پر)

قاعدہ ۲:- اگر فصل طول ۱۸۰ر ہو[1] اور عرض (اصلا نہ ہو یا) عرض شمالی ہو مطلقا یا جنوبی ۲۱ ۲۵/ر سے کم تو اس کا قبلہ عین نقطۂ جنوب[2] ہوگا اور اگر جنوبی ۲۱ ۲۵/ر سے زائد تو قبلہ نقطۂ شمال۔

تنبیہ:- ہر جگہ ۲۱ ۲۵/ر سے عرض حرم مقصود ہے اگر اس سے کم وبیش تحقیق ہو تو وہی۔

---

(بقیہ گذشتہ صفحہ کا حاشیہ) ملک العلماء حضرت علامہ ظفر الدین بہاری علیہ الرحمہ نے بھی اپنی کتاب "توضیح التوقیت" میں اس قاعدہ کو اسی طرح نقل فرمایا ہے، احقر نے کرہ پر نقشہ بنا کر اس قاعدہ کی چاروں صورتوں کا تجزیہ کیا اور جہت قبلہ کی تعیین کی تو احقر کی ناقص عقل میں یہ بات آئی کہ یہاں معاملہ اس کے برعکس ہونا چاہیے یعنی پہلی تین صورتوں میں قبلہ نقطہ جنوب کے بجائے نقطہ شمال اور چوتھی صورت میں نقطہ شمال کے بجائے نقطۂ جنوب، اس لئے کہ ۱۸۰ر درجہ فصل طول کی تقدیر پر مکہ معظمہ اور مقام مطلوب القبلہ دونوں ایک نصف النہار کے تحت واقع ہوں گے، چاروں صورتوں کی شکل اس طرح ہوگی:




"ا ب ج ء" مکہ معظمہ اور مقام مطلوب القبلہ دونوں کا دائرۂ نصف النہار ہے "ا" قطب شمالی "ج" قطب جنوبی "ب ء" معدل النہار "ہ" مکہ معظمہ "ہ ب" عرض شمالی مکہ معظمہ، پہلی صورت میں مقام مذکور نقطہ "ء" پر واقع ہوگا اور دوسری صورت میں نقطہ "ء" وقطب شمالی یعنی نقطہ "ا" کے درمیان کسی بھی جگہ، اور تیسری صورت میں نقطہ "ء" اور نقطہ "ط" کے درمیان کسی بھی جگہ، ظاہر ہے کہ ان تینوں صورتوں میں مکہ معظمہ اور مقام مذکور کے مابین نصف النہار کی جو قوس نقطۂ شمال سے گزرتی ہے وہ چھوٹی اور جو نقطۂ جنوب سے گزرتی ہے وہ بڑی ہوگی۔ اور مواجہ جہت اقرب کی طرف ہوتا ہے لہذا ان تینوں صورتوں میں قبلہ نقطۂ شمال ہوگا اور چوتھی صورت میں مقام مذکور "ط" وقطب جنوبی یعنی نقطہ "ج" کے درمیان کسی بھی جگہ واقع ہوگا، ظاہر ہے کہ اس صورت میں مقام مذکور اور مکہ معظمہ کے درمیان مسافت نقطۂ جنوب سے ہو کر کم اور نقطہ شمال سے ہو کر زائد ہوگی لہذا اس صورت میں قبلہ نقطۂ جنوب ہوگا واللہ تعالیٰ اعلم۔

اب رہا یہ سوال کہ ایسا کیونکر ہو گیا فقیر کو نہیں معلوم ممکن ہے دونوں جگہ شمالی لکھ دیا گیا ہو توجہ ہوئی تو عجلت میں ثانی کو کاٹنے کے بجائے اول کو ہی کاٹ کر جنوبی لکھ دیا گیا یا نقل نویس نے عجلت میں "پچھلے کا بقیہ" ایسا کر دیا، یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس فقیر کے فہم کا قصور ہو، ۱۲، رقاضی شہید عالم۔

قاعدہ ۳:- اگر فصل طول صفر ہو اور عرض اصلاً نہ ہو[1] یا جنوبی ہو مطلقاً[2] یا (شمالی ۲۱ ۴۵) سے کم[3] تو اس کا قبلہ عین نقطۂ شمال ہو گا اور اگر شمالی ۲۱ ۴۵ سے زائد[4] تو قبلہ نقطۂ جنوب۔

تنبیہ:- قاعدۂ اولیٰ میں ایک صورت تھی اور دوم میں چھ[5]، سوم میں چار ان گیارہ صورتوں میں اس مقام اور مکہ معظمہ کا دائرۂ نصف النہار ایک ہو گا پہلی سات صورتوں میں اس کا سمت الرأس نصف زیریں میں ہو گا یعنی دائرۂ نصف النہار مکہ مکرمہ کے اس نصف میں جو مکہ کی سمت القدم پر گزرا ہے اور پچھلی چار صورتوں میں اسکا سمت الرأس نصف بالا میں ہو گا یعنی نصف النہار مکہ کے اس نصف میں جو مکہ مکرمہ کے سمت الرأس پر گزرا ہے[6] اس قسم میں قسم اوّل کی نظیر یعنی

---

[1] جیسے افریقہ کے ملک کینیا میں واقع وہ جگہ جس کا عرض بلد صفر ہو اور طول البلد ۵۴ ۹ ۴۰ ر ہو، ۱۲ اشہید۔

[2] جیسے کینیا کا جنوبی العرض خطہ تنزانیہ کا جنوب مشرق گوشہ اور موزمبیق کا مشرقی علاقہ جن کا طول ۵۴ ۹ ۴۰ ر ہے ان مذکورہ مقامات کے علاوہ اور جگہیں سمندر میں واقع ہیں، ۱۲ ر قاضی شہید عالم۔

[3] جیسے جنوبی سعودیہ، ایتھوپیا اور شمالی کینیا کے وہ مقامات جن کا طول ۵۴ ۹ ۴۰ ر ہے، ۱۲ ر قاضی شہید عالم۔

[4] جیسے سعودی عرب کے وہ علاقے جن کا عرض ۴۰ ۲۱ ر سے زائد ہو اور عراق، سیریا، ترکی اور روس کا مغربی حصہ وغیرہ جن کا طول شرقی ۵۴ ۹ ۴۰ ہو، ۱۲ ر قاضی شہید عالم۔

[5] دوم میں یعنی فصل طول ۱۸۰ ر ہونے کی تقدیر پر چھ صورتیں ہیں (۱) عرض صفر (۲) عرض شمالی ۴۵ ۲۱ ر سے کم (۳) عرض شمالی ۴۵ ۲۱ ر (۴) عرض شمالی ۴۵ ۲۱ ر سے زائد، (۵) عرض جنوبی ۴۵ ۲۱ ر سے کم (۶) عرض جنوبی ۴۵ ۲۱ ر سے زائد، البتہ قاعدہ میں ذکر کردہ احتمالات کے لحاظ سے کل چار ہی صورتیں بنتی ہیں (۱) عرض اصلاً نہ ہو (۲) عرض شمالی ہو مطلقاً (نوٹ: مذکورہ بالا چھ صورتوں میں سے دوسری، تیسری اور چوتھی اسی میں آگئیں) (۳) عرض جنوبی ۴۵ ۲۱ ر سے کم (۴) عرض جنوبی ۴۵ ۲۱ ر سے زائد، ۱۲ ر قاضی شہید عالم۔

نوٹ:- ایک سے تین تک تینوں قاعدوں کی ساخت قدیم تحقیق کے عرض کے مطابق رکھی گئی ہے جدید تحقیق میں عرض مکہ ۳۰ ۲۱ ر ہے، ۱۲ ر قاضی شہید عالم۔

[6] اقول پہلی سات صورتوں میں سمت الرأس بلد کا نصف زیریں میں ہونا اور پچھلی چار صورتوں میں نصف بالا میں ہونا جو بتایا گیا ہے وہ تغلیباً ہے ورنہ قاعدہ ۲ ر کی اس صورت میں کہ "عرض شمالی ہو مطلقاً" اگر عرض شمالی تمام عرض مکہ سے زائد ہو تو اس کا سمت الرأس نصف النہار مکہ کے (بقیہ اگلے صفحہ پر

فصل طول صفر ہو اور عرض شمالی ۲۱ ۲۵/ ناممکن ہے کہ اس تقدیر پر وہ یہی مکہ معظمہ ہے نہ کہ مقام دیگر۔

قاعدہ ۴:- اگر فصل طول ۹۰ درجے ہو شرقی خواہ غربی اور عرض اصلاً نہ ہو[1] دونوں صورتوں میں انحراف شمالی ہوگا بقدر عرض مکہ مکرمہ یعنی طول غربی میں نقطۂ مشرق اور شرقی میں نقطۂ مغرب سے شمال کو ۲۱ ۲۵/ جھکنا ہوگا ظاہر ہے کہ جب فصل طول ۹۰ درجے ہے تو نصف النہار مکہ مکرمہ یعنی وہ دائرہ کہ قطب شمالی سے نکل کر سمت الرأس مکہ معظمہ پر ہوتا ہوا معدل النہار سے ملا یہاں خاص نقطۂ اعتدال پر ملے گا یعنی فصل طول غربی ہے تو نقطۂ مشرق سے اور شرقی تو نقطۂ مغرب سے اور جبکہ مقام بے عرض یعنی خط استوا پر ہے تو یہاں نصف النہار مکہ عین افق پر واقع ہوا طول غربی میں افق کے شرقی شمالی حصے پر اور شرقی میں غربی شمالی پر یعنی سمت الرأس مکہ خاص (دائرۂ افق) پر ہے اور وہاں (سے) نقطۂ مغرب (یا نقطۂ مشرق) تک جو قوس ہے عرض مکہ مکرمہ ہے اور معدل النہار اس افق کے سمت الرأس پر گزرا ہوا ہے تو خط سمت قبلہ کہ سمت الرأس بلد سے سمت الرأس مکہ معظمہ تک ملایا جائے گا نقطۂ اعتدال سے اسی قوس عرض کی قدر شمال کو ہٹا ہوگا کما لا یخفی.

---

(بقیہ گذشتہ صفحہ کا) نصف بالا میں ہوگا اور قاعدہ ۳ رکی اس صورت میں کہ عرض جنوبی تمام عرض مکہ سے زائد ہو اس کا سمت الرأس نصف النہار مکہ کے نصف زیریں میں ہوگا، ۱۲/ قاضی شہید عالم.

[1] یہ قاعدہ صرف دو معین مقامات میں جاری ہوگا ایک وہ مقام جو خط استوا پر واقع ہے اور گرینچ سے اس کا طول غربی ۵۰ درجے ۶ دقیقے، یہ جگہ جنوبی امریکہ کے ملک برازیل کے شہر "آئی ڈی مراجو" سے شمال کی طرف ایک جزیرہ میں واقع ہے دوسرا مقام بھی خط استواء پر ہے لیکن اس کا طول شرقی گرینچ سے ۱۲۹ درجے ۵۴ دقیقے ہے یہ جگہ سمندر میں واقع ہے اور انڈونیشیا کے جزیرہ "وائی گو" سے شمال مغرب کی طرف کچھ ہی فاصلہ پر ہے یہ دونوں مقام ایک دوسرے کے مقاطر ہیں دونوں کا افق ایک ہی ہے اور نصف النہار مکہ کے ساتھ منطبق ہے، ۱۲/ قاضی شہید عالم.




"اب ج ء" افق مستوی ہے "ب ہ ء" معدل النہار "ا" قطب شمالی فصل طول شرقی ہے تو "ر" سمت الرأس مکہ مکرمہ "ارب" اس کا نصف النہار کہ معدل النہار سے نقطۂ مغرب "ب" پر ملا "ب ہ" فصل طول ہے "ہ ر" خط سمت قبلہ تو "رب" کہ عرض مکہ ہے "ب" سے شمال کو انحراف ہے، اور فصل طول غربی ہے تو "ح" سمت الرأسِ مکہ "اح ء" اس کا نصف النہار کہ معدل سے نقطہ مشرق "ء" پر ملا "ء ہ" فصل طول "ہ ح" خط سمت قبلہ تو "ح ء" کہ عرض مکہ ہے "ء" سے شمال کو انحراف ہے۔

تنبیہ:- یہاں تک تیرہ صورتیں ہوئیں ان میں کسی عمل کی حاجت (نہ تھی) آگے (ہوگی) ہم اعمال لوگا (رثمی لکھیں گے۔) کہ آسان ہیں (توجیب وظل سے یہی) لوگارثمی مراد ہوں گے ولہٰذا ضرب وتقسیم کی جگہ جمع وتفریق لکھیں گے اور دونوں میں قید منحط ترک کریں گے کہ یہاں حاجت حط نہیں ہوتی فاحفظ۔

**قاعدہ ۵:-** اگر فصل طول شرقی خواہ غربی کم یا بیش ہو اور عرض معدوم تو چاروں صورتوں میں[1]: ظم عرض مکہ + جیب فصل = ظم انحراف شمالی[2] فصل طول غربی میں بدستور یہ انحراف نقطۂ مشرق سے ہوگا اور شرقی میں نقطۂ مغرب سے۔







[1] اس قاعدہ کا اجراء خط استواء کے مندرجہ ذیل چار نقطوں کے علاوہ پورے (بقیہ اگلے صفحہ پر)

''اب ج ء'' افق مستوی ہے ''ب ہ ء'' معدل النہار ''ا'' قطب شمالی ''ط'' سمت الرأسِ مکہ معظمہ ''اط ک'' اس کا نصف النہار (فصل طول) شرقی خواہ غربی قوس ''ک ہ'' ہے جو ۹۰ر سے کم طول شرقی میں جزءِ قوس ''ب ہ'' اور غربی میں جزء قوس ''ءہ'' اور ۹۰ر سے زیادہ طول شرقی میں قوس ''ب ہ'' اس کا جزء اور غربی میں ''ءہ'' جزء، ان چاروں صورتوں میں قوس ''ب ر'' نقطۂ مغرب یا ''ء ح'' نقطۂ مشرق سے جانب شمال انصراف ہے یہ قوس قیاس زاویۂ ''ر ہ ب'' یا زاویۂ ''ح ہ ء'' ہے تو اس زاویے کا جاننا قوس انحراف کا جاننا ہوگا۔

چاروں صورتوں میں مثلث ''ط ک ہ'' قائم الزاویہ ہے کہ معدل پر میلیہ ''اط ک'' سے پیدا ہوا ہے اور اس میں ''ط ک'' عرض مکہ مکرمہ اور ''ک ہ'' فصل طول ہے تو بحکم ۱۳ر ظلی:

ظم عرضِ مکہ + جیب فصل = ظم انصراف وھو المقصود!

**فائدہ:-** یہاں اگر جیب فصل ظل عرض حرم کے مساوی ہو یعنی فصل طول ۵َ ۴۲ ۴۳ر ہو تو انصراف ۴۵ر درجے ہوگا کہ منقح مرفوع آئے گا اور وہ ظل ۴۵ر ہے۔

**مثال ۱:-** فرض کرو فصل طول شرقی یا غربی ایک دقیقہ، عرض مکہ مکرمہ (کاْ کہَ) ۲۱ ۲۵۔

---

(صفحۂ گذشتہ کا حاشیہ) خط استوا میں ہوگا (۱) گرینچ سے طول شرقی ۵َ ۴ ۹ ۳۰ر (۲) طول غربی ۶ ۵۰ر (۳) طول شرقی ۵َ ۴ ۲۹ ۱ر (۴) طول غربی ۶ ۴۰ ۱ر مثلاً کینیا، یوگانڈا، زائرے کونگو، گابون، برازیل، کولمبیا کوئیٹو، سنگاپور اور ملیشیا کے وہ مقامات جو خط استوا پر واقع ہیں، خط استوا کا باقی ماندہ حصہ سمندر میں ہے، ۱۲ر قاضی شہید عالم.

۲؎ اس ظم کو جدول کوٹینج میں مقوس کریں یہی قوس قدر انصراف ہے یعنی اسی قدر نقطۂ مشرق یا نقطۂ مغرب سے شمال کی طرف جھکنا ہوگا، ۱۲ر قاضی شہید عالم.

ظم عرض مکہ ۱۰٫۴۰۶۴۵۷۷

\+ جیب یک دقیقہ ۶٫۴۶۳۷۲۶۱

= ۶٫۸۷۰۱۸۳۸

قوس ایں ظل ۳۶ ۲ر کہ تمام انصراف یعنی انحراف ہے یعنی نقطۂ شمال سے صرف ڈھائی دقیقہ مشرق یا مغرب کو جھکنا ہوگا۔

**مثال ۲:** - فرض کرو فصل طول ۸۹ر درجے ۵۹ر دقیقہ یہاں جیب، جیب ربع دور یعنی مرفوع سے اس قدر قریب ہے کہ سات مرتبہ اعشاریہ تک اصلیات میں فرق نہ دیا چہ جائے لوگارثم تو یہاں عرض مکہ مکرمہ قدر انحراف ہے۔

**مثال ۳:** - فرض کرو فصل طول ۹۰ر درجہ ایک دقیقہ تو قوس منفح ۸۹ر درجہ ۵۹ر دقیقہ اور انحراف وہی بقدر عرض مکہ۔

**مثال ۴:** - فرض کرو فصل طول ایک سو اوناسی درجہ ۵۹ر دقیقہ تو قوس منفح ایک دقیقہ اور انحراف مثل اوّل ۲۴ ۵۷ ۸۹ر[1]

**نتیجہ:** - خط استواء میں اگر فصل طول اصلا نہ ہو قبلہ عین نقطۂ شمال کی طرف ہوگا پھر ایک دقیقہ فصل طول پر نقطۂ شمال سے نقطۂ اعتدال کی طرف ڈھائی دقیقے پھرے گا پھر جتنا فصل طول بڑھے گا نقطۂ اعتدال سے قریب ہوتا جائے گا یہاں تک کہ پورے ۹۰ر درجے طول پر ۲۱ر درجے ۲۵ر دقیقے فرق رہ جائے گا یہ انتہاء قرب ہے پھر جتنا فصل طول بڑھے گا نقطۂ اعتدال سے بعد اور دائرۂ نصف النہار[2] سے قرب بڑھتا جائے گا یہاں تک کہ ۱۸۰ر درجہ فصل طول پر ٹھیک نقطۂ شمال

---

[1] یعنی نقطہ مغرب یا مشرق سے شمال کی طرف ۲۴ ۵۷ ۸۹ر اور نقطۂ شمال سے مشرق یا مغرب کی طرف ۳۶ ۲ر انصراف رہے گا ان دونوں کا مآل ایک ہی ہے کہ ہر ایک دوسرے کا تمام ہے، ۱۲ر قاضی شہید عالم.

(حاشیہ نمبر ۲ر اگلے صفحہ پر)

کی طرف ہو جائے گا۔

**قاعدہ ۶:-** اگر فصل طول ۹۰/درجے شرقی یا غربی اور عرض جنوبی ہو خواہ شمالی عرض مکہ مکرمہ سے کم یا برابر یا زائد آٹھوں صورتوں میں [1]

ظل عرض مکہ + جم عرض بلد = ظل انحراف شمالی [2]

بدستور فصل طول غربی میں انحراف نقطۂ مشرق سے اور شرقی میں مغرب سے، ظاہر ہے کہ جب فصل طول ۹۰/درجے ہے تو نصف النہار مکہ مکرمہ نقطۂ اعتدال پر معدل سے ملے گا، پھر اگر عرض شمالی ہے تو قطب شمالی بالائے افق ہوگا اور یہ نصف النہار افق سے اونچا گزر کر نقطۂ اعتدال پر افق سے ملے گا اور عرض جنوبی ہے تو قطب شمالی زیر افق اور یہ نصف النہار افق کے نیچے سے آکر نقطہ اعتدال پر ملے گا بہر حال قوس سمت قبلہ کہ سمت الرأس بلد سے نکلی ہے پہلی صورت میں سمت الرأس مکہ مکرمہ پر گزر کر افق سے ملے گی اور دوسری صورت میں افق سے گزر کر سمت الرأس مکہ مکرمہ پر آئے گی بہر حال نقطۂ اعتدال سے اس قوس تک جو قوس

---

(بقیہ صفحۂ گذشتہ کا) [2] یعنی نقطۂ شمال سے قرب بڑھتا جائے گا چونکہ نقطۂ شمال دائرۂ نصف النہار پر واقع ہوتا ہے لہذا نقطۂ شمال کے بجائے نصف النہار سے قرب بتایا گیا، ۱۲/ قاضی شہید عالم

[1] یہ قاعدہ ان مقامات میں جاری ہوگا جن کا طول البلد غربی ۶ ۵۰/ ہو جیسے عرض جنوبی میں جنوبی امریکہ کے ملک برازیل کے کچھ مقامات اور قطب جنوبی کے پاس کا دلدلی علاقہ اور عرض شمالی میں گرین لینڈ کے کچھ علاقے باقی حصے سمندر میں واقع ہیں، اسی طرح یہ قاعدہ ان مقامات میں بھی جاری ہوگا جن کا طول شرقی ۵۴ ۲۹/ ہے مثلاً عرض جنوبی میں آسٹریلیا کے کچھ مقامات اور انڈونیشیا کے جزیرہ "کرم" و جزیرہ "میسول" اور عرض شمالی میں جاپان کے کاگوشیما اور ناگاساکی وغیرہ کا علاقہ اور چین میں چونجن اور مودنزیان وغیرہ کے قریب کے علاقے اور روس کے کچھ مقامات۔

**تنبیہ:-** اس قاعدہ کے تحت آنے والے مقامات کا قبلہ مطلقاً شمالی ہوگا، طول غربی ۶ ۵۰/ ہونے کی صورت میں شرقی شمالی اور طول شرقی ۵۴ ۲۹/ ہونے کی صورت میں غربی شمالی، ۱۲/ قاضی شہید عالم.

[2] اس ظل کو جدول ظل (Tangent) میں مقوس کریں اسی قوس کے بقدر نقطۂ اعتدال سے شمال کی طرف جھکنا ہوگا، ۱۲/ قاضی شہید عالم.

دائرۂ افق کی ہے وہ قوس انحراف ہے اور جو قوس نصف النہار مکہ مکرمہ ہے وہ مکہ مکرمہ کا عرض ہے اور وہ زاویہ کہ نقطۂ اعتدال پر ان دونوں قوسوں[1] سے بنا وہ بقدر عرض البلد ہے[2] کہ اس کا قیاس وہ قوس نصف النہار بلد ہے جو قطب شمالی و نقطۂ شمال میں محصور ہے اور وہ مساوی عرض بلد ہے اور یہ زاویہ کہ افق پر اس قوس سمت قبلہ سے بنا قائمہ ہے کہ قوس سمت ایک دائرۂ ارتفاع کی قوس ہے اور دائرۃ الارتفاع وافق کے تقاطع کا زاویہ ہمیشہ قائمہ ہوتا ہے کہ ان میں ہر ایک دوسرے کے قطبین پر گزرا ہوا ہے۔




شکل یہ ہے:

"اب ج ء" افق شمالی ہے "ا" نقطۂ شمال "ب ر ء" معدل "ح" قطب شمالی "ط" سمت رأس مکہ مکرمہ، فصل طول شرقی میں "ح ط ب" اور غربی میں "ح ط ء" اس کا نصف النہار "ہ ط ک" قوس سمت قبلہ "ہ ر" یعنی "ا ح" قوس عرض البلد جس کا قیاس دونوں زاویہ "اب ح" اور "اء ح" ہیں "ط ب" یا "ط ء" عرض مکہ مکرمہ۔




"اب ج ء" افق جنوبی ہے "ح" قطب شمالی زیر افق "ہ ک ط" قوس سمت قبلہ باقی بدستور "اب" مثلث "ط ک ب" میں کہ دونوں شکلوں میں اس کا زاویہ قائمہ "ک" افق پر ہے بحکم ۱۴؍ ارفاظلی: جم "ب" عرض البلد

[1] ان سے مراد ایک تو نصف النہار مکہ مکرمہ کی قوس ہے جو نقطہ اعتدال اور سمت الرأس مکہ مکرمہ کے درمیان واقع ہے اور دوسری دائرۂ افق بلد کی قوس ہے جو نقطہ اعتدال و قوس سمت قبلہ کے مابین واقع ہے، ۱۲؍ قاضی شہید عالم۔ (حاشیہ نمبر ۲؍ اگلے صفحہ پر)

+ظل "طب" عرض مکہ مکرمہ = ظل "ب ک" قوس انصراف یوہیں مثلث "طک ء"

وهو المقصود.

**مثال ۱:-** طول شرقی ۱۳۰ ۱۰/ یا غربی ۹۴ ۵۰/ فرض کرو عرض ایک دقیقہ ظل عرض مکہ معظّمہ ۹٫۵۹۳۵۴۲۳ جیب تمام یک دقیقہ لوگارثم میں ۷/ مرتبہ تک مثل مرفوع ہے تو خود عرض مکہ معظّمہ قدر انصراف شمالی ہوا جیسا کہ اصلاً عرض نہ ہونے کی حالت میں تھا۔

**مثال ۲:-** فرض کرو عرض ۸۹ ۵۹/ جس کا تمام یک دقیقہ!

۹٫۵۹۳۵۴۲۳

+ ۶٫۴۶۳۷۲۶۱

۶٫۰۵۷۲۶۸۴ قوس ۲۴/ ثانیے!

**نتیجہ:-** اس فصل طول پر شرقی ہو خواہ غربی عرض شمالی ہو خواہ جنوبی خواہ اصلا نہ ہو انصراف مطلقاً شمالی ہوگا اور زیادہ سے زیادہ عرض مکہ مکرمہ کے برابر، عرض تسعین شمالی کے قریب انصراف نہایت خفیف قریب نفی ہوگا پھر عرض جتنا گھٹتا جائے گا انصراف بڑھتا جائے گا یہاں تک کہ خط استواء پر ۲۱ ۴۵/ ہو جائے گا پھر جب عرض جنوب کو چلے گا[1] انصراف کم ہونا شروع ہوگا عرض جتنا بڑھتا جائے گا انصراف گھٹتا جائے گا، یہاں تک کہ عرض تسعین کے پاس پھر قریب نفی ہو جائے گا۔

**قاعدہ ۷:-**[2] **اقول** اگر عرض موقع العمود عرض البلد سے مساوی ہو

---

[1] اس لئے کہ اس فصل طول پر عرض البلد جتنا ہوگا اتنا ہی اس کا افق پہلی صورت یعنی عرض شمالی میں نصف النہار مکہ سے نیچے اور دوسری صورت یعنی عرض جنوبی میں نصف النہار مکہ معظّمہ سے اوپر ہوگا ۱۲ ارقاضی شہید عالم.

[2] ہدایت:- کوئی معین مقام جو سابقہ چھ قاعدوں کے تحت نہ آتا ہو اس کے بارے میں یہ معلوم کرنا ہو کہ وہاں بقیہ چار قاعدوں میں کون سا قاعدہ جاری ہوگا تو پہلے عرض موقع (بقیہ اگلے صفحہ پر)

اور فصل طول شرقی خواہ غربی کم ہے تو عرض البلد شمالی اور بیش ہے تو جنوبی ان چاروں صورتوں میں قبلہ عین نقطۂ اعتدال ہوگا فصل طول شرقی میں نقطۂ مغرب اور غربی میں نقطۂ مشرق۔

عرض شمالی میں دائرۂ اوّل السموت کا نصف بالا معدل سے شمالی ہوتا ہے اور نصف زیریں جنوبی اور عرض جنوبی میں بالعکس تو عرض شمالی میں جبکہ فصل طول کم ہے نصف النہار مکہ معظّمہ معدل کے نصف بالا سے ملا اور عرض جنوبی میں جبکہ فصل طول زائد ہے نصف زیریں سے ملا اور سمت الرأس حرم محترم معدل سے شمالی ہے تو دونوں صورتوں میں اوّل السموت کی طرف آئی اب وہ عمود کہ نقطۂ اعتدال سے نکل کر اس سمت پر ہوتا ہوا نصف النہار پر عرض البلد کے فاصلہ سے گرے گا اور اوّل السموت خود بھی نقطۂ اعتدال پر گزرا ہوا اور نصف النہار پر یہی عرض رکھتا ہے اگر عمود اس پر منطبق نہ ہو تو دو عظیمہ نقطۂ اعتدال وسمت الرأس یا

---

(صفحۂ گزشتہ کا بقیہ) عمود حاصل کریں پھر جدول ذیل کو دیکھیں:

جدول برائے اجرائے قواعد

| فصل طول شرقی یا غربی | عرض لبلد | عرض موقع مساوی عرض بلد ہے | عرض موقع مساوی عرض بلد نہیں | عرض موقع مساوی تمام عرض بلد ہے | تمام عرض موقع مساوی عرض بلد نہیں |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹۰ر سے کم | شمالی | ۷ | ۹ | | |
| ۹۰ر سے کم | جنوبی | | | ۸ | ۱۰ |
| ۹۰ر سے زائد | شمالی | | | ۸ | ۱۰ |
| ۹۰ر سے زائد | جنوبی | ۷ | ۹ | | |

پہلی اور چوتھی صورت میں عرض موقع اگر عرض البلد کے مساوی ہو تو قاعدہ نمبر ۷ر اور مساوی نہ ہو تو قاعدہ نمبر ۹ر جاری ہوگا، دوسری اور تیسری
صورت میں عرض موقع اگر تمام عرض البلد کے مساوی ہو تو قاعدہ نمبر ۸ر اور اگر تمام عرض موقع عرض البلد کے مساوی نہ ہو تو قاعدہ نمبر ۱۰ر جاری ہوگا، ۱۲ر قاضی شہید عالم۔

تنبیہ:- عرض موقع کا تمام عرض البلد کے مساوی ہونا اور تمامِ عرض موقع کا عرض بلد کے مساوی ہونا دونوں باہم ایک دوسرے کو لازم ہیں، ۱۲ر قاضی شہید عالم۔

نقطۂ اعتدال وسمت القدم یعنی ربع دور میں دو بار ملیں اور ہر دو عظیمہ کو نصف دور پر تقاطع ضرور ہے تو دو دائروں کا تین جگہ تقاطع ہوا اور یہ محال ہے۔

لا جرم خود اوّل السموت ہی وہ عمود ہے سمت الرأس مکہ عین اوّل السموت پر ہے اور عرض شمالی میں سمت الرأس بلد اور جنوبی میں اس کی سمت القدم عین موقع عمود ہے اور یہی اوّل السموت کہ بلد ومکہ دونوں کے سمت الرأس پر گزرا ہے دائرۂ سمت قبلہ ہے تو نقطۂ اعتدال ہی نقطۂ سمت قبلہ ہے۔

**تنبیہ:- اقول** یہ شرائط کہ ہم نے ذکر کیے ان کی وجہ یہ ہے کہ جب یہاں سمت الرأس مکہ معظّمہ دائرۂ اوّل السموت پر ہے اور اس کا عرض شمالی ہے تو اسی نصف اوّل السموت پر واقع ہو سکتی ہے جو شمالی ہو لہٰذا افق شمالی میں نہ ہوگی مگر نصف بالا پر تو فصل طول ۹۰/ سے کم ہوا اور جنوبی میں نہ ہوگی مگر نصف زیریں پر تو فصل ۹۰/ سے زائد ہوا۔

**فائدہ ۱:-** یہ عرض البلد ہمیشہ عرض مکہ معظّمہ سے زائد ہوگا کہ اوّل السموت کا معدل سے غایت فصل، عرض البلد ہے پھر کم ہوتا جاتا ہے تو جس کا عرض، عرض حرم کے برابر یا کم ہے اس کے اوّل السموت پر سمت راس حرم کا وقوع محال ہے۔

**فائدہ ۲:-** مباحث عمود میں گزرا کہ یہاں جب تک فصل طول کی قوس منفج ۲/درجے ۲۲/دقیقہ نہ ہو عرض عمود کا عرض حرم سے ایک دقیقہ تفاوت نہیں آتا ہاں عرض شمالی میں جتنا فصل دو درجہ ۲۲/دقیقہ سے زیادہ یا جنوبی میں ۱۷۷/درجے ۳۸/دقیقہ سے کم ہوگا تفاوت زیادہ ہوتا جائے گا تو چھوٹی قوس منفج فصل میں قبلہ بلا انصراف ہونا معلوم نہ ہوگا جب تک قوسہائے جیب وظل اور خود عرض البلد میں

ثانی کی تدقیق نہ کی جائے مثلاً فصل طول ایک درجہ۔

| | | |
|---|---|---|
| | ظم عرض حرم | ۱۰٫۴۰۶۴۵۷۷ |
| + | جم فصل | ۹٫۹۹۹۹۳۳۸ |
| = | | ۱۰٫۴۰۶۳۹۱۵ |

اب بلا تدقیق ثانی اس کی قوس ۶۸ ۳۵ رتو عرض عمود مساوی عرض حرم تو جس شہر کا عرض ۲۱ ر درجے ۲۴ ر دقیقے ہو اس کا قبلہ شمال کو ہوگا اور جس کا ۲۱ ر درجے ۲۵ ر دقیقے ہو بلا انصراف ہوگا اور ۲۱ ۲۶ ر پر جنوبی ہوگا اور بر وجہ تدقیق اس حاصل جمع کی قوس ۶۸ ر درجے ۳۴ ر دقیقے ۴۹ ر ثانیے تو عرض عمود ۲۱ ر درجے ۲۵ ر دقیقے ۱۱ ر ثانیے پس اس قاعدے کی بنا پر جس کا بیان بعد قاعدہ ہشتم ہوگا۔

| | | |
|---|---|---|
| | ظم فصل | ۱۱٫۷۵۸۰۷۸۵ |
| - | جم عرض عمود | ۹٫۹۶۸۹۱۷۱ |
| = | محفوظ | ۱۱٫۷۸۹۱۶۱۴ |

پس عرض ۲۱ ر درجے ۲۵ ر دقیقے میں تفاضل ۱۱ ر ثانیہ!

| | | |
|---|---|---|
| | محفوظ | ۱۱٫۷۸۹۱۶۲۴ |
| + | جیب اا | ۵٫۷۲۶۹۶۷۶ |
| = | | ۷٫۵۱۶۱۲۹۰ |

قوس ایں ظل ۱۱ ر دقیقے ۱۷ ر ثانیے یہ انصراف شمالی ہوا اور اگر عرض ۲۱ ۲۵ ۱۱ ر ثانیے ہو تو قبلہ بلا انصراف ہوگا اور اگر ۲۱ ۲۵ ۲۲ ر ثانیے ہو تو اب بھی تفاضل ۱۱ ر ثانیے اور عمل بدستور اور انصراف جنوبی ۱۱ ر دقیقے ۱۷ ر ثانیے اور اگر عرض ۲۱ ۲۶ ر ہو تو تفاضل ۴۹ ر ثانیے۔

| | محفوظ | ۱۱،۷۸۹۱۶۱۴ |
|---|---|---|
| + | جیب ۴۹ ثانیے | ۶،۳۷۵۷۷۰۹ |
| = | | ۸،۱۶۴۹۳۲۳ |

قوس ایں ظل ۵۰ ۱۵ یہ انحراف شمالی ہوا وقس علیہ یہ بھی ایک درجہ فصل طول پر ہے ورنہ مثلاً دو دقیقہ فصل پر پتہ ہی نہ چلے گا نہ خارج میں اس پر عمل ممکن ہوگا کما لا یخفی۔

**قاعدہ ۸:-** اقول اگر عرض موقع العمود تمام عرض البلد کے مساوی ہو اور فصل طول شرقی خواہ غربی کم ہے تو عرض جنوبی اور زائد تو عرض شمالی ان چاروں صورتوں میں:

[۱]...جیب عرض البلد + ظل فصل طول = ظل انحراف!

[۲] خواہ...جیب عرض حرم - جم عرض البلد = جیب انحراف!

[۳] خواہ...جم عرض مکہ + جیب فصل طول = جیب انحراف از نقطۂ شمال[۱]!







---

[۱] قاعدہ نمبر ۸/۱ کے تحت مذکورہ تینوں طریقوں سے سمت قبلہ استخراج کر سکتے ہیں، پہلے اور تیسرے طریقہ سے جو نتیجہ برآمد ہوگا وہ نقطۂ شمال سے نقطۂ اعتدال کی طرف یعنی فصل طول شرقی ہے تو نقطۂ مغرب اور غربی ہے تو نقطۂ مشرق کی طرف انحراف بتائے گا اور دوسرے طریقہ سے جو نتیجہ برآمد ہوگا وہ نقطۂ اعتدال سے نقطۂ شمال کی طرف انحراف بتائے گا، ۱۲، ارقاضی شہید عالم۔

تنبیہ:- قاعدہ نمبر ۸/۱ کے تحت آنے والے تمام مقامات کا قبلہ مطلقاً شمالی ہوگا فصل طول شرقی ہے تو غربی شمالی اور غربی ہے تو شرقی شمالی، ۱۲، ارقاضی شہید عالم۔

بدستور فصل طول شرقی میں نقطۂ مغرب اور غربی میں نقطۂ مشرق کو۔

''اب ج ء'' افق ہے اوّل میں جنوبی دوم میں شمالی اوّل میں ''ب رء'' قوس معدل ہے دوم میں ''ب رء ی'' دائرۂ معدل ''ح'' قطب شمالی ''ہ'' سمت الرأس بلد ''ط'' سمت الرأس حرم ''ح ط ک'' نصف النہار حرم ''ہ ط'' خط سمت قبلہ ''اط'' قوس انحراف از نقطۂ شمال۔

ہر افق مائلی مستوی سے دو حصے ہو جاتی ہے قطب ظاہر کی طرف کا نصف افق مستوی سے نیچا اور قطب خفی کی طرف کا اس سے اونچا ہوتا ہے افق کا حصۂ بالا عرض شمالی میں معدل کے نصف بالا سے جنوبی ہوتا ہے اور حصۂ زیریں نصف زیریں سے شمالی اور عرض جنوبی میں بالعکس اب کہ عرض شمالی میں فصل طول زیادہ ہے نصف النہار مکہ معظمہ معدل کے حصہ زیریں سے ملا اور عرض جنوبی میں کہ فصل طول کم ہے حصۂ بالا پر آیا اور یہ حصے اپنے قریب کے حصہائے افق سے جنوبی ہیں اور سمت الرأس حرم معدل سے شمالی تو دونوں صورتوں میں سمت الرأس مکہ معظمہ جانب افق آئی عمود کہ نقطۂ اعتدال سے نکل کر اس پر گزرتا ہوا نصف النہار پر تمام عرض البلد کے فاصلہ سے گرا اور افق بھی نقطۂ اعتدال پر گزرتی ہے اور معدل سے یہی فاصلہ رکھتی ہے اگر عمود اس پر منطبق نہ ہو تو لازم آئے کہ دو عظیمہ نقطۂ اعتدال اور نصف النہار دونوں پر صرف ربع دور کے فصل میں دو بار ملیں اور یہ محال ہے لاجرم ضرور کہ افق ہی یہ عمود ہو اور اسکا موقع عین نقطۂ شمال اور سمت الرأس حرم نفس دائرۂ افق پر نقطتین اعتدال و شمال کے بیچ میں اب مثلث ''ح اط'' قائم الزاویہ میں ''ح ط'' تمام عرض مکہ مکرمہ ''اح'' عرض بلد اور زاویہ ''ح'' کا قیاس عرض جنوبی میں قوس ''ک ر'' فصل طول اور شمالی میں ''ک ی'' کہ اس کی تنقیح ہے بہر حال اس کا قیاس قوس فصل ہے تو اس مثلث میں تین معلوم ہوئے لہٰذا

اس میں ''اط'' قوس انحراف بوجوہ جان سکتے ہیں۔
بیکم ظلی [۱]:۔ جیب عرض البلد × ظل فصل طول = ظل انحراف!
بدوم فامغنی [۲]:۔ جیب عرض حرم ÷ جم عرض البلد = جیب انصراف!
بیکم مغنی [۳]:۔ جم عرض مکہ × جیب فصل = جیب ''اط'' انحراف مذکور وھو المقصود!

تنبیہ:۔ اقول شرائط کہ ہم نے ذکر کئے انکی وجہ قیاس سابق پر ظاہر ہے کہ سمت الرأس مکہ معظّمہ افق کے اسی حصے پر ہوسکتی ہے جو معدل سے شمالی ہے لہٰذا افق جنوبی میں نہ ہوگی مگر نصف بالا پر تو فصل طول کم ہوا اور شمالی میں نہ ہوگی مگر نصف زیریں پر تو زائد ہوا۔

فائدہ ۱:۔ یہ عرض البلد ہمیشہ تمام عرض مکہ مکرمہ سے کم ہوگا کہ افق و معدل کا غایت فصل نصف النہار بلد پر بقدر تمام عرض البلد ہے پھر کم ہوتا جاتا ہے یہاں تک کہ نقطۂ اعتدال پر معدوم ہو جاتا ہے تو واجب کہ تمام عرض البلد عرض حرم سے زیادہ ہو تو لازم کہ عرض البلد تمام عرض حرم سے کم ہو۔

فائدہ ۲:۔ یہاں بھی جب تک عرض جنوبی میں فصل طول دو درجے ۲۲/ دقیقے اور شمالی میں نصف دور سے اسی قدر کم نہ ہو عرض عمود میں ایک دقیقہ کا تفاوت نہ ہوگا ہاں عرض جنوبی میں فصل جتنا بڑھے اور شمالی میں گھٹے عرض عمود زیادہ اور عرض البلد کم آئے گا کما لا یخفی۔

خلاصہ یہ کہ یہاں فصل طول جتنا کم ہو یعنی خود یا بعد تنقیح اتنا ہی عرض البلد زیادہ اور زیادہ ہو تو کم۔

مثال ۱:۔ فرض کرو فصل طول ایک درجہ:
ظم عرض حرم + جم فصل کی قوس جیسا ابھی قاعدۂ سابقہ میں گزرا۔

۹۸ ۴۴ ۹ ۴۸ر یہ عرض بلد جنوبی ہے تمام عرض حرم سے صرف

۱۱رثانیے کم!

جیب عرض بلد ۹٫۹۶۸۹۱۷۱

\+ ظل فصل ۸٫۲۴۱۹۲۱۵

= ۸٫۲۱۰۸۳۸۶

قوس ایں ظل ۵۵ ۱۵ر پس انصراف شمالی ۸۹ ۴ ۹۔

یا جیب عرض حرم ۹٫۵۶۲۴۶۸۵

\- جم عرض البلد ۹٫۵۶۲۵۲۷۵

= ۹٫۹۹۹۹۴۱۰

یعنی جیب ۴۱ ۴۵ ۱۱۔

قوس ایں جیب ۸۹ ۴ ۲۰ر قوس انصراف متفاوت ۹۴ر کہ چیزے نیست.

یا: جم عرض حرم ۹٫۹۶۸۹۲۶۲

\+ جیب فصل ۸٫۲۴۱۸۵۵۳

= ۸٫۲۱۰۷۸۱۵

قوس ایں جیب ۵۵ ۱۵ر مطابق عمل اوّل۔

مثال ۲:۔ فصل طول ۹ ۱۷ر قوس منفتح ایک درجہ باقی عمل و حاصل بدستور۔

مثال ۳:۔ فصل طول ۸۹ ۵۹۔

ظم عرض حرم ۱۰٫۴۰۶۴۵۷۷

\+ جم فصل ۶٫۴۶۳۷۲۶۱

= ۶٫۸۷۰۱۸۳۸

قوس ایں ظل ۲ ۴۳ ر یہ عرض بلد جنوبی ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| | جیب عرض البلد | ۶٫۸۷۰۲۶۶۳ |
| + | ظل فصل | ۱۳٫۵۳۶۲۷۳۹ |
| = | | ۱۰٫۴۰۶۵۴۰۲ |

قوس ایں ظل ۶۸ ۴۵ پس انصراف شمالی مثل عرض حرم۔

**مثال ۴:-** فصل ۹۰° ا/ قوس منقح ۸۹° ۵۹/ باقی عمل وحاصل بدستور۔

**فائدہ:-** یہاں سے ظاہر ہوا کہ اس قسم میں کم از کم انصراف ۴۱° ۴۵/ ہے اور زیادہ قریب ۹۰/ درجے تک۔

**قاعدہ ۹:-** جم عرض موقع + ظل فصل طول = محفوظ اب اگر فصل طول شرقی خواہ غربی کم اور عرض شمالی ہے یا زائد اور عرض جنوبی اور بہر حال عرض البلد مساوی عرض موقع نہیں بلکہ کم ہے یا زائد تو ان آٹھوں صورتوں میں عرض البلد و عرض موقع کا تفاضل لیں اب!

محفوظ - جیب تفاضل = ظل انحراف از نقطۂ جنوب یا شمال بنقطۂ اعتدال[1]۔

عرض البلد اگر عرض موقع سے کم ہے تو نقطۂ شمال سے انحراف ہوگا اور زائد ہے تو نقطۂ جنوب سے[2] فصل طول شرقی ہے تو نقطۂ مغرب اور غربی ہے تو نقطۂ مشرق کو۔




"اب ج ء" افق شمالی "ن" سمت الرأس بلد "ب ر ء" معدل "ح" قطب شمالی "ط" سمت الرأس حرم "ح ط ک" اس کا نصف النہار "ط ک" عرض حرم فصل طول شرقی میں "ب ہ" خواہ "ب ی" اور غربی میں "ء ہ" خواہ "ء ی" عمود کہ اگر سمت الرأس سے شمال کو پڑا

---

[1] محفوظ سے جیب تفاضل عرضین تفریق کرنے پر جو ظل حاصل ہوتا ہے اس کو جدول (بقیہ اگلے صفحہ پر)

تو اس کا عرض ''ہ ر'' اور جنوب کو تو ''ی ر'' پہلی صورت میں ''ن ل'' قوس سمت قبلہ ''ا ل'' نقطۂ شمال سے مغرب یا مشرق کو انحراف، دوسری صورت میں ''ن م'' قوس سمت ''ج م'' دونوں جانب انحراف، مقصود زاویہ ''ا ن ل'' یا ''م ن ح'' کا ادراک ہے کہ قوس انحراف اسی کی قیاس ہے فصل شرقی میں شمال و جنوب دونوں طرف کی ''ط'' میں مثلث ''ط ک ب'' اور فصل غربی میں بدستور مثلث ''ط ک ء'' قائم الزاویہ ہے جس میں ''ط ک'' عرض حرم اور ''ب ک'' یا ''ء ک'' تمام فصل طول اور زاویہ ''ب'' یا ''ء'' کی قیاس قوس ''ہ ر'' خواہ ''ی ر'' عرض العمود ہے اس سے حسب قاعدۂ مذکورہ عرض موقع معلوم کیا اب مثلث ''ح ہ ط'' خواہ ''ح ی ط'' قائم الزاویہ میں زاویہ ''ح'' کا قیاس قوس ''ک ر'' فصل طول ہے اور ''ح ہ'' خواہ ''ح ی'' تمام عرض موقع العمود۔

بحکم ۹ ر ظلی جم عرض موقع + ظل فصل طول = ظل ''ط ہ'' خواہ ''ط ی''

یہ وہ محفوظ ہے اب مثلث ''ن ہ ط'' خواہ ''ن ی ط'' قائم الزاویہ میں زاویہ ''ن'' کا قیاس قوس ''ا ل'' خواہ ''ج م'' قوس انحراف ہے اور ''ہ ن'' خواہ ''ن ی'' عرض موقع وعرض البلد کا تفاضل۔

---

(بقیہ اگلے صفحہ کا) (Tangent) میں مقوس کریں یہی قوس قدر انحراف ہے یعنی نقطۂ شمال یا نقطۂ جنوب سے نقطۂ اعتدال کی طرف اسی قدر جھکنا ہوگا، ۱۲ / قاضی شہید عالم.

۲ عرض شمالی میں فصل طول ۹۰ / سے کم ہو تو عرض عمود کے ساتھ عرض البلد کی تین حالتیں ہوں گی: (۱) عرض البلد، عرض موقع سے کم (۲) زائد (۳) مساوی، مساوی کی تقدیر پر قوس سمت قبلہ اور عمود دونوں باہم منطبق ہوں گے جیسا کہ قاعدہ ۷ / میں گزرا، اور کم و زائد کی تقدیر پر مکہ معظّمہ پر دونوں کا تقاطع ہوگا، تقاطع کے بعد دونوں خطوط کی جہتیں بدل جاتی ہیں اس لئے عرض البلد اگر عرض موقع سے کم ہے تو قوس سمت قبلہ نقطۂ تقاطع تک عمود سے جنوبی ہوگی اور تقاطع کے بعد عمود سے شمالی ہو جائے گی، چونکہ عمود نقطۂ اعتدال سے ملتا ہے اس لئے انحراف نقطۂ شمال کی طرف ہوگا اور عرض البلد اگر عرض موقع سے زیادہ ہے تو برعکس یعنی قوس سمت قبلہ نقطہ تقاطع تک عمود سے شمالی ہوگی اور تقاطع کے بعد جنوبی ہو جائے گی اس لئے انحراف نقطۂ جنوب کی طرف ہوگا، فصل طول ۹۰ / سے زائد اور عرض جنوبی ہے تو عمود نقطۂ اعتدال سے نکل کر سمت الرأس مکہ سے گذرتا ہوا نصف النہار پر زیر افق واقع ہوگا اور سمت (بقیہ اگلے صفحہ پر)

بحکم ۱ ظلی ظل ''ط ہ'' خواہ ''ط ی'' محفوظ۔ جیب ''ہ ن'' خواہ ''ن ی''
تفاضل عرضین = ظل ''ن'' قوس انحراف وھو المقصود.




یوں ہی ''اسہ ج ن'' نصف النہار افق جنوبی ہے ''سہ'' سمت الراس ''ن'' سمت القدم ''اج'' افق ہے ''ا'' نقطۂ شمال ''ج'' نقطۂ جنوب یہ قوس جو ''ا'' سے ''ج'' تک گئی ہے اس کے وسط میں ''ب'' نقطۂ اعتدال ''ک'' فصل طول جس کی قوس منتج ''ک ر'' تو اس کا تمام ''ب ک'' ہے ''سہ ط ن'' یعنی ن ل خواہ ''ن م'' قوس سمت قبلہ ہے اور افق کی قوسیں ''ال'' یا ''ج م'' قوس انحراف ہیں کہ اوّل زاویہ ''اسہ ل'' و ''ان ل'' دونوں کی قیاس ہے اور دوم زاویہ ''م سہ ج'' و ''م ن ج''

---

(بقیہ صفحۂ گذشتہ کا) رأس حرم بھی زیر افق ہوگا اس لئے کہ فصل طول زائد اور عرض جنوبی ہے، ایسی صورت میں عرض البلد اگر عرض موقع سے کم ہے تو قوس سمت قبلہ جو سمت الرأس بلد سے سمت حرم تک جاتی ہے وہ اوّل السموت سے شمالی ہوگی اور نقطۂ اعتدال سے شمال ہو کر گذرے گی لہٰذا قبلہ شمالی ہوگا اور اگر عرض البلد عرض موقع عمود سے زائد ہے تو قوس سمت قبلہ اوّل السموت سے جنوبی ہوگی اور نقطۂ اعتدال سے جنوب ہو کر گذرے گی لہٰذا قبلہ جنوبی ہوگا اور اگر مساوی ہے تو عمود اور قوس سمت قبلہ دونوں اوّل السموت سے متحد ہو جائیں گے اور قبلہ خاص نقطۂ اعتدال ہوگا جیسا کہ قاعدہ ۷ میں گزرا ۱۲ قاضی شہید عالم.

۳ تنبیہ:- اس شکل میں درج ذیل چار صورتیں جمع کردی گئی ہیں (۱) فصل طول شرقی اور عرض البلد شمالی عرض موقع سے زائد، اس صورت میں ''ن ط م'' قوس سمت قبلہ ''ب م'' انصراف اور ''م ج'' انحراف ہے (۲) فصل طول شرقی اور عرض البلد شمالی عرض موقع سے کم، اس صورت میں ''ن ط ل'' قوس سمت قبلہ ''ب ل'' انصراف اور ''ال'' انحراف ہے (۳) فصل طول غربی اور عرض البلد شمالی عرض موقع سے زائد، اس صورت میں ''ن ط م'' قوس سمت قبلہ ''م'' انصراف اور ''م ج'' انحراف ہے (۴) فصل طول غربی اور عرض شمالی عرض موقع سے کم، اس صورت میں ''ن ط ل'' قوس سمت قبلہ ''ل'' انصراف اور ''ال'' انحراف ہے۔

نوٹ: رہی وہ صورت کہ عرض موقع عرض البلد کے مساوی ہو، وہ قاعدہ ۷ کے تحت آگئی ہے، ۱۲ قاضی شہید عالم.

۱ اور ''ب ط ہ'' یا ''ب ط ی'' عمود ہے، ۱۲ قاضی شہید عالم.

دونوں کی، تو بحکم تساوی زاویہ ''ا ن ل'' کا جاننا بعینہ اصل زاویہ انحراف ''ا سہ ل'' کا جاننا ہے یوہیں ''م سہ ج'' و ''م ن ج'' باقی تمام بیان مثل سابق ہے اس شکل میں فصل طول شرقی وغربی ایک ہے جب افق میں اوّل السموت رکھیں مشرق ومغرب متمیز ہوں گے یہاں دائرۂ نصف النہار ہے کہ جنوبا وشمالا گزرا ہے تو نقطۂ اعتدال ''ب'' اگر نقطۂ مشرق فرض کریں فصل طول غربی ہے اور نقطۂ مغرب تو شرقی۔

**مثال ۱:-** سرکار نور بار اجمیر مقدس کا مکہ معظّمہ سے فصل طول شرقی ۳۴/ درجے ۳۱/دقیقے ہے اور عرض شمالی ۲۶/درجے ۲۸/دقیقے۔

| | | |
|---|---|---|
| | ظم عرض حرم | ۱۰،۴۰۶۴۵۷۷ |
| + | جم فصل | ۹،۹۱۵۹۰۶۹ |
| = | | ۱۰،۳۲۲۳۶۴۶ |

قوس ایں ظل ۶۴　۴۳/ تمامش ۲۵　۱۷۔

عرض موقع عمود کہ عرض بلد سے کم ہے لہٰذا قبلہ جنوبی!

| | | |
|---|---|---|
| | جیب ۶۴　۴۳ | ۹،۹۵۵۶۶۸۸ |
| + | ظل فصل | ۹،۸۳۷۴۰۴۹ |
| = | محفوظ | ۹،۷۹۳۰۷۳۷ |
| - | جیب تفاضل کہ ایک درجہ ایک دقیقہ ہے | ۸،۲۴۹۰۳۳۲ |
| = | | ۱۱،۵۴۴۰۴۰۵ |

قوس ایں ظل = ۸۸　۲۲/ پس نقطۂ مغرب سے جنوب کو انحراف ایک درجہ ۳۸/دقیقے۔

**مثال ۲:-** بہار شریف کا فصل طول شرقی ۴۵/ درجہ ۲۳/دقیقہ عرض شمالی ۲۵　۱۱۔

ظم عرض حرم ۱۰٫۴۰۶۴۵۷۷

\+ جم فصل طول ۹٫۸۴۶۵۵۹۹

= ۱۰٫۲۵۳۰۱۷۶

قوس ایں ظل ۹۰ ۹۴؍ پس عرض عمود ۴۹ ۱۱۔ عرض بلد سے پورا چار درجے زائد لہٰذا قبلہ شمالی!

جیب ۹۰ ۴۹ ۹٫۹۴۱۰۴۶۱

\+ ظل فصل ۱۰٫۰۰۵۸۱۱۴

= محفوظ ۹٫۹۴۶۸۵۷۵

– جیب تفاضل ۴ ۸٫۸۴۳۵۸۴۵

= ۱۱٫۱۰۳۲۷۳۰

قوس ایں ظل ۸۵ ۳۰؍ پس شمال کو انصراف ساڑھے چار درجے۔

**مثال ۳:**۔فرض کرو فصل طول ۱۷۹ ۵۹؍ قوس منقح ۱؍ دقیقہ، تمام ۸۹ ۵۹ جیب = مرفوع ∴ ظم عرض حرم + جم فصل = نفس خود پس عرض موقع ۴۱ ۲۵؍ مثل عرض حرم یعنی بوجہ تنگی اعشاریہ ورنہ ہم مباحث عمود میں لکھ چکے ہیں کہ حقیقۃً ہمیشہ عرض حرم سے زائد ہوگا۔

جم عرض عمود ۹٫۹۶۸۹۲۶۲

\+ ظل فصل ۶٫۴۶۳۷۲۶۱

= محفوظ ۶٫۴۳۲۶۵۲۳

اب فرض کرو عرض جنوبی ایک دقیقہ تفاضل عرضین ۴۱ ۴۴۔

محفوظ ۶٫۴۳۳۲۶۵۲۳

– جیب تفاضل ۹٫۵۶۲۱۴۶۲

= ۶٫۸۷۰۵۰۶۱

قوس ایں ظل ۲ ۴۳ ر پس شمال کو انصراف ۸۹ ۵۷ ۲۰۔

**مثال ۴:-** اسی فصل طول پر فرض کرو عرض جنوبی ۸۹ ۱۵ تفاضل عرضین ۹۸ ۴۴۔

محفوظ ۶٫۲۳۳۲۶۵۲۳

- جیب تفاضل ۹٫۹۶۸۸۷۶۶

= ۶٫۳۶۳۷۷۵۷

قوس ایں ظل ایک دقیقہ پس جنوب کو انصراف ۸۹ ۵۹۔

**قاعدہ ۱۰:-** اگر فصل طول شرقی خواہ غربی کم اور عرض جنوبی ہے یا فصل بیش اور عرض شمالی اور بہر حال عرض البلد مساوی تمام عرض موقع نہیں بلکہ کم یا زائد ہے تو ان آٹھوں صورتوں میں عرض البلد و عرض موقع کو جمع کریں اب محفوظ - جیب مجموع العرضین = ظل انحراف از نقطۂ شمال بنقطۂ اعتدال[1] یہ انحراف ہمیشہ شمالی ہوگا فصل طول شرقی ہے تو نقطۂ مغرب اور غربی ہے تو نقطۂ مشرق کو۔





"اب ج ء" افق جنوبی "اسہ ج ن" نصف النہار افق شمالی "ب ر ء" معدل "ح" قطب شمالی "ط" سمت الرأس حرم "ال" یا "ام" قوس سمت "ح ن ل" یا

---

[1] یعنی اس ظل کو جدول (Tangent) میں مقوس کریں جو قوس حاصل ہوگی وہ قدر انحراف ہے یعنی اسی قدر نقطۂ شمال سے نقطۂ اعتدال کی طرف جھکنا ہوگا، ۱۲، قاضی شہید عالم.

''ح ن م'' جنوبی میں اور ''اس ل'' یعنی ''ان ل'' شمالی میں زاویہ انحراف از نقطۂ شمال.......... مثلث ''ط ک ب'' سے عرض عمود ''ہ ر'' معلوم کیا پھر مثلث ''ح ہ ط'' سے ظل ''ط ہ'' محفوظ لیا۔

الٰہی ہمارے لئے ہمیشہ ظل ''ط ہ'' محفوظ. صلی اللہ تعالیٰ علی طه و اله وبارك وسلم ابدا آمین.

''اب'' مثلث ''ن ہ ط'' میں زاویہ ''ن'' کا قیاس قوس ''ال'' یا ''ام'' بدستور لیکن ''ہ ن'' وہاں[1] تفاضل عرضین تھا یہاں مجموع عرضین ہے لہٰذا محفوظ۔ جیب مجموع عرضین = ظل قوس انحراف وھو المطلوب.

**مثال ۱:**۔ شہر سفالہ کا مکہ معظّمہ سے فصل طول غربی پانچ درجے پچیس دقیقے عرض جنوبی بیس درجے دس دقیقے۔

| | | |
|---|---|---|
| | ظم عرض حرم | ۱۰٫۴۰۶۴۵۷۷ |
| + | جم فصل | ۹٫۹۹۸۰۵۶۳ |
| = | | ۱۰٫۴۰۴۵۱۴۰ |

قوس ایں ظل ۹۸ ۳۰ = عرض موقع ۲۱ ۳۰ ـ

| | | | |
|---|---|---|---|
| | جیب تمامش | ۹٫۹۶۸۶۷۷۹ | |
| + | ظل فصل | ۸٫۹۷۶۹۰۶۰ | |
| = | | ۸٫۹۴۵۵۸۳۹ | محفوظ |

مجموع عرضین ۴۱ ۴۰ ـ

| | | |
|---|---|---|
| | محفوظ | ۸٫۹۴۵۵۸۳۹ |
| - | جیب مجموع | ۹٫۸۲۲۶۸۸۳ |
| = | | ۹٫۱۲۲۸۹۵۶ |

[1] یعنی قاعدہ نمبر ۹ میں، ۱۲ قاضی شہید عالم.

قوس ایں ظل ۷ ۳۴ ۳۴/ پس انحراف از نقطۂ مشرق بہ شمال ۸۲ ۴۶

**مثال ۲:** -فرض کرو فصل طول ۱۲۰/ درجہ تمام ۶۰/ درجہ!

| | | |
|---|---|---|
| | ظم عرض حرم | ۱۰٫۴۰۶۴۵۷۷ |
| + | جم فصل | ۹٫۶۹۸۹۷۰۰ |
| = | | ۱۰٫۱۰۵۴۲۷۷ |

قوس ۵۱ ۵۳ = عرض موقع ۳۸ ۷

| | | |
|---|---|---|
| | جیب تمامش | ۹٫۸۹۵۸۳۹۸ |
| + | ظل فصل | ۱۰٫۲۳۸۵۶۰۶ |
| = | محفوظ | ۱۰٫۱۳۴۴۰۰۴ |

فرض کرو عرض شمالی ا/ مجموع ۳۸ ۸

| | | |
|---|---|---|
| | محفوظ | ۱۰٫۱۳۴۴۰۰۴ |
| - | جیب مجموع | ۹٫۷۹۰۶۳۲۵ |
| = | | ۱۰٫۳۳۳۷۶۷۹ |

قوس ایں ظل ۹۵ ۸/ پس نقطۂ اعتدال سے شمال کو انحراف ۴۴ ۵۲

**مثال ۳:** - اسی طول میں فرض کرو عرض شمالی ۸۹ ۵۳/ مجموع ۱۲۸/ قوس منفتح ۵۲!

| | | |
|---|---|---|
| | محفوظ | ۱۰٫۱۳۴۴۰۰۴ |
| - | جیب مجموع | ۹٫۸۹۶۵۳۲۱ |
| | | ۱۰٫۲۳۷۸۶۸۳ |

قوس ایں ظل ۵۹ ۵۸/ پس نقطۂ اعتدال سے شمال کو انحراف ۳۰ ۲

واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم وصلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا ومولانا محمد وآلہ وصحبہ وابنہ وحزبہ وبارک وسلم اٰمین.

# باب سوم

## صرف شکل مغنی سے تمام مقاصد کا اثبات

الحمدللہ ہمارے یہ دسوں قاعدے تمام زمین زیرو بالا، بحر و بر سہل وجبل، آبادی و جنگل سب کو محیط ہوئے کہ جس مقام کا عرض وطول معلوم ہو نہایت آسانی سے اس کی سمت قبلہ نکل آئے آسانی اتنی کہ ان سے سہل تر بلکہ ان کے برابر بھی اصلاً کوئی قاعدہ نہیں اور تحقیق ایسی کہ عرض وطول اگر صحیح ہو اور ان قواعد سے سمت قبلہ نکال کر استقبال کریں اور پردے اٹھا دیئے جائیں تو کعبہ معظمہ کو خاص روبرو پائیں۔

شکل مغنی وظلی دونوں ایک پستان سے دودھ پیے ہوئے ہیں وان میں ہر ایک تمام مقاصد کے اثبات کو کافی ہے مگر بعض دعاوی کو مغنی سے خصوصیت ہوتی ہے کہ اسے براہ راست ثابت کرے گی اور ظلی پھیر کھا کر، ان قواعد میں کوئی ایسا نہیں بعض کو دونوں براہ راست بتاتی ہیں۔

جیسے قاعدہ ۸ ر لہٰذا ہم نے اسے دونوں سے لیا اور بعض کو ظلی سے خصوصیت ہوتی ہے کہ مغنی اسے پھیر سے بتائے گی جیسے بقیہ دعاوی کہ ہم نے فقط ظلی سے لئے مگر از انجا کہ مغنی صرف جیبوں سے کام لیتی ہے اور ظلی بے ظل نہیں اور جداول جیب جداول ظل سے محکم تر ہیں کہ آخر میں ظل کا تفاضل سخت فاحش ہے نیز ایک مدعی مختلف براہین سے لینا یہ فائدہ دیتا ہے کہ اگر عمل میں غلطی ہو اس پر تنبیہ ہو جاتی ہے اور مطابقت آئے تو قلب اطمینان کافی پاتا ہے لہٰذا مناسب کہ تمام دعاوی کو صرف مغنی سے بھی ثابت کریں۔

**قاعدہ ۵:-** مثلث ''ط ک ہ'' قائم الزاویہ میں ''ط ک'' عرض حرم اور

"ک ہ" فصل طول معلوم ہے زاویہ "ہ" جاننا ہے۔

**اوّلاً:-** بحکم فرع اوّل مغنی جم عرض حرم + جیب فصل طول = جم "ط ہ" یعنی وتر قائمہ۔

**ثانیاً:-** جیب عرض حرم - جیب "ط ہ" = جیب قوس انصراف!

**مثال ۱:-** فصل طول "ا" اس کی جیب التمام اعشاریہ کے سات مرتبہ تک مثل مرفوع ہے تو جم عرض حرم خود ہی جم "ط ہ" ہے یعنی "ط ہ" = عرض حرم تقریباً نہ تحقیقاً تو حاصل قسمت جیب ایک مرفوع تو قوس انصراف ربع دور یعنی خاص نقطۂ شمال کو منھ ہو گا یہ ڈھائی دقیقہ کا فرق کہ اصلا قابل لحاظ نہیں بلکہ اس کا ادراک ہی ناممکن اس تنگی اعشاریہ نے دیا۔

**مثال ۲:-** فصل طول ۸۹ ۵۹.

| | | |
|---|---|---|
| | جم عرض حرم | ۹٫۹۶۸۹۲۶۲ |
| + | جیب فصل طول ا | ۶٫۴۶۳۷۲۶۱ |
| = | | ۶٫۴۳۲۶۵۲۳ |

قوس ۵۶ "ط ہ" = ۸۹ ۵۹ ۴.

اس کی جیب مرفوع تو جیب عرض حرم اس پر تقسیم سے بے حالہ رہے گی تو عرض حرم قدر انصراف ہے وھو المطلوب.

**قاعدہ ۶:-** مثلث "ط ک ب" قائم الزاویہ میں "ط ب" عرض حرم اور زاویہ "ب" عرض البلد مقصود ادراک قوس "ب ک".

**اولاً:-** بدوم مغنی جیب عرض البلد + جیب عرض حرم = جیب "ط ک"!

**ثانیاً:-** جم عرض حرم - جم "ط ک" = جم قوس انصراف!

**مثال ۱:-** فصل طول شرقی خواہ غربی ۹۰ درجے عرض شمالی خواہ جنوبی ا.

| | | |
|---|---|---|
| | جیب کا کہَ | ۹٫۵۶۲۴۶۸۵ |
| + | جیب اَ | ۶٫۴۶۳۷۲۶۱ |
| = | | ۶٫۰۲۶۱۹۴۶ |

قوس ۴۲ً تمام ۸۹ ۵۹َ ۴۸ً.

تو جم عرض حرم خود ہی جم انصراف ہے تو انصراف بقدر عرض حرم۔

**مثال ۲:**- فرض عرض ۸۹ ۵۹/ تو عرض حرم = ''ط ک''.

تو جم عرض حرم ÷ جم ''ط ک'' = مرفوع تو انصراف صفر۔

**عرض موقع عمود:**- مثلث ''ط ی ب'' میں ''ط ی'' عرض حرم و ''ب ی'' تمام فصل طول معلوم ہیں زاویہ ''ب'' جاننا ہے یہ مثل قاعدہ ۵/ ہے صرف فرق یہ کہ (وہاں) ایک ضلع فصل طول اور یہاں اس کا تمام لہٰذا جم عرض حرم + جیب فصل طول = (جم) ''ط ب'' پھر جیب عرض حرم - جیب ''ط ب'' = جیب عرض موقع۔

**قاعدہ ۹/ ۱۰:**- (یہاں اگر) انہیں خطوط سے کام لیں جن سے ظلی میں لیا تو دو عمل بڑھ جائیں گے لہٰذا اسہل تر طریقہ لیں قسمیں ۶/ ہیں فصل طول کم اور بلد شمالی قبلہ شمالی یا جنوبی اور بلد جنوبی قبلہ شمالی، فصل طول زائد اور بلد جنوبی قبلہ شمالی یا جنوبی اور بلد شمالی قبلہ شمالی، فصل طول شرقی غربی کے لحاظ سے یہ ۱۲/ قسمیں ہونگی مگر ان سے کوئی فرق دلیل وعمل میں نہیں آتا صرف نتیجہ میں انصراف کا تفاوت ہوتا ہے کہ نقطۂ مشرق سے ہو یا نقطۂ مغرب سے لہٰذا اس سے قطع نظر کریں باقی ہر صورت جدا ظاہر کریں کہ خوب ایضاح ہو اور پہلے جو شکلیں جامع لکھی گئیں ان کے سمجھنے میں مبتدی کو الجھن ہو تو ان اشکال سے دیکھ کر سمجھ لے، زیادہ مناسب یہ تھا کہ پہلے یوں تفصیل ہوتی اور اب اجمال (مگر وہ) لکھی جا چکیں۔

# فصل طول کم

بلد شمالی قبلہ شمالی




بلد شمالی قبلہ جنوبی




”اب ج ء“ افق ہے ”ہ“ سمت الرأس بلد ”ب ر ء“ معدل ”ح“ قطب شمالی ”ط“ سمت الرأس حرم ”ح ط ک“ اس کا نصف النہار ”ب ط م“ عمود ”م ر“ اس کا عرض ”ہ ط ل“ قوس سمت قبلہ ”ب ل“ قوس انصراف ”ج ل“ خواہ ”ال“ قوس انحراف۔

بلد جنوبی قبلہ شمالی




# فصل طول بیش

بلد جنوبی قبلہ شمالی




بلد جنوبی قبلہ جنوبی



بلد شمالی قبلہ شمالی

"ی ا ہ ج" نصف النہار ہے "ی" سمت الرأس بلد "ہ" سمت القدم "ا ب ج" افق "ب" نقطۂ اعتدال "ء ب ر" معدل "ح" قطب شمالی باقی بدستور[1] مثلث "ط ک ب" سے زاویہ "ب" یعنی (عرض) موقع عمود "م ر" نیز "ط ب" وتر قائمہ معلوم ہولیا ہے اب مثلث "ط م ہ" قائم الزاویہ میں۔

**بیکم فرع اوّل مغنی** :- جم "ط م" یعنی جیب "ط ب" + جم "م ہ" کہ تیسری اور چھٹی شکل میں مجموع عرضین اور باقی چاروں میں انکا تفاضل = جم "ط ہ" کہ اس مثلث میں وتر قائمہ ہے پھر مثلث "ط ل ب" قائم الزاویہ میں۔

**بدوم فرع اوّل مغنی** :- جم "ط ب" یعنی جیب "ط م" "ط ل" یعنی جیب "ط ہ" = جم "ب ل" قوس انصراف تو **حاصل مؤامرہ** یہ ہوا کہ:

جم عرض حرم + جیب فصل طول = محفوظ۔

اس کی قوس کی جیب التمام مخزون، پھر جیب عرض حرم - مخزون = جیب عرض موقع العمود۔

اس کی قوس میں عرض البلد جمع کریں اگر جنوبی ہو اور فصل طول کم یا شمالی ہو اور فصل طول زائد ورنہ عرض البلد سے اس کا تفاضل لیں بہر حال حاصل یا باقی کی جیب التمام کو مخزون میں ضرب دیں یعنی لوگارثم میں جمع کریں اس کی قوس کی جیب التمام کو محفوظ سے کم کریں باقی جیب انحراف یا جم انصراف ہے۔

---

[1] یعنی "ط" سمت الراس حرم "ح ط ک" اس کا نصف النہار "ب ط م" عمود "م ر" اس کا عرض "ہ ل" قوس سمت قبلہ "ب ل" قوس انصراف "ا ل" قوس انحراف ۱۲ قاضی شہید عالم۔

**مثال ۱:- سرکار اجمیر کا فصل طول ۷۴ْ ۳۱َ**

| | | |
|---|---|---|
| | جمعِ عرض حرم | ۹٫۹۶۸۹۲۶۲ |
| + | جیب فصل | ۹٫۷۵۳۳۱۱۸ |
| = | محفوظ | ۹٫۷۲۲۲۳۸۰ |

قوسہ ۴۱ْ ۵۰َ

| | | | |
|---|---|---|---|
| | جیب التمامش | ۹٫۹۲۹۲۰۷۳ | مخزون |
| | جیب عرض حرم | ۹٫۵۶۲۴۶۸۵ | |
| - | مخزون | ۹٫۹۲۹۲۰۷۳ | |
| = | | ۹٫۶۳۳۲۶۱۲ | |

قوسہ ۴۵ْ ۷ ۲َ/ مثل عمل اوّل!

تفاضل عرضین ۱ْ ۱َ

| | | |
|---|---|---|
| | اس کی جم | ۹٫۹۹۹۹۳۱۶ |
| + | مخزون | ۹٫۹۲۹۲۰۷۳ |
| = | | ۹٫۹۲۹۱۳۸۹ |

قوسہ ۵۸ْ ۹َ/ تمامہ ۳۱ْ ۵۱َ

| | | |
|---|---|---|
| | محفوظ | ۹٫۷۲۲۲۳۸۰ |
| - | جیب لانا | ۹٫۷۲۲۳۸۴۸ |
| = | | ۹٫۹۹۹۸۵۳۲ |

قوسہ ۸۸ْ ۳۱َ/ انحراف، ۱ْ ۴۹َ انصراف۔

بفرق ۹/ از عمل سابق کہ اصلاً قابل لحاظ نہیں اور اگر دونوں عملوں میں جیوب وظلال کی قوسیں ثوانی تک لیں تو یہ تفاوت نہ ہوگا۔

**عمل ظلی میں**:۔ظم عرض عمود ۱۰٫۳۲۲۳۶۴۶

قوس ۹۴ ۳۲ ۳۹ ؍عرض عمود ۴۵ ۴۷ ۱۱

تفاضل عرضین ۱ ۰ ۳۹

| | | |
|---|---|---|
| پھر | جم عرض عمود | ۹٫۹۵۵۶۴۷۸ |
| + | ظل فصل | ۹٫۸۳۷۴۰۴۹ |
| = | | ۹٫۷۹۳۰۵۲۷ محفوظ |
| - | جیب تفاضل | ۸٫۲۴۶۵۳۴۴ |
| = | حاصل تفریق | ۱۱٫۵۴۶۵۱۸۳ |

قوس انحراف وہی ۸۸ ۴۲

**عمل مغنی میں**:۔محفوظ ۹٫۷۲۲۲۳۸۰

قوس ۳۱ ۵۰ ۱۷

تمامہ ۵۸ ۹ ۴۳

جیبہ ۹٫۹۲۹۱۸۵۱ ؍مخزون

| | | |
|---|---|---|
| | جیب عرض حرم | ۹٫۵۶۲۴۶۸۵ |
| - | مخزون | ۹٫۹۲۹۱۸۵۱ |
| = | | ۹٫۶۳۳۲۸۳۴ |

قوس ۴۵ ۴۷ ۱۱ ؍مثل ظلی

پھر تفاضل عرضین ۱ ۰ ۳۹ ؍اس کا تمام ۸۸ ۵۹ ۲۱

| | | |
|---|---|---|
| | جیب | ۹٫۹۹۹۹۳۲۴ |
| + | مخزون | ۹٫۹۲۹۱۸۵۱ |
| = | | ۹٫۹۲۹۱۱۷۵ |

قوس ۵۸ ۸َ ۵۱َ

تمام ۳۱ ۵۱َ ۹

جیب ۹٫۷۲۲۴۱۵۳

محفوظ سے اس کا حاصل تفریق ۹٫۹۹۹۸۲۲۷

قوس انحراف یہی ۸۸ ۲۲َ تو ثابت ہوا کہ عمل مغنی نے فرق دیا تھا

مثال ۲:- سفالہ کا فصل طول ۵ ۴۵َ

| | | |
|---|---|---|
| | جم عرض حرم | ۹٫۹۶۸۹۲۶۲ |
| + | جیب فصل | ۸٫۹۷۴۹۶۲۴ |
| = | محفوظ | ۸٫۹۴۳۸۸۸۶ |

قوسہ ۵ ۴َ

| | | | |
|---|---|---|---|
| | جیب التمامش | ۹٫۹۹۸۳۱۶۳ | مخزون |
| | جیب عرض حرم | ۹٫۵۶۲۴۶۸۵ | |
| - | مخزون | ۹٫۹۹۸۳۱۶۳ | |
| = | | ۹٫۵۶۴۱۵۲۲ | |

قوسہ ۲۱ ۳۰ مثل عمل سابق!

مجموع عرضین ۴۱ ۴۰

| | | |
|---|---|---|
| | اس کی جم | ۹٫۸۷۳۳۳۵۲ |
| + | مخزون | ۹٫۹۹۸۳۱۶۳ |
| = | | ۹٫۸۷۱۶۵۱۵ |

قوسہ ۴۸ ۵َ

تمامہ ۴۱ ۵۵

محفوظ ۸٫۹۴۳۸۸۸۶

- جیب مانہ ۹٫۸۲۴۸۰۸۳

= ۹٫۱۱۹۰۸۰۳

قوسہ ۷ ۴۴/ انحراف و ۸۲٫۸ ۲۶/ انصراف!

ہندوستان اوراس کے امثال میں مثل عمل سابق بلا تفاوت۔

**فائدہ:-** تفاضل یا مجموع عرضین کی جیب التمام کہ مخزون میں جمع کی جاتی ہے ہندوستان اوراس کے امثال میں حاصل جمع کی قوس کا تمام مکہ معظمہ سے اس شہر کا بعد ہوتا ہے جیسے اجمیر شریف میں ۱۳۱ /درجے ۵۱/ دقیقے اور سفالہ میں ۱۶۴ درجے ۵۵/ دقیقے اس کی پوری تفصیل باب آئندہ میں آتی ہے انشاء اللہ تعالیٰ۔

**تنبیہ:-** **اقول** اعشاریہ ولوگارثم کی تنگی کہ فصل طول حالانکہ ۹۰/ درجے نہیں عرض عمود ۹۰/ معلوم ہوتا ہے، اور یہ محال ہے کہ عرض عمود ۹۰/ ہوتو موقع عمود عین قطب معدل ہوتو عمود عین نصف النہار حرم ہوا اور وہ نقطۂ اعتدال پر معدل سے ملاتو فصل طول پورا ۹۰/ درجے ہواھذا خلف مگر یہ غلطی اعشاریہ مقصود میں فرق نہیں لاتی۔

**مثال:-** فرض کرو فصل طول ۹۰ ا/عرض جنوبی ا

**اوّل ظلی سے:-** استخراج کریں جس میں یہاں یہ دقت نہیں۔

فصل طول کا تمام اَ

ظم عرض حرم ۱۰٫۴۰۶۴۵۷۷

+ جم فصل ۶٫۴۶۳۷۲۶۱

= ۶٫۸۷۰۱۸۳۸

قوس ظل تقریباً ۳۴ر پس عرض موقع ۸۹ ۵۷

| | ظل فصل | ۱۳٫۵۳۶۲۷۳۹ | |
|---|---|---|---|
| + | جم عرض عمود | ۶٫۸۷۰۱۸۳۸ | |
| = | | ۱۰٫۴۰۶۴۵۷۷ | محفوظ |
| - | جیب تفاضل عرضین ۸۹ ۵۶ | ۹٫۹۹۹۹۹۹۷ | |
| = | | ۱۰٫۴۰۶۴۵۸۰ | |

قوس ظل ۹۸ ۴۵ر تو نقطۂ اعتدال سے انصراف بقدر عرض حرم ۴۱ ۲۵

اب مغنی سے لیں:- فصل طول کی قوس منتج ۸۹ ۵۹

جس کی جیب عشری ولوگارثمی = مرفوع تو جم عرض حرم خود محفوظ اور جیب عرض حرم مخزون تو جیب عرض حرم - مخزون = ۰ = ۱ = مرفوع تو اس کی قوس یعنی عرض عمود ۹۰ر درجے یہ وہ غلطی ہے، اب کہ فصل طول ۹۰ر سے زائد اور عرض جنوبی ہے تفاضل عرضین ۸۹ ۵۹ر لیا۔

| | | |
|---|---|---|
| ∴ | جم تفاضل | ۶٫۴۶۳۷۲۶۱ |
| + | مخزون | ۹٫۵۶۲۴۶۸۵ |
| = | | ۶٫۰۲۶۱۹۴۹ |

اس کی قوس ایک دقیقے سے کم اس کی جیب التمام مرفوع تو محفوظ بحال تو انصراف بقدر عرض حرم وھو المقصود.

تنبیہ:- اقول تمام جیوب وظلال میں ہم نے دقائق تامہ لیئے کہ تدقیق ثوانی کی حاجت نہیں مگر ایسے نازک مقام میں جیسا یہاں عمل ظلی میں تھا ظم عرض حرم وجم فصل طول کا جو حاصل جمع آئے وہی بعینہ جم عرض موقع ہے نہ یہ کہ ترک ثوانی سے جو دقائق تامہ ہوں ان کی جیب لے لی جائے کہ فرق کثیر دے

گی مثال مذکور میں قوس تقریبی ۴۰/ تھی اب ظل فصل میں ۴۰/ کی جیب ملاؤ:

| | | |
|---|---|---|
| | ظل فصل | ۱۳٫۵۳۶۲۷۳۹ |
| + | جیب ۴۰ | ۶٫۹۴۰۸۴۷۳ |
| = | | ۱۰٫۴۷۷۱۲۱۲ |
| - | جیب تفاضل | ۹٫۹۹۹۹۹۹۷ |
| = | | ۱۰٫۴۷۷۱۲۱۵ |

اس ظل کی قوس ۷۱ ۳۴/ تو نقطۂ اعتدال سے انصراف ۱۸ ۲۶/ تین درجے کم ہوگیا فاحفظ.

**فائدہ:- اقول** اوپر معلوم ہولیا ہے کہ طول واحد میں عرض موقع العمود ایک ہی رہے گا تو اگر ایک طول پر بہت سے عرضوں کی سمت قبلہ لینی ہو مثلاً ملک بھر کے واسطے قانون سمت بنانا جیسا کہ بعونہ تعالیٰ باب پنجم[1] میں آتا ہے وہاں عرض عمود نکال کر ظلی طریقہ کا دوسرا عمل یوں کرنا آسان ہوگا کہ:

ظم فصل طول- جم عرض موقع = محفوظ!

اس سے یہ فائدہ ہوگا کہ تمام عرضوں کی جیب تفاضل یا جیب مجموع محفوظ سے تفریق کرنے کی جگہ اس میں جمع کی جائے گی اور حاصل ظل انصراف ہوگا ظاہر ہے کہ تفریق سے جمع آسان ہے تو جہاں صدہا تفریقیں کرنی ہوں جمع سے ان کی تبدیل ضرور نافع ہے۔

**مثال:-** سرکار اجمیر شریف کا عرض موقع ۴۵ ۲۷/ فصل طول ۴۳ ۱۱/ تفاضل عرضین ا ا

[1] ملک بھر کے لئے قانون سمت کی بحث "کو باب ہفتم" میں بیان فرمایا ہے ہوسکتا ہے کہ پہلے "باب پنجم" میں بیان کرنے کا ارادہ ہو پھر بعد میں اس باب کو مستقل باب بنا کر "باب ہفتم" کردیا ہو، ۱۲/ قاضی شہید عالم

| | | |
|---|---|---|
| | ظم فصل طول | ۱۰٫۱۶۲۵۹۵۱ |
| - | جم عرض عمود | ۹٫۹۵۵۶۶۸۸ |
| = | محفوظ | ۱۰٫۲۰۶۹۲۶۳ |
| + | جیب فضل | ۸٫۲۴۹۰۳۳۲ |
| = | | ۸٫۴۵۵۹۵۹۵ |

قوس ایں ظل أ ۴۸/ وهوالمطلوب.

واللّٰه تعالیٰ اعلم و صلی اللّٰه تعالیٰ علی سیدنا و مولٰینا محمد وآله وصحبه ابداً وبارك وسلم.









# باب چہارم

## مؤامرۂ زیجات اور اپنے مؤامرہ کی اس پر تفصیل اور بعض نازک مقاموں کا بیان جہاں استخراج قبلہ میں سخت احتیاط درکار، چند بیانوں پر مشتمل!

**اوّل:-** اصحاب زیجات نے فصل طول کم وبیش کے لئے مؤامرہ یہ رکھا ہے کہ:

[۱] جم عرض حرم کو جیب فصل طول منخط میں ضرب کر کے جدول جیب سے اس کی قوس لیں اس کا تمام محفوظ اوّل ہے۔

[۲] جیب عرض حرم کو جیب محفوظ اوّل منخط پر تقسیم کریں جدول جیب سے اس کی قوس لیں کہ محفوظ دوم ہے۔

[۳] اگر فصل کم اور عرض البلد شمالی ہو یا فصل بیش اور عرض جنوبی تو محفوظ دوم کو تمام عرض البلد پر بڑھائیں اور اگر فصل کم میں عرض جنوبی یا بیش میں شمالی ہو تو محفوظ دوم اور تمام عرض البلد کا تفاضل لیں بہر حال یہ حاصل یا باقی محفوظ سوم ہے۔

[۴] محفوظ سوم کی جیب کو جیب محفوظ اول منخط میں ضرب کر کے جدول جیب سے اس کی قوس لیں کہ محفوظ چہارم ہے۔

[۵] فصل کم میں اگر عرض البلد شمالی ہو یا جنوبی ہے تو محفوظ دوم سے تمام عرض البلد زائد ہو یا فصل بیش میں عرض شمالی اور محفوظ دوم سے تمام عرض البلد کم ہو تو ان تینوں صورتوں میں محفوظ چہارم کو ۹۰ درجے سے کم کریں اور ان کے ماورا میں ۹۰ پر اضافہ کریں بہر حال مسافت یعنی اس مقام کا مکہ معظمہ سے بعد ہے۔

[۶] اس مسافت کی جیب لیں اور اسے منخط کر کے جم محفوظ اوّل کو اس پر تقسیم کریں حاصل قسمت جیب انحراف ہے۔

[۷] اگر فصل کم اور بلد جنوبی ہے یا فصل بیش اور بلد شمالی یا فصل کم میں محفوظ سوم ۹۰ درجے سے زائد ہے تو ان صورتوں میں یہ انحراف نقطۂ شمال سے ہوگا اور اگر فصل کم میں بلد شمالی یا بیش میں جنوبی ہے اور دونوں تقدیر پر محفوظ سوم ۹۰ سے کم تو نقطۂ جنوب سے اور اگر فصل کم خواہ بیش میں محفوظ سوم پورا نوے درجے ہے تو انحراف بھی کامل ربع دور ہوگا۔

[۸] جہاں انحراف ہو، اگر طول مقام طول حرم سے زیادہ ہے مگر زیادت ۱۸۰ درجے سے کم ہے اس کا انحراف غربی ہوگا اور اگر طول حرم سے کم ہے یا ۱۸۰ درجے سے زیادہ زائد ہے تو اس کا انحراف شرقی ہوگا[۱]

اس عمل میں جو کچھ تطویل ہے مخفی نہیں۔

**دوم:** -علامہ برجندی نے شرح ''زیج جدید سلطانی'' میں خاص ان شہروں کے لئے کہ مکہ معظمہ سے طول وعرض دونوں زائد ہوں اور حرم محترم سے ان کا فصل طول ۹۰ درجے سے کم ہو ایک مؤامرہ اس سے مختصر بیان کیا کہ:

[۱] جم عرض حرم کو جیب فصل طول مخط میں ضرب کریں جدول جیب میں اس کی قوس قوس اوّل ہے۔

[۲] اس قوس کی ظل کو ظل فصل طول مخط پر تقسیم کریں خارج قسمت کی جدول جیب سے قوس لے کر تمام عرض البلد کو اس سے تفریق کریں باقی قوس دوم ہے۔

[۳] ظل قوس اوّل کو جیب قوس دوم مخط پر قسمت کریں حاصل کو جدول ظل میں مقوس کریں کہ قوس انحراف ہے۔

**سوم:** -فقیر نے جب تک شکل ظلی ومغنی کی طرف پوری توجہ نہ کی تھی اس مؤامرے کو غنیمت جانا اور اس پر اوّلاً یہ اعتراض کیا کہ عرض البلد کا عرض

حرم سے زائد ہونا کیوں شرط ہوا کم یا مساوی ہو جب بھی دلیل بعینہ جاری ہے پھر اس کا اجرا اسی پر۔

**ثانیاً:** -اس میں اپنی رائے سے ایک تعمیم اور دو سہولتیں اضافہ کر کے یوں کیا کہ:

[۱] ظل عرض حرم کو جم فصل طول منحط پر تقسیم کریں جدول ظل میں اس کی قوس عرض موقع العمود ہے بلد شمالی میں عرض البلد سے اسکا تفاضل لیں اور جنوبی میں جمع کریں باقی یا حاصل کی جیب محفوظ ہے۔

[۲] جم عرض موقع کو ظل فصل منحط میں ضرب دیں حاصل مخزون ہے۔

[۳] مخزون کو محفوظ منحط پر تقسیم کریں حاصل ظل انحراف ہے۔

ہمارے اس طریقہ میں طریقۂ علامہ برجندی سے تعمیم تو ظاہر ہے کہ عرض البلد شمالی وجنوبی دونوں کو شامل ہے اور شمالی میں عرض حرم سے کم وزائد ومساوی سب کو عام ہے اور وہ دو سہولتیں یہ کہ:

**اوّلاً:** -ہمارے طریقے میں پہلے ہی عمل سے معلوم ہو جاتا ہے کہ اس بلد میں انحراف ہے یا نہیں اور ہے تو جنوبی ہے یا شمالی کہ عرض موقع ابتداءً معلوم (ہوتا ہے) اگر مساوی عرض البلد ہے انحراف نہیں اور فصل کم عرض شمالی یا فصل بیش عرض جنوبی میں اگر عرض البلد سے زائد ہے انحراف شمالی ہے کم ہے تو جنوبی ہے اور فصل کم عرض جنوبی یا فصل بیش عرض شمالی میں مطلقاً شمالی ہے اور جب معلوم ہوا کہ انحراف نہیں تو باقی عملوں کی ضرورت نہ رہی بخلاف طریقۂ برجندی کہ دو عملوں کے بعد عرض عمود ظاہر ہوگا۔

**ثانیاً:** -عمل سوم میں وہ کہ جیب محفوظ منحط پر تقسیم ہوتا ہے ظل ہے ہمارے یہاں عمل دوم سے وہ ظل ہی حاصل ہوتا ہے تو اس کی تقویس کی حاجت نہیں

بخلاف طریقۂ برجندی کہ عمل اوّل میں اس کی جیب حاصل کی اور درکار ظل ہے لہٰذا ضروری ہوا کہ اس کی قوس لیں پھر اس کا ظل نکالیں ہمارے یہاں ان اعمال کی تخفیف ہوگئی غرض خلاصۂ عمل علامہ یہ ہے:

۱-ضرب ۲-تقویس ۳-تظلیل ۴-تقسیم ۵-تقویس ۶-تجییب ۷-تقسیم ۸-تقویس

اور طریقۂ فقیر پر:

۱-تقسیم ۲-تقویس ۳-تجییب ۴-ضرب ۵-تقسیم ۶-تقویس!

اور ظاہر ہے کہ اعمال حسابیہ میں جتنا عمل کم ہو سہل تر بھی اور صحیح تر بھی تسہیلوں کا (فائدہ) تو ظاہر ہے تعمیم سے یہ نفع ہوا کہ ہم کو تمام بلاد ہندوستان میں کسی دوسرے مؤامرہ کی حاجت نہ رہی کہ عرض، عرض حرم سے زیادہ ہونے کی قید اٹھ گئی۔

چہارم:- جب بفضلہٖ تعالیٰ ہم نے شکل مغنی وظلی اور انکے دعاویٰ و شروط کی طرف توجہ کامل کی اور بعض قیود کہ اگلوں نے رکھی تھیں ہم نے برہان سے ثابت کیا کہ حکم مطلق ہے ان سے مقید نہیں اور بعض اطلاق کہ انہوں نے رکھے تھے ہم نے برہان سے روشن کیا کہ وہ مقید ہیں اطلاق نہیں اور ان شکلوں اور ان کی فرعوں کے تمام دعاویٰ منقح کئے اور ان کے بیان میں جامع کتاب ''المعنی المجلی للمغنی و الظلی'' بعونہٖ تعالیٰ تصنیف کی۔

جس میں ان کی تمام صور واحکام کا احاطہ اور ان پر اور کثیر اضافہ کیا اور عطر احکام کی وہ جدولیں بنا دیں کہ جو شخص مغنی وظلی کا نام تک نہ جانتا ہو صرف ظل وجیب سے آگاہ ہو وہ بلا دقت بنگاہ اولین مثلث کروی کے تمام مجہولات کو کہ ان اشکال سے حاصل ہوتے ہیں نکال سکتا ہے وہاں ہم نے یہ بھی ظاہر کیا کہ ظلی میں سب اضلاع مثلث کا ربع دور سے کم ہونا کچھ ضرور نہیں بلکہ دو ضلعیں ربع

سے اکثر ہو سکتی ہیں اور اب وہ قید کہ علامہ نے رکھی تھی کہ مکہ معظمہ سے فصل طول ربع دور سے کم ہو، جاتی رہی ہم نے تمام اشکال بلاد پر خود نظر کی اور یہ قواعد رکھے کہ اس رسالے میں پیش نظر ہیں وللہ الحمد۔

ان میں قاعدہ ہشتم تک اتنا کام بھی نہ رہا جو سہولتوں کے بعد ہمارے طریقہ میں تھا اس کے بعد ہم نے ان تمام دعاوی کو صرف مغنی سے ثابت کرنا چاہا جس کے بیان کو باب سوم لکھا بعد استخراج ملاحظہ کیا تو اس کا مآل موامرۂ زیجی کے مانند ہے راہ مختلف ہے اس کا بیان طریقۂ زیجی کی برہان معلوم کرنے سے واضح ہوگا۔

"فاضل جمشید کاشی" نے "زیج خاقانی" میں یہاں آٹھ قسمیں کیں اور ہر قسم میں چھ مثلث پیدا کئے دو دو باہم متشابہ ان کے ذریعہ سے اثبات دعویٰ کیا ہم اپنے طور پر بعنایت الٰہی سہل و واضح ثبوت دیں اور حسب سابق ابھی چھ ہی قسمیں رکھیں کہ موامرۂ سمت قبلہ کو بس ہیں باقی دو قسمیں بیان مسافت میں لکھیں کہ وہاں ان کی ضرورت ہے۔

**فاقول** اشکال ستہ کا اعادہ ہو:

(۱) فصل کم عرض شمالی زیادہ از عرض موقع (۲) فصل بیش عرض جنوبی کم از عرض موقع






(۳) فصل بیش عرض جنوبی زیادہ از عرض موقع (۴) فصل کم عرض شمالی کم از عرض موقع





(۵) فصل کم عرض جنوبی



(٦) فصل بیش عرض شمالی



[۱] مثلث ''ح م ط'' قائم الزاویہ میں ''ح ط'' تمام عرض حرم اور زاویۂ ''ح'' کا قیاس ''ک ر'' فصل طول خود یا اس کی تنقیح پس۔

**بیکم مغنی:**- جیب ''ح ط'' یعنی جم عرض حرم × جیب ''ح'' فصل طول
منخط = جیب ''ط م'' اس کا تمام ''ط ب'' محفوظ اوّل۔

[۲] مثلث ''ط ک ب'' قائم الزاویہ میں ''ط ک'' عرض حرم۔

**بہ۴ر مغنی:**- جیب ''ط ک'' عرض حرم ÷ جیب ''ط ب'' محفوظ اوّل
منخط = جیب زاویہ ''ط ب ک'' جس کا قیاس قوس ''م ر'' عرض عمود محفوظ دوم۔

[۳] اب ہمیں زاویہ ''اب م'' کی جیب مطلوب ہے زاویہ کے خطوط وہی ہوتے ہیں جو اس کے، قیاس کے، پہلی دو شکلوں میں اس کا قیاس قوس ''ام'' ہے کہ ''م ر'' محفوظ دوم اور ''را'' تمام (عرض بلد) کا مجموعہ ہے اور شکل ۳/۴ میں اگرچہ یہ مجموعہ قوس ''م ج'' ہے اور زاویہ مطلوبہ کا قیاس قوس ''ام'' لیکن ''ام'' نصف دور تک ''م ج'' کا تمام ہے اور ہر قوس اور نصف دور تک اس کے تمام کے جیب وظل ایک ہی ہوتے ہیں تو یہاں بھی زاویہ ''ام ب'' کی جیب وہی جیب مجموعہ ہوئی لہٰذا ان چاروں صورتوں میں محفوظ دوم وتمام عرض البلد کو جمع کیا۔

پچھلی دو شکلوں میں زاویہ ''ب'' کا قیاس قوس ''ام'' ہے کہ ''م ر'' محفوظ دوم پر ''ار'' تمام عرض البلد کا فصل ہے ولہٰذا یہاں تفاضل لیا اور سب صورتوں میں اس کا نام محفوظ سوم رکھا۔

[۴] اب مثلث ''ط ل ب'' قائم الزاویہ میں بحکم مغنی جیب ''ط ب'' محفوظ اوّل × جیب ''ب'' یعنی جیب محفوظ سوم = جیب ''ط ل'' اس کی قوس محفوظ چہارم۔

[۵] **بیان مسافت:- اقول** اس کی تحقیق وتوضیح یہ ہے کہ وہ عظیمہ کہ دو شہروں کی سمت الرأس پر گزرے جو یہاں دائرۂ سمت قبلہ ہوتا ہے دونوں نقطۂ سمت الرأس کے درمیان جو اس کی قوس ہے کہ اس دائرے کا دوسرا حصہ اس سے کم نہ ہو وہ دونوں شہروں کا باہم بعد ومسافت ہے۔ جس کی کمی بیشی فصل طول کی کمی بیشی سے نہیں بلکہ کبھی فصل بیش ہوتا ہے اور مسافت کم اور کبھی فصل کم اور مسافت کثیر بلکہ اس کا مدار دوسرے شہر کی سمت الرأس اس شہر کے افق کے زیر و بالا ہونے پر ہے ظاہر ہے کہ جب سمت دیگر بالائے افق ہے تو اس سمت سے اس تک ۹۰ درجے سے کم ہوں گے اور خاص افق پر ہے تو پورے ۹۰ اور افق سے نیچے تو ۹۰ سے زیادہ اب قسمیں چار ہیں:

[الف] فصل کم اور عرض، شمالی یا معدوم ظاہر ہے کہ اس وقت سمت حرم بالائے افق ہوگی کہ جب فصل کم ہے عرض عمود نوے درجے نہیں ہوسکتا ورنہ فصل بھی نوے ہوتا لاجرم عمود سمت الرأس بلد وقطب شمالی کے بیچ میں پڑے[1] گا تو بالائے افق گزر کر نقطۂ اعتدال سے ملے گا اور وہ اپنے مرور میں سمت حرم پر گزرا ہے لاجرم سمت حرم بالائے افق اور مسافت ۹۰ر سے کم ہے۔

[ب] فصل بیش اور (عرض بلد جنوبی یا) معدوم اس وقت سمت حرم زیر افق ہوگی کہ قطب شمالی خاص افق پر ہے یا اس سے بھی نیچے تو سمت حرم نہ افق پر ہوسکتی ہے نہ افق سے اوپر کہ فصل ۹۰ر ہوجائے گا یا اس سے بھی کم لاجرم زیر افق ہے اور مسافت ۹۰ر سے زیادہ۔

[ج] فصل بیش اور عرض شمالی یہاں قطب شمالی فوق الافق ہے اور معدل سمت القدم سے شمالی اور موقع عمود معدل سے شمالی تو عرض عمود اگر تمام عرض بلد سے کم ہے ضرور نقطۂ شمال وسمت القدم کے بیچ میں پڑے گا تو سمت حرم زیر افق ہوگی اور مسافت نوے سے زیادہ اور اگر یہاں عرض عمود مساوی تمام عرض البلد ہوتا تو عمود نقطۂ شمال پر گرتا یعنی خود افق یہ عمود ہوتی تو فصل[2] ومسافت دونوں ربع دور ہوتے لاجرم جبکہ اس کا عرض تمام عرض البلد سے زائد ہے تو عمود بالائے افق نقطۂ شمال و قطب شمالی کے بیچ (میں) پڑے گا اور (اب سمت حرم) بالائے افق ہوگی ورنہ افق سے دوبار تقاطع کرتی اب جو دائرۂ سمتیہ سمت الرأس سے سمت حرم تک آئے گا ظاہر ہے کہ ۹۰ر درجے سے قوس کم بنائے گا تو مسافت کم ہوئی حالانکہ فصل زائد ہے۔

---

[1] جب کہ عرض البلد عرض عمود سے کم ہو یا اصلاً نہ ہو، اگر عرض البلد مساوی عرض عمود ہو تو خاص سمت الرأس بلد پر پڑے گا اور اگر عرض عمود سے زائد ہے تو سمت الرأس سے جنوب کو پڑے گا، ۱۲ر قاضی شہید عالم.

[2] اس جگہ فصل سے فصل طول مراد نہیں ہے بلکہ موقع عمود وسمت الرأس کے مابین کی دوری مراد ہے یعنی دونوں کے درمیان واقع ہونے والی نصف النہار بلد کی قوس، ۱۲ر قاضی شہید عالم.

شکل یہ[1] ہے:

(ے) فصل بیش عرض شمالی مسافت کم



تو فصل طول "ہ ک" ہے کہ نوے درجے سے بقدر "ب ک" زائد ہے اور مسافت "ہ ط" کہ نوے سے بقدر "ط ل" کم ہے۔

**اقول:**- جتنے عرض شمالی تمام عرض حرم ۹۸ ۴۵ / سے مساوی یا زائد ہونگے ان میں فصل بیش کتنا ہی ہو ہمیشہ یہی صورت پڑے گی کہ جب عرض اتنا ہے تمام عرض عرض حرم سے چھوٹا ہوگا تو جانب زیریں افق ومعدل کے اندر کہیں عرض حرم کی گنجائش نہ ہوگی اور سمت حرم ہمیشہ بالائے افق رہے گی اور جن بلاد کا عرض اتنا نہیں وہاں اس فصل طول پر جہاں افق ومعدل کا فاصلہ عرض حرم سے کم ہو یہی صورت واقع ہوگی کما لا یخفی۔

[د] فصل کم اور عرض جنوبی:- یہاں معدل النہار سمت بلد سے شمالی ہے اور سمت حرم معدل سے شمالی تو اگر عرض عمود تمام عرض البلد سے کم ہے (تو وہی) حالت ہے جو قسم اوّل میں گزری کہ عمود بالائے افق گزرے گا اور سمت حرم فوق الافق اور مسافت ۹۰ / سے کم اور یہاں (عرض عمود تمام عرض البلد کے) مساوی ہوتا تو عمود خود اس افق کے نقطۂ شمالی پر گرتا کہ موقع عمود وسمت بلد کا فصل پورے نوے ہو گیا اور اب یہ افق ہی وہ عمود ہوتی تو سمت حرم خاص افق پر ہوتی اور فصل

[1] شکل مذکور کا تعارف حسب ذیل ہے "اوج ی" نصف النہار بلد "ہ ب ی" اوّل السموت "م ب ز" معدل النہار "ح" قطب شمالی "اج" افق بلد "ہ" عرض البلد شمالی "ح ہ" تمام عرض "ط" سمت حرم "ح ط ک" اس کا نصف النہار "ہ ک" فصل طول ۹۰ / سے زائد "م ط ب" عمود "م ز" عرض عمود جو تمام عرض البلد سے زائد ہے تو فصل طول "ہ ک" ۹۰ / درجے سے بقدر "ب ک" زائد اور (بقیہ اگلے صفحہ پر)

طول[1] و مسافت دونوں نوے درجے ہوتے لاجرم اگر عرض عمود تمام عرض بلد سے زائد ہے عمود زیر افق گرے گا اور اسے نقطۂ اعتدال سے ملنا ہے تو وجوباً نیچے ہی نیچے گزرے گا ورنہ نصف دور سے کم میں دوبار تقاطع ہوگا تو سمت حرم زیر افق ہوئی اور مسافت نوے سے زیادہ حالانکہ فصل کم ہے۔

شکل یہ ہے:

(۸) فصل کم عرض جنوبی مسافت بیش




"ا ی ج ہ" نصف النہار "ہ ی" اوّل السموت "ر ب ء" معدل "ح" قطب شمالی "اج" افق "ری" عرض بلد "ار" تمام عرض "ط" سمت حرم "ح ط ک" اس کا نصف النہار "ک ر" فصل طول ۹۰ سے کم "ب ط م" عمود "م ر" اس کا عرض کہ تمام عرض سے زائد ہے

"ی ط" مسافت کہ "ی ل" ۹۰ درجے سے بقدر "ط ل" زائد ہے۔

**تذکرہ:** -ان دونوں شکلوں میں "م ر" عرض عمود "ار" تمام عرض بلد کا تفاضل "ام" محفوظ سوم ہے کہ قیاس زاویۂ "ب" ہے اب تعادل ہو گیا کہ پہلی چار شکلوں میں محفوظ سوم مجموعہ اور دو میں تفاضل تھا، ان دو میں بھی تفاضل ہو کر چار چار ہو گئیں۔

بہر حال جیب "ہ ط"، ہمیں معلوم ہو گئی کہ چاروں شکل فرد ۱، ۳، ۵، ۷،

---

(صفحۂ گذشتہ کا بقیہ) مسافت "ہ ط" ہے جو ۹۰ درجے سے بقدر "ط ل" کم ہے جیسا کہ امام احمد رضا نے فرمایا، ۱۲ قاضی شہید عالم۔

[1] اس جگہ بھی فصل سے موقع عمود و سمت الرأس کے مابین فصل مراد ہے لہٰذا اس جگہ لفظ "طول" زائد معلوم ہوتا ہے، ۱۲ قاضی شہید عالم۔

میں خود مسافت اور چاروں شکل زوج میں نصف دور تک اس کا تمام ہے۔

[٦] اب مثلث ''ط م ہ'' قائم الزاویہ میں ''ہ ط'' اور ''ط م'' تمام محفوظ اوّل معلوم ہیں۔

∴ بہ چہارم مغنی:- جیب ''ط م'' یعنی جم محفوظ اول ÷ جیب ''ہ ط'' یعنی جیب مسافت مخط = جیب ''ہ'' زاویۂ انحراف وھو المقصود۔

[٧] فصل کم عرض جنوبی اور فصل بیش عرض شمالی میں قبلہ مطلقاً شمالی ہونا ظاہر کہ معدل اوّل میں سمت الرأس اور آخر میں سمت القدم سے شمالی ہے اور سمت حرم (اس سے) شمالی۔

بہر حال اوّل السموت سے شمال ہی کو ہوگی ورنہ اگر فصل کم عرض شمالی میں محفوظ سوم ۹۰ر سے (زائد) ہے جب بھی شمالی ہوگا کہ نقطۂ جنوب سے معدل تک تمام عرض البلد تھا اور معدل سے سمت بلد تک عرض بلد کہ مجموعہ ۹۰ر ہے اور عرض عمود وتمام عرض البلد کا مجموعہ ۹۰ر سے زیادہ آیا تو ضرور عمود (سمت) الرأس سے شمال میں پڑا تو سمت حرم اوّل السموت سے شمالی ہوئی لیکن ایسی صورت میں اگر محفوظ سوم ۹۰ر سے کم ہے تو ظاہر ہے کہ موقع عمود سمت الرأس سے جنوب کو ہے تو قبلہ جنوبی ہوگا۔

یوہیں فصل بیش عرض جنوبی میں کہ سمت القدم معدل سے شمالی ہوتی ہے نقطۂ جنوب سے معدل تک تمام عرض بلد ہے اور سمت القدم تک پورے نوے جبکہ محفوظ سوم نوے سے کم ہے تو موقع عمود سمت القدم سے جنوب کو جانب معدل ہوگا تو سمت حرم اوّل السموت سے جنوب کو ہوئی اور یہیں سے ظاہر کہ محفوظ سوم پورا نوے درجے ہے تو مطلقاً قبلہ بے انصراف کہ موقع عمود عین اوّل السموت ہے۔

[۸] اقول حال میں طولِ گرینچ وغیرہ سے لیتے ہیں جن کے شرق و غرب دونوں طرف آبادیاں ہیں لہٰذا طول کی دو قسمیں کرتے ہیں شرقی و غربی یوں کوئی طول ۱۸۰ سے زیادہ نہیں ہوسکتا مثلاً مشرق میں ۲۰۰ درجے ہو تو اس کا طول شرقی ۲۰۰ درجے نہ کہیں گے بلکہ غربی ۱۶۰ درجے۔

اہل زیجات طول ساحل بحر مغرب یا جزائر خالدات سے لیتے ہیں اور یہی اشہر ہے اور ان کے اس طرف کوئی آبادی نہ جانتے تھے لہٰذا طول کو ان سے شرق کی طرف توالی بروج ہی پر بڑھاتے تو ۱۸۰ سے زیادت ممکن ہے صورت مذکورہ میں وہ ۲۰۰ درجہ طول کہیں گے اور قید شرقی نہ لگائیں گے کہ یہ طول دو قسم نہیں اب وہ جس کا طول ۷۷ ۱۰ سے کہ جزائر خالدات سے طول حرم ہے کم ہے ضرور حرم سے مغرب کو ہے لہٰذا اس کا انحراف شرقی ہے یعنی نقطۂ شمال یا جنوب سے نقطۂ مشرق کو جھکنا ہوگا اور جس کا طول (مساوی) طول حرم ہے اس مسئلہ سے خارج ہے کہ یہاں انحراف (کا ذکر) ہے اور اسے انحراف نہیں اور جس کا طول زائد ہے وہ تین قسم ہے۔

اگر زیادت ۱۸۰ درجے سے کم ہے مثلاً ۲۵۷ درجے طول ہے تو اس کا انحراف غربی ہوگا یعنی نصف النہار سے جانب مغرب جھکنا ہوگا کہ مکہ معظمہ اسی جانب اس سے قریب ہے اور اگر زیادت پورے ۱۸۰ درجے ہے تو وہ بھی اس مسئلہ سے خارج ہے کہ انحراف نہیں اور اگر (زیادت) ۱۸۰ درجے سے زائد مثلاً ۲۷۸ درجے یا ۳۰۰ درجے طول ہے تو اب وہ مکہ معظمہ کی سمت شرقی سے بعید اور غربی سے قریب ہوگیا یعنی مکہ معظمہ اس کی سمت غربی سے دور اور شرقی سے قریب ہے لہٰذا اس کا انحراف شرقی ہوگا۔

حاصل اس تفصیل کا وہی آگیا جو ہم نے دو لفظوں میں ادا کیا کہ فصل طول

شرقی ہے تو انحراف غربی اور غربی تو شرقی یہ مؤامرۂ زیجی کا بیان ہے موازنہ سے معلوم ہوسکتا ہے کہ بفضلہٖ تعالیٰ ہمارا جیبی مؤامرہ بھی کتنا صاف سلجھا ہوا ہے۔

**تنبیہ:** -یہ اخیر دو قسمیں جن میں فصل کم عرض جنوبی مسافت بیش اور فصل بیش عرض شمالی مسافت کم ہے ہمارے قاعدۂ وہم میں ہیں ہمارا قاعدہ بدستور ان میں بے کسی فرق و اختلاف کے جاری ہے ظلی میں مثلث ''ط ک ب'' سے ''م ر'' عرض عمود لیا اور مثلث ''ح م ط'' قائم الزاویہ ''میں ح م'' تمام عرض عمود اور ''ح'' زاویہ فصل طول منفح سے ظل ''ط م'' یہ دونوں قسمیں ہمارے مؤامرہ میں عرض موقع و عرض بلد جمع کرنے کی تھیں ان کا مجموعہ ''م ی'' کہ ''م ہ'' نصف دور تک اس کا تمام ہے تو اس کی جیب وہی جیب مجموع ہوئی۔

لہٰذا مثلث ''ہ م ط'' قائم الزاویہ میں اس جیب اور ظل محفوظ ''ط م'' سے زاویۂ ''ہ'' جس کا قیاس ''ال'' قوس انحراف ہے معلوم ہوا اور جیبی میں مثلث ''ط ک ب'' سے ''ط ب'' پھر عرض عمود ''م ر'' معلوم کیا۔

اشکال ستہ میں دو جگہ مجموع عرضین لیا تھا اور چار جگہ تفاضل ان دونوں شکلوں میں بھی مجموع ہے چار چار سے تعادل ہو گیا مثلث ''ط م ہ'' قائم الزاویہ میں ''م ہ'' اس مجموع یعنی ''م ی'' سے متحد الجیب ہے اس سے ''ط ہ'' معلوم کیا (اب) مثلث ''ط ل ب'' سے ''ب ل'' انحراف۔

**پنجم:** -اب ہم اپنے مؤامرۂ ظلی کا مؤامرۂ زیجی پر فضل بیان کریں، غالب یہ ہے کہ لمغنی کا عمل ظلی سے ادق ہوتا ہے کہ ظلال میں مساحت زیادہ ہے مگر یہاں بارہا اس کا عکس ہے وجہ یہ کہ جدا اول جیب وظل وغیرہ سب میں تخمین ہے کہ منتہی تک کوئی نہیں لیا جاتا سوا دو ایک کے کہ ۳۰ درجے کی جیب ۳۰ درجہ ہے اور ۹۰ کی ۹۰ درجہ اور ۴۵ درجہ کا ظل ۹۰ درجہ باقی روابع تک رفع واسقاط

کر کے لیتے ہیں یا ''زیج الغ بیگی'' میں اخیر تین درجوں کی جیبیں خوامس تک لی ہیں یہ ستینی میں ہے اور اعشاریہ تو سات ہی مرتبہ تک لیا ہے وہ اور بھی تخمین در تخمین ہوجاتا ہے اس میں روابع خوامس درکنار ثوالث بھی ٹھیک نہیں آتے۔

مثلاً ایک دقیقہ کی جیب ہا اب مط نہ ہے یعنی ایک دقیقہ دو ثانیے ۴۹/ ثالثے ۵۵/ رابعے اور اعشاریہ میں ۲۹۰۹ ۰۰۰ ۰/ کہ تحویل سے ایک دقیقہ دو ثانیے پچاس ثالثے چار رابعے آتی ہے اگر اعشاریہ دس مرتبے تک لیتے ۲۹۰۸۸۸۶ ۰۰۰ ۰ ہوتی اور فرق کم دیتی اور ۸۹ ۵۹ کی جیب اعشاریہ میں پوری مرفوع لکھ دی ایک دقیقہ کے لئے فرق جیب نہ رہا اور ثانیوں کا حصہ تو دور سے معدوم ہے ۸۸ ۵۱/ سے تفاضل ۹۰/ سے کم ہے کہ فی ثانیہ ایک نہیں آسکتا اور ۸۹ ۵۸/ پر ۶۰/ ثانیہ کے لئے صرف ۲/ کا تفاضل رہ گیا اور ۵۹/ پر بالکل معدوم۔

لوگارثم میں اگرچہ اپنی چلتی بہت احتیاط کی ولہذا ایک دقیقہ کی جیب اصلی ۲۹۰۹ ۰۰۰ ۰/ کا لوگارثم کہ ۶/۴۶۳۷۴۳۷ ۶ ہوتا یہ نہ لکھا بلکہ ۶/۴۶۳۷۲۶۱ کہ لوگارثم ۲۹۰۸۸۸۲ ۰/ کا ہے کہ عدد مذکور کے قریب آگیا ۷/ مرتبہ تک لینے میں وہاں تو ۴ ہی ہندسوں کی گنجائش ملی ناچار ۸۸۸۶/ کو رفع کر کے ۹/ لکھنا پڑا لوگارثم کے اعشاریہ میں پہلوئے ہمزہ کے (اصفار) کا لحاظ نہیں ہوتا کہ ان کو لوگارثم کا عدد صحیح بتاتا ہے جو یہاں ۶/ یعنی ۴/ ہے۔

لہذا عدد اصلی کو سات ہندسوں تک لینے کی گنجائش مل گئی مگر آگے چل کر اسکی تخمین اصل کی تخمین سے زیادہ ہے اصل میں ۸۸ ۵۱/ سے ثانیوں کا حصہ غائب ہوا تھا، یہاں ۸۷ ۲۰/ ہی دقیقہ سے مفقود ہے ولہذا محل تدقیق میں ستینی درکار ہے اور ظاہر ہے کہ (اعمال) میں جتنا طول زائد تخمین زائد اسی لئے

صدہا بار کا مشاہدہ ہے کہ دو برہانی عمل بعض کسور نازلہ میں فرق لاتے ہیں یہاں مغنی میں پھیر زیادہ ہے اس لئے تدقیق چاہتی ہے۔

اس کی ایک مثال تو اوپر گزری کہ اجمیر شریف کی سمت قبلہ میں ظلی و مغنی کے اعمال نے نو دقیقے کا فرق دیا جب ثوانی کی تدقیق کی ظلی کا جواب برقرار رہا اور مغنی کا جواب اسی کے مطابق ہوگیا۔

اب ہم وہ صورتیں دکھائیں کہ زیجی عمل ثوانی بلکہ ثوالث بلکہ روابع تک انتہائی تدقیق سے لیا جائے اور درجوں کا فرق دے اور ہمارا مؤامرہ ہر پہلو پر ٹھیک ہی آئے فرض کرو عرض البد شمالی خواہ جنوبی ۴۱ درجے اور ۴۲ /۴۴ یا ۴۶ دقیقے کہ عرض حرم سے ایک دقیقہ کا تفاوت ہے اور فصل طول عرض شمالی پر ایک دقیقہ یا ۷۹ درجے ۵۹ دقیقے۔

# اب ہمارا مؤامرہ

**اولاً:**۔کمال مساہلت یعنی عمل لوگارثمی سے لیجئے!

ظم عرض حرم ۱۰،۴۰۶۴۵۷۷

+ جم فصل کہ غایت تخمین پر مرفوع ہے مثل خود پس عرض عمود مثل عرض حرم اب:

| | | |
|---|---|---|
| | ظم فصل | ۱۳،۵۳۶۲۷۳۹ |
| - | جم عرض عمود | ۹،۹۶۸۹۲۶۲ |
| = | محفوظ | ۱۳،۵۶۷۳۴۷۷ |
| + | جیب فرق عرض | ۶،۴۶۳۷۲۶۱ |
| = | | ۱۰،۰۳۱۰۷۳۸ |

انحراف ۴۶ ۴ روانحراف ۴۲ ۵۷۔

ثانیاً:۔نہایت تدقیق عمل ستینی تا روابع سے ظم عرض حرم ۶ لب نح یہ کو مح × جم فصل منحط نط نط نط نط کر = ۶ لب نح یہ کہ کداس کی قوس نح لدنط نط مط ∴ عرض عمود ۲۲ کہ ہاہایا یعنی صرف ۱۱ رابعے عرض حرم سے زائد عرض عمود کی جم نہ ناکہ ریہ، اسے ظل فصل میں ضرب کریں کہ محفوظ پیدا ہوا سے جیب فصل پر تقسیم کریں کہ ظل انحراف ہو یہاں جیب وظل فصل رابعوں تک ایک ہے یعنی آ ب مط نہ، تو حاصل خود یہی جم عرض عمود رہے گی اس ظل کی قوس وہی ۴۲ درجے ۵۷ دقیقے انحراف۔

ثالثاً:۔اس میں شک نہیں کے کسی قوس کے ظل وجیب مساوی نہیں ہو سکتے جیب ہمیشہ چھوٹی ہوگی ورنہ مثلث میں دوقائمے جمع ہو جائیں اور متقاطع خط متوازی قرار پائیں۔



قوس ''اج'' کا ظل ''اب'' جیب ''ج ء'' اور باہم متوازی کہ دونوں قطر ''ار'' پر عمود ہیں تو اگر ''اب، ج ء'' برابر ہوں زاویتین ''ا'' و ''ء'' کی طرح ''ب'' و ''ج'' بھی قائمہ ہوں اور خطوط ''اہ'' و ''ب ہ'' متوازی اس بنا پر کسی کو وہم ہو کہ یہاں جیب وظل یک دقیقہ مساوی مان کر یہ نتیجہ آیا اگر فرق لیا جاتا فرق آتا مگر یہ ہوس ہے ایک دقیقہ کے جیب وظل میں وہ تفاوت جس پر تقسیم وضرب قوس میں کوئی فرق معتدبہ لا سکے ہم وہ فرق بھی پیدا کریں۔

فاقول قاعدہ ہے کہ جس قوس کی جیب کو اس کے ظل منحط پر قسمت کریں حاصل اس کی جم ہوگی اور جم منحط پر تقسیم کریں تو ظل کہ مثلث ''ب اہ'' قائم الزاویہ

میں زاویہ "ب" زاویہ "ہ" کا تمام ہے اور مثلث مستقیم الاضلاع میں نسبت اوتار وجیوب زوایا یکساں ہوتی ہے۔

لہٰذا جیب ہ: اب ظل :: جیب "ب" یعنی جم ہ: اہ مرفوع ∴ جیب ÷ ظل = جم[1] ÷ جم = ظل، لہٰذا ۸۹ ۵۹ کی جیب نط نط نط کہ وخامسہ کو اسی کے ظل منخط ز یر مد کط مط تح مرخامسہ پر تقسیم کیا حاصل جم یعنی ایک دقیقہ کی جیب آب مط نہ ہاب وسابعہ ہوئی اب اس جیب کو جم دقیقہ منخط یعنی نط نط نط نط کروسادسہ پر تقسیم کیا حاصل ظل دقیقہ آب مط نہ ہالوکج سابعہ ہوا جیب وظل خاموں تک ایک ہیں سادسوں میں فرق دیا۔

اب جم عرض عمود نہ نا کہ ریہ رابعہ × ظل فصل منخط آب مط نہ ہالوکج ثامنہ = نح کط لوط مب یط ط لا نح مومہ منخط ۱۲ / مرۃ محفوظ اسے جیب فصل منخط آب مط نہ ہاب وثامنہ پر تقسیم کیا حاصل نہ نا کہ رمو، جس نے جم عرض عمود سے فقط رابعوں میں فرق دیا قوس انحراف وہی ۲ ۵۷ غرض کمال مساہلت وتمام تدقیق سب پر جواب ایک ہی رہا یہ غایت استحکام ہے۔

## اب مؤامرۂ زیجات کی طرف چلیئے

اولاً:- عمل لوگارثم!

| | | |
|---|---|---|
| [۱] | جم عرض حرم | ۹،۹۶۸۹۲۶۲ |
| + | جیب فصل | ۶، ۴۶۳۷۲۶۱ |
| = | | ۶،۴۳۲۶۵۲۳ |

قوس ۵۶ ∴ محفوظ اوّل ۸۹ ۵۹ ۔

---

[1] یعنی جیب ÷ جم = ظل، جیسا کہ اوپر مذکور ہوا، ۱۲ / قاضی شہید عالم.

[۲] اس کی جیب مرفوع ہے تو جیب عرض حرم اس کی نفی سے بحال رہی اور خود عرض حرم ۲۱ ۲۵ محفوظ دوم۔

[۳] ازانجا کہ فصل کم میں عرض شمالی یا بیش میں جنوبی ہے اسے تمام عرض بلد میں جمع کیا یہ تمام ۹۸ ۴۶ / ۲ یا ۹۸ ۴۴ / ہے اوّل پر مجموعہ ۹۰ ۱ / جس کی تنقیح ۸۹ ۵۹ / دوم پر خود مجموعہ ۸۹ ۵۹ / بہر حال یہ محفوظ سوم ہے۔

[۴] اس کی جیب بھی مرفوع اور محفوظ اوّل کی جیب بھی مرفوع حاصل جمع مرفوع تو محفوظ چہارم ۹۰°۔

[۵] اب ازانجا کہ فصل کم میں عرض شمالی ہے محفوظ چہارم کو ۹۰° / سے کم کیا باقی صفر رہا اور فصل بیش میں عرض جنوبی ہے تو جمع کیا حاصل ۱۸۰° / ہوا غرض صفر یا نصف دور مسافت ہے۔

[۶] اوّل خود محال ہونے کے علاوہ ۱۸۰° / کی جیب بھی صفر ہے اور صفر کی جیب بھی صفر ہے تو جم محفوظ اوّل ۴۳۲۶۵۲۳ء۶ - ۰ = خود پس یہی جیب انحراف ہوئی اور انحراف صرف ۵۶ / ثانیے یعنی ۴۶ ۵۶ ہر کی غلطی۔

ثانیاً:۔ عمل ستینی جس میں قوسین ثانیوں کی لی جائیں کہ عام مقاصد میں کافی ہوتی ہیں۔

[۱] جم عرض حرم نہ جہ نا کہ × جیب فصل منحط آ لج لج = نجہ ، اس کی قوس نط ∴ محفوظ اوّل فظ نط دثانیہ۔

[۲] اس کی جیب ثوانی تک اجیب عرض حرم کا ندلب ÷ جیب مذکور منحط آ = خود ∴ محفوظ دوم کا کہ۔

[۳] مجموعہ فظ نط یا صہ ا جس کی تنقیح فظ نط ، یہ محفوظ سوم۔

[۴] ثانیوں تک اس کی جیب بھی مرفوع اور جیب محفوظ اوّل بھی مرفوع اور وہی آش درکاسہ ثوانی کا عمل بعینہ لوگارثم کے مطابق آیا۔

**ثالثاً:-ثوالث تک تدقیق لیجئے!**

[۱] جم عرض حرم نہ نا کہ ر × جیب فصل مخط آب ن رابعہ = نخ ل اس کی قوس نہ نب ∴ محفوظ اوّل فظ نط دح۔

[۲] اس کی جیب ثوالث تک نظ نط نط نط ∴ جیب عرض حرم کاند لا نج رابعہ جیب مذکور مخط نط نط نط رابعہ = نفس خود ∴ محفوظ دوم کا کہ۔

[۳] مجموعہ بدستور فظ نط۔

[۴] اس کی جیب ثوالث تک وہی نظ نط نط نط ∴ × جیب محفوظ اوّل مخط قہ نط نط نط = نظ نط نط نخ اس کی قوس فظ نخ یہ محفوظ چہارم ہے۔

[۵] اسے عرض شمالی میں ربع دور سے (کم کیا کہ باقی تب اور عرض شمالی میں بڑھایا حاصل ''قعط نخ''، بہرحال مسافت کی قوس مقح قب۔

[۶] اب جم محفوظ اوّل نخ ل ÷ جیب مسافت مخط نب ہ م رابعہ = کرح نہ نا مج اس کی قوس کرح مد تو انحراف ۲۷ درجے ۴۴ دقیقے ہوا پہلے عمل سے ۴۷ ۴۳ ۷ر زائد۔

**رابعاً:-منتہائے تدقیق روابع تک لیجئے!**

[۱] جم عرض حرم نہ نا کہ ریط × جیب فصل مخط آب مط نہ خامسہ = نخ کط لوط یب لح لج کہ تاسعہ، اس کی قوس نہ نب نا کہ، تمام فظ نط درح لہ محفوظ اوّل۔

[۲] اس کی جیب نظ نط نط کط ∴ جیب عرض حرم کاند لا نب نہ ÷ نط نط نط نط کط خامسہ = کاند لا نج و، اس کی قوس کا کہ ہاہایا محفوظ دوم یعنی ایک دقیقہ فصل طول پر عرض عمود عرض حرم سے صرف گیارہ رابعے زائد آیا مطابق عمل

تدقیق ظلی۔

[۳] مجموعہ فظ نط ہاہایا ہوا خواہ صنہا ہاہایا بہر حال اوّل ہی قوس منقح و محفوظ سوم۔

[۴] اس کی جیب نظ نط نط کر رابعہ کہ تفاضل ایک دقیقہ پر ۳۳ر رابعے ہے تو ۱۱ر رابعہ پر ایک سادسہ بھی نہ آئے گی اسے جیب محفوظ اوّل مخط نظ قیہ نط نط نط کط خامسہ میں ضرب دیا حاصل نظ نط نط نخ نو رابعہ اس کی قوس فظ جمنخ مایب مد محفوظ چہارم۔

[۵] اسے صنہ سے کم کیا باقی قسح مریو، نیز نوے پر بڑھایا حاصل قعظ جمنخ مایب مد، کہ اس کی تنقیح بھی وہی قسح مریو ہے یہ مسافت کی قوس منقح ہے۔

[۶] اس کی جیب قسآ کب ل کج :: جم محفوظ اوّل نخ کط لوط یب لح تیج کہ ÷ جیب مسافت مخط آ کب ل کج خامسہ = مبج لب ید کو، جیب انحراف اس کی قوس مہ ط پس انحراف ۴۵ر درجے ۹ر دقیقے۔

دیکھئے ثوانی تک قوسیں لیں تو انحراف ایک (دقیقہ سے) بھی کم آیا پورا نصف النہار کو منھ ہوا (مؤامرۂ صحیح سے ۴۳ر درجے کم) ثوالث تک لیں تو انحراف پونے اٹھائیس درجے آیا اپنے جوا (ب) اوّل سے گویا اسی قدر زائد اور مؤامرۂ صحیح سے ۱۹ر درجے کم، روابع تک لیں تو انحراف سوا پینتالیس درجے آیا اپنے جواب دوم سے ساڑھے سترہ درجے اور جواب اوّل سے پینتالیس درجے زیادہ اور مؤامرۂ صحیح سے اب بھی دو درجے کم۔

اب اگر خوامس تک لیں تو عجب نہیں کہ مطابق آجائے بالجملہ ہمارا مؤامرہ بفضلہٖ تعالیٰ آسان تر بھی ہے اور باوصف آسانی دقیق و محکم تر بھی اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ.

**ششم (تنبیہ ضروری):- اقول** ایسا مقام یعنی جہاں فصل طول خود یا بعد تنقیح اور حرم محترم سے فرق عرض دونوں بہت کمی پر ہوں سخت نازک جگہ ہے وہاں استخراج سمت میں نہایت احتیاط وتدقیق بلیغ درکار ہے۔

یہاں اگر ایک دقیقہ فصل طول شرقی یا غربی ہو تو ایک دقیقہ فرق عرض پر سینتالیس درجے قبلہ بدل جاتا ہے اور دو دقیقہ فرق عرض پر پینسٹھ درجے اور تین دقیقہ فرق پر پونے تہتر درجے اور دو دقیقے فصل طول ہو تو ایک دقیقہ فرق عرض پر سوا اٹھائیس درجے قبلہ بدلتا ہے اور دو پر سینتالیس درجے تین پر سوا اٹھاون درجے اسی طرح کم ہوتا ہوا ایک درجہ فصل طول پر ابتدائی دقائق فرق عرض میں فی دقیقہ ایک درجہ بدلتا ہے اور دو درجہ فصل طول پر فی دقیقہ نصف درجے سے زیادہ جس کے لئے ہم یہ جدول دیتے ہیں۔

یہاں ایک چیستاں ہوسکتا ہے کہ ایک مقام مکہ معظمہ سے ہزاروں کوس فاصلے پر صرف دو دقیقے عرض میں آباد ہے یعنی اس کے کنارۂ جنوبی سے شمالی تک دو ہی دقیقے ہیں کہ ۲ میل سے بھی کم ہوئے اور جغرافیہ کے میل سے پورے دو ہی میل ہوئے اس کے کنارۂ جنوبی پر ایک مسجد شمال کی طرف ۷۴ درجے سے زیادہ جھکی ہوئی ہے اور کنارۂ شمالی پر ایک مسجد جنوب کو اسی قدر مائل ہے اور وسط میں ایک مسجد سیدھی نقطۂ اعتدال کو ہے اور تینوں مسجدیں اپنی غایت صحت پر ہیں اس کی صورت کیا ہے؟

**جواب:-** وہی ہے کہ اس مقام کا فصل طول حرم محترم سے ۷۹ اُ ۵۹ دقیقے ہے اور اس کے (جنوبی کنارے) کا عرض ۲۱ ۴۴/ وسط کا ۲۱ ۴۵/ کنارۂ شمالی کا ۲۱ ۴۶.

جدول یہ ہے: (اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں)

# جدول

| فرق عرض | | ١ | | ٢ | | ٣ | | ٤ | | ٥ | | ٦ | | ٧ | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | انصراف | تفاضل | انصراف | تفاضل | انصراف | تفاضل | انصراف | تفاضل | انصراف | تفاضل | انصراف | تفاضل | انصراف | تفاضل | انصراف |
| ١ | ٠ | ٢٤° ٣٤′ | ٣ ٤٧ [١] | ١٢° ٥٩′ | ٢ ٩٥ | ٧° ٣٤′ | ٤٦ ٢٢ | ٤° ٨′ | ٥٤ ٢٦ | ٢° ٣٣′ | ٤٧ ٢٩ | ١° ٣٤′ | ١١ ٨١ | ١° ٣٤′ | ٤٥ ٨٢ |
| ٢ | ٠ | ٢٨° ٣٤′ | ١٢ ٤٨ [٢] | ١٨° ٤٩′ | ٣ ٤٧ | ١١° ٧′ | ١٠ ٥٨ | ٦° ٥٢′ | ٢ ٩٥ | ٤° ٣٣′ | ٣٥ ٤٩ | ٣° ١١′ | ٤٦ ٢٢ | ٤° ٣٠′ | ٩ ٢٥ |
| ٣ | ٠ | ١٩° ٤٣′ | ٤٢ ١٩ | ١٥° ٣٥′ | ٣٦ ٣٥ | ١١° ٢٧′ | ٣ ٤٧ | ٨° ٢′ | ٥ ٥٥ | ٥° ٣٤′ | ٤٩ ٩٠ | ٣° ١٣′ | ٢ ٩٥ | ٣° ١٣′ | ١٥ ٩٨ |
| ٤ | ٠ | ١٥° ٢′ | ٢ ١٥ | ١٣° ١٢′ | ١٢ ٤٨ | ١° ٣٧′ | ٥١ ٣٨ | ٨° ١٢′ | ٣ ٤٧ | ٤° ١٦′ | ١٩ ٥٣ | ٤° ١٥′ | ١٠ ٥٨ | ٣° ٩٤′ | ٩ ٥٩ |
| ٥ | ٠ | ١٢° ٧′ | ٧ ١٢ | ١١° ٨′ | ١٥ ٤٣ | ٩° ٣٣′ | ٤٨ ٣٢ | ٧° ٥٢′ | ٤٠ ٤٠ | ٤° ٢٣′ | ٣ ٤٧ | ٥° ٩′ | ١٢ ٥٢ | ٤° ١١′ | ٤٣ ٥٦ |
| ١٠ | ٠ | ٩° ٨′ | ٨ ٩ | ٥° ٥٩′ | ٧ ١٢ | ٥° ٥٤′ | ٥٢ ١٧ | ٥° ٢٣′ | ١٥ ٤٣ | ٤° ٥٩′ | ١٢ ٤٨ | ٤° ٣٤′ | ٤٨ ٣٢ | ٤° ٨′ | ٥٦ ٣٠ |
| ١٥ | ٠ | ٤° ٦′ | ٩ ٤ | ٤° ٣′ | ٩ ٨ | ٣° ٥٨′ | ٧ ١٢ | ٣° ٥٢′ | ٥٩ ١٥ | ٣° ٣٤′ | ٤٢ ١٩ | ٣° ٢٣′ | ١٥ ٤٣ | ٣° ٢٢′ | ٤٧ ٤٦ |
| ١ | ٠ | ١° ٢′ | ٢ ١ | ١° ١′ | ٣ ٢ | ١° ١′ | ٢ ٣ | ١° ١′ | ٩ ٤ | ١° ١′ | ٧ ٥ | ١° ١′ | ٨ ٩ | ١° ١٠′ | ٨ ٧ |
| ٢ | ٠ | ١٣′ | ٣١ ٢ | ٣٠′ | ٢ ١ | ١٣′ | ٣٢ ١ | ١٣′ | ٣ ٢ | ٣٠′ | ٤٣ ٢ | ٣٠′ | ٢ ٣ | ١٣′ | ٤٥ ٣ |

[١] لطیفہ (ایک دقیقہ) فصل طول اور ایک دقیقہ فرق عرض پر انصراف ٤٧ ٣ تھا، دو دو دقیقہ فصل وفرق پر بھی یہی آیا، یوں ہیں ٣۔٣ و ٤۔٤ و ٥۔٥ پر ہے یعنی جب فرق عرض وفصل طول مساوی ہوئے یہی انصراف آیا۔

اقول یہ حالت ایک درجہ بارہ دقیقہ تک مستمر رہے گی اس فصل پر اگر اتنا ہی فرق لیں تو انصراف یہی ٤٧ ٣ر دقیقے ہوگا پھر ایک درجہ ١٣ر دقیقے سے دو درجے ٢٧ر دقیقے تک جب فصل و فرق مساوی ہوں انصراف ٤٧ ٣ر آئے گا پھر دو درجے ٢٨ر دقیقے تک ٤٧ ١ر ہو جائے گا یونہی کم ہوتا رہے گا یہاں تک کہ مثل عرض حرم رہ جائے گا ١٢ر منہ غفرلہ (حاشیہ نمبر ٢ر اگلے صفحے پر دیکھیں)

عرض عمود سب میں دقائق تک مثل عرض حرم ہے مگر دو درجہ فصل طول کہ اس میں رفعاً ۴۱ ۴۶ ہے ظاہر ہے کہ ایسے مقام سخت نازک ہیں بلکہ فرق عرض نہایت کمی اور فصل طول کمال قرب یا غایت بعد کے حوالی میں ادراک حقیقت شدید متعذر اور ادنیٰ تفاوت میں حد قبلہ سے یکسر خروج۔

اللہ عزوجل کی بے شمار درودیں اون پر جو یہ شریعت سمحۂ سہلہ آسان و کامل لے کر آئے اور بحال تعسر درک حقیقت تحری کا حکم لائے۔ صلی اللہ تعالیٰ علیه وعلیٰ اٰله وصحبه وابنه وحزبه وبارك وسلم ابداً.







(بقیہ گذشتہ صفحے کا حاشیہ) ۲ے دو دقیقے فصل طول میں ایک دقیقہ فرق عرض پر انحراف ۴۸ ۴۲ر تھا ۴ر دقیقے فصل کے ۲ر دقیقے فرق پر یہی آیا، یہی ۶ر دقیقے فصل کے ۳ر دقیقے فرق اور ۸ر دقیقے فصل کے ۴ر دقیقے فرق پر آئے گا جیسے ۱۰ر دقیقے فصل کے ۵ر دقیقے فرق پر آیا یعنی ۲۔۲ر دقیقے کے فصل سے یوہیں ۳ر دقیقے فصل کے ایک دقیقہ فرق پر ۹ا ۴۲ر تھا۔

۶ر دقیقے فصل کے ۲ر دقیقے فرق اور ۹ر دقیقے فصل کے ۳ر دقیقے فرق پر یہی ہوگا یعنی ۳۔۳ر دقیقے کے فصل سے یوہیں ۴ر دقیقے فصل کے ایک دقیقہ فرق پر ۱۵ا ۲ر ہے، یہی ۸ر فصل کے ۲ر فرق اور ۱۲ر دقیقے فصل کے ۳ر دقیقے فرق پر ۴۔۴ر دقیقے کے فصل سے یوہیں ۵ر دقیقے فصل کے ایک دقیقہ فرق پر ۱۲ا ۷ر ہے یہی ۱۰ر فصل کے ۲ر فرق اور ۱۵ر فصل کے ۳ر فرق پر وقس علیه.

ایک دقیقہ فصل کے دو دقیقے فرق پر انحراف ۹۵ر درجے ۲ر دقیقے تھا یہی ۲ر فصل کے ۴ر فرق اور ۳ر فصل کے ۶ر فرق پر آیا اسی طرح بہت لطائف نکل سکتے ہیں، ۱۲ر منہ غفرلہ (امام احمد رضا قدس سرہ)

# خاتمہ ادراک مسافت[1] میں

مؤامرہ جیبیہ سے ادراک مسافت خود ظاہر ہو گیا ہم اپنے مؤامرہ کے طور پر کہیں کہ باب ششم میں اس کی بھی حاجت ہوگی۔

**فاقول** اشکال ثمانیہ پر نظر کیجئے چار شکلوں میں ''ط ہ'' خود اور چار میں نصف دور تک اس کا تمام مسافت ہے اب مثلث ''ط م ہ'' قائم الزاویہ میں ''م ہ'' فرق عرض جمعی خواہ تفریقی اور ''ط م'' قوس محفوظ۔

اگر عمل اس طریقے پر کیا جائے جو ابتداءً ہم نے قاعدہ ۱۰۹ ار میں لکھا جس میں جیب فرق عرض کو محفوظ سے تفریق کرنا تھا یا تمام قوس محفوظ اگر عمل اس دوسرے طور پر کریں جو ہم نے آخر باب دوم میں لکھا جس میں جیب فرق محفوظ میں جمع ہوتی ہے اور زاویہ ''ہ'' زاویہ انحراف و تمام زاویہ انصراف ہے پس۔

**اولاً:۔** بحکم یکم فاظلی ظم فرق عرض + جیب انصراف = ظم ''ط ہ'' یہ ہمارے قاعدے پر ہوا........اور یہ رسمیں جیبی مؤامرہ پر۔

**ثانیاً:۔** بیکم فامغنی جم فرق عرض + جم ''ط م'' یعنی طریقہ اولیٰ پر محفوظ نکالا ہو تو اس کے قوس کی جم اور دوم پر تو خود اس کی قوس کی جیب = جم ''ط ہ''۔

**ثالثاً:۔** بہ ۵ مغنی جیب ''ط م'' یعنی طریقہ اوّل پر قوس محفوظ کی جیب اور دوم پر تمام قوس محفوظ کی جیب۔ جیب انحراف = جیب ''ط ہ'' ان میں جس طریقے سے چاہا ''ط ہ'' معلوم کیا۔

---

[1] مسافت سے مراد بلد مطلوب القبلہ اور مکہ معظمہ کے درمیان کی مسافت ہے یعنی دائرہ سمتیہ کی سب سے چھوٹی قوس جو سمت الراس بلد اور سمت الراس مکہ معظمہ کے درمیان واقع ہے، اسی طریقہ سے کسی بھی دو شہروں کے درمیان کی مسافت معلوم کی جاسکتی ہے، ۱۲ ار قاضی شہید عالم۔

اب اگر فصل کم میں عرض شمالی یا بیش میں جنوبی ہے یا دونوں صورت عکس میں عرض موقع تمام عرض البلد سے زائد تو ''ط ہ'' خود مسافت ہے ورنہ اسے ۱۸۰° سے تفریق کریں باقی مسافت یوں مطلقاً ہر دو مقام کی مسافت معلوم کر سکتے ہیں۔

**مثال ۱:**- سرکار اجمیر میں فرق عرض ۱° ۱' تھا اور انصراف ۱° ۴۸' اور طریقہ اولیٰ کا محفوظ ۹٫۷۹۳۰۷۳۷ جس کی قوس ۳۱° ۵۰'.

ظل ۸۸° ۵۹' ۱۱٫۷۵۰۸۹۸۵

+ جیب ۱° ۴۸' ۸٫۴۵۴۸۹۳۴

= ۱۰٫۲۰۵۷۹۱۹

قوس ایں ظل ۵۸° ۶' پس مسافت ۳۱° ۵۴'.

**مثال ۲:**-

جم فرق عرض یعنی جیب ۸۸° ۵۹' ۹٫۹۹۹۹۳۱۶

+ جم قوس محفوظ یعنی جیب ۵۸° ۱۰' ۹٫۹۲۹۲۰۷۳

= ۹٫۹۲۹۱۳۸۹

قوس ۵۸° ۹' مسافت ۳۱° ۵۱'

**مثال ۳:**-

جیب ۳۱° ۵۰' ۹٫۷۲۲۱۸۱۴

- جیب ۸۸° ۴۲' ۹٫۹۹۹۸۲۳۶

= ۹٫۷۲۲۳۵۷۸

قوس مسافت ۳۱° ۵۱'.

**مثال ۴:**- یہ اس صورت میں تھا کہ طول بلد ۲۴° ۱۴' تھا اور اگر

طول ۱۰۵ْ ۱۹َ رہو اور عرض یہی ۴۱ْ ۴۸َ رتو قوسیں یہی آئیں گی اور انہیں ۱۸۰ْ رسے تفریق کیا جائے گا کہ مسافت ۱۴۸ْ ۶َ ر یا ۹َ رہو گی وقس علیہ و اللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم.









# باب پنجم

# مؤامرۂ چغمینی اور اس پر نظر

چغمینی نے "لخص الھیأۃ" میں تین قسمیں کیں!

**قسم اوّل:**- بلد مطلوب السمت ومکہ معظّمہ کا طول ایک ہو (جو ہمارے یہاں قاعدۂ سوم ہے) یہاں سمت نقطۂ شمال وجنوب ہے شرح چغمینی میں علامہ سے زیادہ رومی نے کہا کہ عرض بلد عرض حرم سے کم ہو تو نقطۂ شمال اور زیادہ ہو تو نقطۂ جنوب اور اس میں انہوں نے طوسی کا اتباع کیا کہ اس نے بھی تذکرہ میں ایسا ہی کہا اور خضری نے شرح میں اوسے مقرر رکھا پھر اتباع کیا کہ خود بھی ایسا ہی کہا۔

**اقول اوّلاً:** (اول میں) عرض شمالی کی قید چاہیئے۔

**ثانیاً:**- یہ زائد کیا جائے کہ یا عرض جنوبی ہو مطلقاً۔

**ثالثاً:**- یہ کہ یا عرض اصلاً نہ ہو۔

**رابعاً:**- ثانی میں بھی شمالی کی قید درکار۔

**خامساً:**- یہیں داخل کرنا تھا اس صورت کو کہ فصل طول نصف دور ہو اور یہ تو ہم کہ اس صورت میں بھی طول بلد وطول حرم متحد ہوئے کہ دونوں نصف النہار واحد پر ہیں۔

جیسا کہ "تصریح شرح تشریح" میں واقع ہوا کہ:

"(ان تساوی البلد ومکۃ شرفھا اللہ تعالیٰ طولا) بان یکو ناتحت نصف نھارواحد"

پھر تصریح کی کہ:

الموضع المقاطر للکعبۃ یساویھا فی الطول و

العرض قطعاً"

**اقول اوّلاً:** -بالبداھۃ غلط ہے جزائر خالدات سے طول شرقی مکہ مکرمہ ۷۷ ۱۰/ ہے اور موضع مقاطر کا طول اتنا ہونا محال بلکہ قطعاً اس کا طول علی التوالی ۲۵۷ ۱۰/ ہے یا غربی ۱۰۲ ۵۰۔

**ثانیاً:** -اب وہ احکام سب منعکس ہوجائیں گے کہ یہاں اگر عرض شمالی ہو مطلقاً یا اصلاً نہ ہو یا جنوبی عرض حرم سے کم ہو تو قبلہ نقطۂ شمال ہوگا اور اگر جنوبی عرض (حرم) سے زائد ہوگا تو نقطۂ جنوب کما قدمنا۔

**قسم دوم:** -عرض، مساوی عرض حرم ہو اس میں معرفت قبلہ کو طویل اعمال اسطرلابیہ پر رکھا جس کے لئے اسطرلاب درکار اور اس کے قوانین پر اطلاع درکار پھر سال بھر میں دو ہی دن اس پر عمل کے آئیں گے جن میں میل شمالی شمس مساوی عرض حرم ہو اور وہ ہمارے زمانے میں ۲۸/ مئی اور ۱۶/ جولائی ہیں پھر اس (وقت کا) انتظار کرنا ہوگا کہ آفتاب ارتفاع مطلوب پر آئے اور اس وقت مقیاس کا سایہ جس طرف پڑے وہی سمت قبلہ ہے یہ دونوں دن ابر و باد کے مہینوں سے ہیں اگر اس دن یا اس ارتفاع کے وقت ابر ہوا تو پھر سمت قبلہ نکالنا سال بھر کو گیا تا تریاق از عراق کا مضمون ہوا۔

ہم نے اپنے قواعد کی تقسیم میں اس صورت کو کوئی جدا قسم ہی نہ لیا نہ اصلاً اس کی حاجت تھی کہ قواعد عشرہ جمیع اقسام ممکنہ کو محیط ہیں۔

طوسی نے "تذکرہ" میں اگر چہ اسطرلاب کی دقت نہ رکھی اور شرح چغمینی میں اس کا اتباع کیا کہ فصل طول کو چار دقیقہ میں ضرب دو جو ساعات آئیں اگر شہر حرم محترم سے شرقی ہے نصف النہار حقیقی سے اتنی ساعات بعد اور غربی ہے

تو اوتنی ساعات قبل ظل مقیاس لو مگر سال میں دو ہی دن اور ان میں بھی ایک ہی وقت معین کا انتظار اور ابر وغیرہ ہو تو پھر سال بھر تک توقف یہ بڑی دقتیں اوس میں بھی رہیں۔

**اقول** بفضلہٖ تعالیٰ ہم نے اس طریقہ میں بھی ان تمام دقتوں کو اٹھا دیا جس دن چاہو جس وقت چاہو مجرد محاسبہ سے قوس انحراف معلوم کرلو اور اس کے دو موامرے رکھے۔

**اوّل**:- اور بہت اعمال زیجیہ پر مشتمل وہ ہماری تحریرات ہندسیہ میں ہے جن میں اولاً ان اجزاء فلک البروج کی تعیین کی جن کا میل ۲۱ ۲۵ ر ہے اوّل جوزا ۹ ۴۴ ۷ ۴۶ء ۶۴ ر دوسرا سرطان ۲۳ ۲۵ ۳ ۳ء ۲۳ پھر (استعلام) ارتفاع وقت کو اس دن مفروض میں نصف النہار حقیقی بلدی کی تقویم شمس نکالی پھر اس سے طالع وقت پھر عاشر پھر میل عاشر سے ارتفاع عاشر پھر عرض اقلیم رویت پھر ارتفاع شمس بوقت مطلوب نکالا پھر اس سے قوس سمت کا ادراک کیا کہ قوس مطلوب ہے انسکا ذکر باعث تطویل و پریشانی اذہان طالبین ہے والہذا موقوف رکھا۔

**دوسرا**:- اس سے مختصر کہ ظل عرض حرم کو ظل[1] عرض بلد میں ضرب مخط کریں حاصل[2] کو مرفوع پر بڑھا[3] کر محفوظ[4] رکھلیں پھر سہم فصل طول[5] کو محفوظ سے کم کریں اور جزء معلوم کے لئے شہر مطلوب میں غایۃ الارتفاع نکالیں اس حاصل تفریق کو اس کی جیب[6] میں ضرب[7] دے کر حاصل ضرب کو محفوظ پر تقسیم کریں اس کی قوس[8] کی جیب التمام لے کر (مخزون) رکھیں اب جیب فصل طول کو جم[9] عرض

---

[1] کہ یہاں ظل میل ہے، ۱۲ منہ۔

[2] یہ حاصل یہاں جیب تعدیل النہار ہے، ۱۲ منہ۔

[3] بڑھانا اس لئے کہ میل شمالی ہے، ۱۲ منہ۔

[4] یہ محفوظ سہم نصف قوس النہار ہے، ۱۲ منہ۔

(بقیہ حواشی اگلے صفحہ پر دیکھیں)

حرم میں ضرب کر کے مخزون پر تقسیم کریں حاصل جم سمت اعنی جیب انحراف ہے ظاہر ہے کہ اتنے اعمال کا کرنا مہینوں برسوں کے انتظار سے سہل ہے اور نہ سہل ہوتا تو سمت قبلہ اس وقت درکار اور وہاں مدتوں کا انتظار ہے۔

**مثال:-** برائے سرکار اجمیر شریف!

| | | |
|---|---|---|
| [۱] | ظل عرض حرم | ۹٫۵۹۳۵۴۴۳ |
| + | ظل عرض البلد | ۹٫۶۹۷۱۰۳۲ |
| = | | ۹٫۲۹۰۶۴۵۵ |
| | عددش | ۰٫۱۹۵۲۷۴۳ |
| | محفوظ | ۱٫۱۹۵۲۷۴۳ |
| | لوگارثمش | ۱۰٫۰۷۷۴۶۷۶ |

[۲] فصل طول ۴۴ ۴۳ ۱۴۱ رہے اس کا سہم عشری.

| | | |
|---|---|---|
| | | ۰٫۱۷۶۰۳۸۶ |
| | نفوظ | ۱٫۱۹۵۲۷۴۳ |
| - | | ۰٫۱۷۶۰۳۸۶ |
| = | حاصل تفریق | ۱٫۰۱۹۲۳۵۷ |
| | لوگارثمش | ۱۰٫۰۰۸۲۷۴۶ |

[۳] تمام عرض اجمیر شریف ۹۳ ۴۲ + میل مذکور ۴۱ =۴۵

(پچھلے صفحہ کے بقیہ حواشی) ۵؎ اس لئے کہ یہاں فصل ہی طول فصل الدائر ہے، ۱۲ منہ.

۶؎ یہ باقی جیب بہ ترتیب الدائر ہے، ۱۲ منہ.

۷؎ یہ ضرب اور اس کے بعد کی ہر ضرب و تقسیم بلاحظ ہے، ۱۲ منہ.

۸؎ یہ قوس ارتفاع شمس بوقت مطلوب ہے، ۱۲ منہ.

۹؎ کہ یہاں جم میل مفروض ہے، ۱۲ منہ (امام احمد رضا قدس سرہ)

۸۴ ۵۷/۵۷ غایۃ الارتفاع.

| | |
|---|---|
| [۴] لوحاصل تفریق | ۱۰,۰۰۸۲۷۴۶ |
| + جیب غایۃ الارتفاع | ۹,۹۹۸۳۱۰۹ |
| = | ۱۰,۰۰۶۵۸۵۵ |
| - لومحفوظ | ۱۰,۰۷۷۴۶۷۶ |
| = | ۹,۹۲۹۱۱۷۹ |

قوس ۵۸ ۹/اس کا تمام ۳۱ ۵۱.

| | | |
|---|---|---|
| جیبش | ۹,۷۲۲۳۸۴۸ | مخزون |
| [۵] جیب فصل طول | ۹,۷۵۳۳۱۱۸ | |
| + جم عرض حرم | ۹,۹۶۸۹۲۶۲ | |
| = | ۹,۷۲۲۲۳۸۰ | |
| - مخزون | ۹,۷۲۲۳۸۴۸ | |
| = | ۹,۹۹۹۸۵۳۲ | |

قوس ۸۸ ۴۱ (مثل عمل سابق مغنی) وللہ الحمد.

یہ مؤامرہ جو بفضلہ تعالیٰ ہم نے استخراج کیا اگر اس پر براہین ذکر کریں کلام طویل ہو اور خود اس کی حاجت نہیں حرف بحرف عمل سابق کے مطابق آنا ہی اس کی صحت پر دلیل ساطع ہے وللہ الحمد.

یہ ہے بحمد اللہ تعالیٰ وہ طریقہ جس میں نہ اسطرلاب کی حاجت نہ سال میں کسی دن کی خصوصیت نہ دن میں کسی وقت کا انتظار نہ ابر و باد کا خوف نہ سایۂ مقیاس کی حاجت وللہ الحمد .

یہ ہے اللہ عزوجل کا فضل اپنے اس بندے پر جس نے یہ علوم اصلاً کسی

سے نہ سیکھے نہ ان میں کوئی کتاب پڑھی مگر تحریر اقلیدس کی صرف پہلی شکل اور دو جز رسالہ تصریح حضرت خاتم المحققین سیدنا الوالد قدس سرہ الماجد سے اور "شرح چغمینی" صرف ۱۵ ورق جناب مولانا مولوی عبد العلی صاحب رامپوری مرحوم مغفور سے وہ بھی جناب موصوف کی خواہش سے اس وقت عمر ۱۹[1] سال تھی درس مدتوں کا ختم ہو گیا تھا رام پور بوجہ قرابت جانا اور کچھ دن ٹھہرنا ہوا تھا صاحب مکان مرحوم کے یہاں حضرت موصوف تشریف لائے مسئلہ امتناع نظیر کا تذکرہ ہوا فقیر نے اس میں وہ تقریرات بیان کیں کہ مولانا ان پر متعجب ہوئے اور فرمایا:

"کیا پڑھتے ہو عرض کی درس کئی سال پیشتر ختم ہو گیا سب کچھ اپنے حضرت والد ماجد سے پڑھا فرمایا شرح چغمینی پڑھی ہے عرض کی نہ، فرمایا اسے ہم سے پڑھ لو کہ اس فن کا ایسا جاننے والا نہ پاؤ گے"

ان کے فرمانے سے اس چند روزہ قیام میں یہ ۱۵ ورق پڑھے کسی دن ڈھائی ورق ہوتے کہ فقیر صرف عبارت پڑھتا چلا جاتا جہاں حضرت کو خیال ہوتا کہ نہ سمجھا ہوگا استفسار فرما لیتے مطلب عرض کر دیتا کسی دن آدھی سطر ہوتی جس دن فقیر کو کوئی شبہ ہوا اس کی تقریر و بحث میں وقت ختم ہو جاتا مولانا موصوف کی اس نعمت کا اظہار ضروری تھا کہ ناشکری نہ ہو۔

جب حضرت والد قدس سرہ الماجد سے تحریر اقلیدس کی پہلی شکل پڑھی اور اس کی تقریر عرض کی ارشاد فرمایا تم اپنے علوم دینیہ کی طرف توجہ رکھو ان علوم کو خود حل کر لو گے ان کے ارشاد کی برکت کہ تمام علوم ہیأت و ہندسہ و ریاضی و

---

[1] یہ عدد یا تو ۱۹ ہے یا ۱۵ دہائی کے بعد اکائی کی جگہ صرف "٥" ہے اس کے نیچے کرم خردہ ہے لیکن دائرہ کچھ اوپر ہے لہذا اسے فقیر نے ۹ سمجھا، اب مبیضہ میں بھی ۱۹ ہی ملا، ۱۲ قاضی شہید عالم

حساب و جبر و مقابلہ و مساحت و مثلث کروی و غیرھا جس فن کی اپنے کام میں ضرورت پڑی بفضلہ تعالیٰ کام رکا نہ رہا اور ان میں بکثرت رسائل رائقہ تصنیف کئے اب اور قواعد جدیدہ ایجاد کیئے وللّٰہ الحمد.

**فائدہ:-** یہاں سے ظاہر ہوا کہ یہ مؤامرہ اس صورت سے خاص نہیں کہ عرض بلد مساوی عرض حرم ہو جیسا کہ چغمینی نے بیان کیا دیکھو ہم نے اسے اجمیر شریف میں ظاہر کیا اور صحیح آیا بلکہ تمام صورتیں جن میں بلد و مکہ معظمہ نصف النہار واحد پر نہ ہوں سب کو شامل ہے۔

لہٰذا یہاں تک تین قانون شامل افادہ ہوئے، ایک قانون ظلی دوسرا قانون مغنی تیسرا یہ قانون کہ ظلی و مغنی سے مخلوط ہے یہ سب ان تمام صور کو جن میں مکہ معظمہ و بلد مطلوب نصف النہار واحد پر نہ ہوں شامل ہیں اس سوم میں صرف پہلا عمل ظلی سے ہے اگر (اسے) بھی مغنی سے لیں تو بعض (صورتوں) میں ادق ہو اس کا طریقہ یہ ہے کہ جیب (عرض مکہ مکرمہ کو) جم عرض بلد منحط پر تقسیم کریں حاصل کو جیب عرض بلد میں ضرب کر کے (جم عرض مکہ پر تقسیم کریں) اس حاصل کا عدد لے کر مرفوع پر بڑھائیں کہ محفوظ ہے مثلاً مثال مذکور میں۔

| | | |
|---|---|---|
| | جیب عرض حرم | ۹٫۵۷۲۴۶۸۵ |
| - | جم عرض بلد | ۹٫۹۵۱۹۱۷۱ |
| = | | ۹٫۶۱۰۵۵۱۴ |
| + | جیب عرض بلد | ۹٫۶۴۹۰۲۰۳ |
| = | | ۹٫۲۵۹۵۷۱۷ |
| - | جم عرض مکہ | ۹٫۹۶۸۹۴۶۲ |
| = | | ۹٫۲۹۰۶۲۵۵ |

یعنی حرم محترم و بلد مطلوب دونوں کی جیب عرض لوگارثمی الگ جمع اور جم عرض الگ جمع ہو اور پہلے مجموعہ سے دوسرا مجموعہ ساقط کریں یا مکہ و بلد ہر ایک کی جیب عرض سے اسی کی جم عرض کم کر کے دونوں حاصل تفریق جمع کر لیں حاصل سب کا وہی ہوا کہ ظل عرض حرم + ظل عرض بلد کہ لوگارثم میں جیب - جم = ظل ہے اس لئے کہ جم + ظل = جیب ہے مگر ازانجا کہ ظل بعض جگہ تخمین لاتا ہے جیوب سے لینا ادق ہوگا واللہ تعالیٰ اعلم۔

**قسم سوم:**- کہ حرم و بلد کے طول و عرض دونوں جدا جدا ہوں اور غالب یہی صورت ہے چغمینی نے اس میں جو طریقہ لکھا شراح نے اس میں چار نوعیں بتائیں۔

[۱] بلد کے طول و عرض دونوں طول و عرض حرم سے زائد ہوں کہ شہر، حرم سے شرقی شمالی ہوگا۔

[۲] دونوں کم ہوں کہ حرم سے غربی جنوبی ہوگا۔

[۳] طول کم اور عرض زائد ہو کہ غربی شمالی ہوا۔

[۴] طول زائد اور عرض کم ہو کہ شرقی جنوبی ہوا۔

کذافی شروح السید قدس سرہ والفاضل الرومی و مثلہ فی شرح التذکرۃ للخضریٰ.

**اقول اوّلاً:**- احاطۂ اقسام کے لئے لازم کہ یہاں قلت عدم محض کو بھی شامل لیں تو نوع ثانی میں چار صورتیں ہوئیں:

[۱] بلد کے لئے طول و عرض کچھ نہ ہو۔

[۲] طول نہ ہو اور عرض کم۔

[۳] عرض نہ ہو اور طول کم۔

[۴] عرض و طول دونوں کم۔

اور نوع ثالث میں دو ہوئیں طول اصلا نہ ہو یا کم ہو اور بہر حال عرض زائد یو ہیں رابع میں کہ عرض اصلا نہ ہو یا کم اور بہر کیف طول زائد تو یہ ۹ر نوعیں ہوئیں۔

**ثانیاً:** -صرف کمی[1] عرض پر جنوبی اور زیادت پر شمالی کہنا اس نکتہ سے ذہول ہے جو ہم نے تمہید میں بیان کیا کہ یہاں عرض بلد کا اعتبار نہیں بلکہ اس فصل طول پر عرض اوّل السموت کا اور اسی ذہول پر مبنی ہے یہ مؤامرہ کہ ان انواع کا لکھا۔

**ثالثاً:** -یوں بھی (زیادت عرض پر) حرم محترم سے شمالی ہونا صرف عرض شمالی میں ہے ورنہ فصل کم میں عرض جنوبی کتنا ہی ہو ہر طرح بلد جنوبی رہے گا۔

**رابعاً:** -اسی طرح زیادت طول پر شرقی ہونا صرف طول شرقی میں ہے ورنہ غربی کیسا ہی ہو بہر حال غربی رہے گا جب تک طول حرم کے ساتھ مل کر ۱۸۰ر یا زائد نہ ہو جائے کہ صورت اخیرہ میں شرقی ہو جائے گا اور اولی میں نہ شرقی نہ غربی۔

**خامساً:** -یہاں سے ظاہر ہوا کہ مساوات طول پر وہ قسم اوّل کا حکم اس صورت میں نہیں ہوسکتا کہ طول مساوی، غربی ہو۔

**سادساً:** -صورت مساوات عرض کو مطلقا اعمال قسم دوم کا محتاج اور سوم سے خارج رکھنا بلا وجہ ہے جبکہ عرض مساوی جنوبی ہو، بہر حال جو طریقہ انھوں

---

[1] اہم نے اسے خیال عوام بتایا تھا عجب کہ یہاں بڑے بڑے علماء ہیأت کا خیال اسی طرف گیا علامہ قاضی زادہ نے اسی طرح اس کے رد کی طرف اشارہ کیا وللہ الحمد ۱۲ منہ غفرلہ (امام احمد رضا قدس سرہ)

نے لکھا اس کا ایضاح یہ ہے۔

**مؤامرہ:-** سطح مستوی پر دائرۂ افق کھینچیں اور اس میں ایک قطر رکھیں کہ اوّل السموت ہوا اور اس کے افق سے تقاطع کا ایک نقطہ، نقطۂ مغرب دوسرا نقطۂ مشرق ہوا پھر دوسرا قطر رکھیں کہ پہلے کو زوایا قوائم پر قطع کرے یہ دائرۂ نصف النہار ہوا۔

نقطۂ مغرب کو جب جانب مغرب رکھو تو اس قطر کے افق سے تقاطع کا داہنا نقطہ، نقطۂ شمال ہوا اور بایاں نقطۂ جنوب اور اوّل السموت سے اس کے تقاطع کا نقطہ، نقطہ سمت الرأس بلد، افق کے چاروں ربع کہ اوّل السموت ونصف النہار کے نقطوں نے بنائے ہر ایک کو ۹۰۔ ۹۰ ر مساوی حصوں پر منقسم کرو۔

**اب نوع اوّل** میں نقطۂ شمال وجنوب دونوں سے نقطۂ مغرب کی طرف بقدر درجات فصل طول درجے گن کر دونوں طرف جہاں شمار ختم ہو ان نقطوں میں خط ملا دو ظاہر ہے کہ یہ خط اوّل السموت کو زوایا قوائم پر قطع کرے گا کہ نصف النہار کا موازی ہوگا۔

نیز نقطۂ مشرق ومغرب سے نقطۂ جنوب کی طرف بقدر تفاوت عرض حرم وعرض بلد درجات گن کر اسی طرح خط ملا دو ظاہر ہے کہ یہ خط نصف النہار کو زوایا قوائم پر کاٹے گا کہ اوّل السموت کا موازی ہوگا۔

یہ دونوں خط باہم تقاطع کریں گے کہ اوّل السموت ونصف النہار پر ان کے مخرجوں میں خط ملا دیں تو قائمتین سے کم زاویے بنیں گے یہ تقاطع کبھی دائرے کے اندر ہوتا ہے کبھی عین محیط پر کبھی دائرے سے باہر۔

ان صورتوں پر:　(صورتیں اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں)










**اقول اوّل:** - اس وقت ہے کہ فصل طول وفرق عرض کا مجموعہ نوے درجے سے کم ہواور دوم جبکہ ۹۰؍درجے ہواور سوم جبکہ زائد ہو کہ صورت دوم میں شمار عرض (وشمار طول) دونوں ایک ہی نقطۂ محیط پر پڑیں گے تو وہیں تقاطع ہوگا اور پہلی صورت میں شمار عرض کا نقطہ شمار طول کے نقطے سے اوپر جانب نقطۂ اعتدال ہوگا تو شمار طول کا خط عرضی کہ جنوباً شمالاً گزرا نقطۂ شمار عرض اس کے قطعۂ بالا میں ہے تو اس کا خط طولی کہ شرقاً غرباً کھنچے گا اس خط کو کاٹتا آئے گا اور تیسری صورت میں شمار طول کا نقطہ اوپر ہے تو شمار عرض کے نقطہ سے خط طول اس خط عرضی کے نیچے گزرے گا اور دائرہ میں اس سے نہ ملے گا۔

لہٰذا ملنے کے لئے دونوں کا بیرون دائرہ بڑھانا ضرور ہوگا بہر حال مرکز دائرہ سے نقطۂ تقاطع تک خط ملا دیں یہ خط پچھلی دوصورتوں میں تو آپ ہی محیط تک پہونچے گا اور پہلی صورت میں اسے محیط تک بڑھادیں بہرحال یہ خط جس نقطۂ محیط پر ملے نقطۂ مغرب سے اس نقطہ تک جو قوس ہے قوس انحراف ہے اور اس خط اور اوّل السموت سے جو زاویہ مرکز پر بنا زاویۂ انحراف ہے یعنی نقطۂ مغرب سے جنوب کو اتنا جھکو تو مواجہ کعبہ معظّمہ ہو، باقی انواع میں بھی طرز عمل یہی ہے فرق یہ ہے کہ:



**نوع دوم:-** میں بقدر فصل طول نقطتین جنوب وشمال سے نقطۂ مشرق کی طرف گنیں گے اور بقدر فرق عرض نقطتین اعتدال سے جانب شمال اسی طرح اور یہاں نقطۂ مشرق سے شمال کو جھکنا ہوگا۔



**نوع سوم:-** میں طول کے لئے نقطتین جنوب وشمال سے مشرق کی طرف گنو اور عرض کے لئے نقطتین اعتدال سے جنوب کو، مشرق سے جنوب کو میلان ہوگا۔



**نوع چہارم:-** میں طول کے لئے نقطتین جنوب وشمال سے مغرب کو، اور عرض کے لئے اعتدالین سے شمال کو غرب سے شمال کو پھرنا ہوگا اور ہر نوع میں وہ تینوں شکلیں ہوں گی کہ تقاطع اندر ہے یا محیط پر یا باہر۔

**اقول** خلاصہ یہ ہے کہ قبلہ دونوں جہتوں میں مخالف بلد ہوگا اگر شہر مکہ معظمہ سے یہ شہر شرقی شمالی ہے تو اس کا قبلہ، غربی جنوبی ہوگا اور شہر، غربی جنوبی ہے تو قبلہ شرقی شمالی، شہر غربی شمالی ہے تو قبلہ شرقی جنوبی ہوگا شہر، شرقی جنوبی ہے تو قبلہ غربی شمالی۔

**اعتراضات:-** اس بیان پر گیارہ اعتراض گزرے دس ہمارے پانچ قسم اوّل پر اور ثانیاً سے سادساً تک پانچ قسم سوم پر اور قسم دوم پر وہ اعتراض کہ یہ طریقہ تساوی عرض کے ساتھ خاص نہیں علامہ شارح چغمینی کا ہے۔

**اعتراض ۱۲:**- انہیں کا کہ یہ وہاں جاری نہیں جن بلاد کا طول، طول حرم سے نوے درجے یا زیادہ ۹۰، زیادہ ہو مولوی عبدالحلیم لکھنوی نے اس کی دلیل یہ بیان کی:

"لان من نقطة الجنوب والشمال الی المغرب تسعون جزأولیس هناك اکثر منه فکیف یمکن ان تعد من نقطة الجنوب والشمال الی نقطة المغرب بقدرمابین الطولین اذا کان طول البلد زائد اعلیٰ طول مکة بتسعین جزأ اواکثر فافهم"

حاصل یہ کہ نقطۂ جنوب خواہ شمال سے نقطۂ مغرب تک نوے ہی درجے تو ہیں تو جب فصل طول نوے یا زائد ہو یہاں سے وہاں تک فصل طول کے برابر کیوں کر گن سکتے ہیں۔

**اقول** جب فصل صرف نوے ہوتو نقطتین جنوب وشمال سے نقطۂ مغرب تک اتنے یقیناً گن سکتے ہیں یہ دلیل صرف زائد میں چل سکتی ہے اگر چلے، پورے نوے میں وجہ یہ نہیں بلکہ یہ کہ دونوں طرف کا شمار ایک نقطۂ مغرب تک منتہی ہوگا تو وہاں دونہایتیں نہیں جن میں خط ملاسکو جو اس دوسرے خط سے تقاطع کرے اور نقطۂ تقاطع سے تحدید سمت ہو۔

**اعتراض ۱۳:**- اس پر فاضل برجندی نے کہا یوں ہیں وہاں بھی جاری نہیں جن بلاد کے نصف النہار کا معدل سے تقاطع، تقاطع نصف النہار مکہ سے ۹۰ درجے یا زیادہ آگے ہو۔

**اقول** یہ بعینہ وہی اعتراض شرح چغمینی ہے نصف النہار ومعدل کا تقاطع ہی تحدید طول کرتا ہے جب ۹۰ درجے تقاطع معدل ونصف النہار حرم سے

پہلے ہے تو یقیناً فصل طول ۹۰ رہے اور جب فصل طول نوے ہے تو یقیناً یہ تقاطع ۹۰ درجے پہلے ہے یوہیں جانب زیادت تو محض فرق عبارت ہے اسے:

"وکذا لایمتشی فی المواضع التی الخ"

کہنا خیال میں نہ آیا۔

**اعتراض ۱۴:**- فاضل برجندی نے کہا یونہی وہاں بھی جاری نہیں جن بلاد کا عرض جنوبی تمام عرض حرم کے مساوی یا اس سے زائد ہو یعنی اب فرق عرض نوے درجے یا زائد ہوگا۔

**اقول** ان دونوں فاضل، رومی و برجندی سے عجب ہے۔

**اوّلاً:**- عبارت متن میں "الی نقطۃ المغرب" نہیں بلکہ "الی المغرب"

**ثانیاً:**- اگر "الی نقطۃ المغرب" ہی ہوتا تو یہاں اس کے معنی نقطۂ مغرب تک نہ ہوتے بلکہ نقطۂ مغرب کی طرف اب اگر فصل طول مثلاً ۱۰۰ درجے ہو اور نقطۂ شمال سے نقطۂ مغرب کی طرف گنتے چلیں تو شمار افق کے حصۂ غربی جنوبی کے دس درجے پر ختم ہوگا اور نقطۂ جنوب سے اتنے ہی گنیں تو افق کے حصہ غربی شمالی کے دس درجے پر منتہی ہوگا اور وہی صورت پیدا ہوجائے گی اور یہیں سے لکھنو کی دلیل نے دلی دیکھ لی اگر کہا جائے کہ لکھنو سے کانپور کی طرف سو کوس جاؤ تو اس سے سمت مسیر بتانی مقصود ہوگی نہ یہ کہ لکھنؤ و کانپور میں سو کوس یا زائد فاصلہ ہے۔

غرض فصل طول نوے سے کتنا ہی زائد ہو اس میں بیان متن ضرور صادق ہے یوہیں بلد جنوبی میں نوے سے زیادہ بین العرضین کہ مثلاً ۱۰۰ درجے ہو تو نقطۂ مغرب سے جنوب کو شمار ربع شرقی جنوبی کے ۱۰ درجہ پر منتہی ہوگا اور نقطۂ مشرق سے ربع غربی جنوبی کے دس پر اور وہی شکل پیدا ہوجائے گی۔

ہاں اگر فصل طول ۱۸۰ درجے ہو تو شمار نقطۂ شمال سے نقطۂ جنوب پر منتہی ہوگا اور نقطۂ جنوب سے نقطۂ شمال پر اور ان میں خط واصل خود نصف النہار ہوگا نہ کہ اس پر عمود مگر یہ بھی مخل مقصود نہیں بقدر عرض نقطتین اعتدال سے فصل لے کر خط ملائیں تو وہ نصف النہار کو قطع کرے گا اور خود نصف النہار وہ خط ہوگا کہ مرکز سے محل تقاطع پر گزرتا ہوا محیط سے ملا اور قوس سمت ۹۰ درجے ہوگی اور توجہ نقطۂ جنوب خواہ شمالی کی طرف شکلوں کے اختلاف وقوع میں اس سے بہت زیادہ تغیر بیان میں ہو جاتے ہیں جیسا کہ علوم ہندسیہ کے ناظر پر مخفی نہیں۔

رہا یہ کہ فصل طول یا بین العرضین ۹۰ درجے ہو یہاں البتہ دونوں طرف سے شمار ایک نقطۂ اعتدال یا ایک نقطۂ جنوب خواہ شمال پر منتہی ہوگا اور کوئی خط واصل نہ نکلے گا مگر اس کے بعد ہم نے شرح چغمینی پر کامل حاشیہ برجندی کی طرف رجوع کی اس میں بعض نسخ شرح چغمینی سے وہ عبارت منقول پائی جس نے ۹۰ سے زائد فصل کے حالت میں جو جواب فقیر نے ذکر کیا اس کی طرف بھی اشارہ کیا اور اس فصل ربع دور میں بھی جواب کا افادہ کیا کہ اس صورت میں اس خط پر جو نہایتیں شمار عرض میں وصل کیا گیا نقطۂ اعتدال سے ایک عمود کھینچیں گے۔

**اقول** یعنی اختلافات وقوع میں ایسے اور ان سے زائد تغیرات بکثرت ہوتے ہیں مقصود دو عمودوں کا اخراج ہے ایک نہایت شمار عرض سے دائرۂ نصف النہار پر دوسرا نہایت شمار طول سے اوّل السموت پر یہاں کہ نہایت شمار طول نقطۂ اعتدال پر ہوئی دائرۂ افق کا مماس وہ عمود ہوگا اور اس کا اس خط عرضی پر عمود ہونا بھی ظاہر۔

یونہی اگر فرق عرض ۹۰ درجے ہو کہ شمار نقطۂ جنوب پر منتہی ہوگا تو اسی نقطہ پر افق کا مماس رسم کریں گے کہ خط طولی پر بھی عمود ہوگا اور اگر فصل طول و

فرق عرض دونوں نوے درجے ہوں تو نقطۂ اعتدال سے جانب جنوب اور نقطۂ جنوب سے جانب مغرب دو مماس نکالیں گے یہاں تک کہ باہم مل جائیں یہی نقطہ نقطۂ تقاطع ہوگا مرکز سے اس تک خط ملائیں گے کہ محیط پر قوس سمت کی تحدید کرے گا ظاہر ہے کہ اس حالت میں یہ قوس ثمن دور ہوگی واللہ تعالیٰ اعلم۔

**جوابات:** -اس تقریر سے یہ تینوں اعتراض کہ حقیقت میں دو ہی ہیں مندفع ہوگئے اور واضح ہوا کہ مؤامرہ جمیع اشکال کو شامل ہے، رہے پہلے گیارہ۔

**اقول** انصاف یہ ہے کہ ان کے خیال میں زمین کا یہی چہارم حصہ جسے ربع مسکون کہتے ہیں یعنی نصف شمالی کا نصف فوقانی آباد تھا باقی تین ربع خصوصاً نصف زیریں میں آبادی اب ظاہر ہوئی ہے لہٰذا انہوں نے طرز کلام صرف اس صورت سے خاص رکھی کہ عرض البلد شمالی ہو اور طول شرقی کہ مبدأ طول ساحل بحر غربی یا جزائر خالدات سے لیا ہے جس کے ادھر آبادی ثابت نہ تھی تو کسی بستی کا طول نہ ہوگا مگر شرقی اور اب وہ دسوں اعتراض اٹھ گئے سوا اس اعتراض کے جو قسم سوم پر پہلا ہے اور ثانیاً سے آغاز ہوا ہے وہ بلاشبہ لاحل ہے باقی نو کے جواب میں جو تخصیص ہم نے کی نظر بہ واقع ہے اس سے تخصیص حکم لازم نہیں آتی بقیہ ارباع کا حکم اس کے مقایسہ سے ظاہر ہوگا جیسا کہ ابھی بیان ہوا۔

**ثم اقول** مصنف کا مؤامرۂ اصطرلاب کو صورت تساوی عرض سے خاص کرنا اس لئے نہیں کہ وہ اوسی میں جاری ہے بلکہ اور صورتوں میں سہل مؤامرے جاری تھے وہاں اس تطویل وتعویق کی حاجت نہ تھی یہاں انکے جاری نہ ہونے نے اس کی حاجت پیدا کی اب ایک کے سوا سب حل ہوگئے۔

**اعتراض ۱۵:** -یہ تو سب کچھ مسلم مگر دیکھنا یہ ہے کہ مؤامرہ نتیجہ کیسا لاتا ہے وہ صحت رکھتا ہے یا نہیں، نہیں تو کتنا بعید ہے علامہ سید شریف قدس سرہ

کے کلام میں اس کا تحقیقی ہونا واقع ہوا فاضل قاضی زادہ رومی نے کہا تحقیق نہیں بلکہ تقریب ہے۔

**اقول** حق یہ کہ نہ تحقیق نہ کلیۃً تقریب بلکہ بہت جگہ قریب تخریب اس کے بیان کو اولاً ہم یہ عمل مؤامرہ حسابی میں لے آئیں پھر وہ تفاوت دکھائیں جو اسے واقع سے ہوتے ہیں۔

**بیان اوّل**:۔ جس طرح ہم نے قسم دوم کے عمل اصطرلابی کو مؤامرہ حسابی کر دیا اسے بھی کریں کہ نہ دائرۂ ہندیہ کی حاجت رہے نہ اس میں ۳۶۰ درجات مساوی قطع کرنے کی اور قواعد برہانیہ سے اسکا موازنہ بھی سہل ہو۔

**فاقول** تقاطع دائرے کے اندر ہو خواہ محیط پر خواہ باہر بہر حال نصف النہار سے محل تقاطع تک خط طولی یعنی وہ کہ منتہائے شمار عرض پر شرقاً غرباً کھینچا جاتا ہے جیب فصل طول ہے اور اوّل السموت سے اس محل تک خط عرضی کہ منتہائے شمار طول پر جنوباً شمالاً بنتا ہے جیب فرق عرض ہے۔



شکل دوم میں دعویٰ بدیہی ہے کہ "ب ح" فرق عرض ہے "ی ح" اس کی جیب یونہی "ج ح" فصل طول ہے اور "ک ح" اس کی جیب لیکن شکل اوّل میں "ب ط" فرق عرض ہے "ن ط" اس کی جیب کہ مساوی "ی م" ہے "ج ح" فصل طول ہے "سہ ح" اس کی جیب کہ برابر "ک م" ہے اسی طرح شکل سوم

میں "ب م" فرق عرض "ن م" اس کی جیب برابر "ی ل" اور "ج ح" فصل طول "سہ ح" اس کی جیب مساوی "ک ل" اب مثلث "ہ ی م" قائم الزاویہ مستقیم الاضلاع میں قائمہ کی دونوں ضلعیں ہمیں معلوم ہیں "ی م" یعنی "ن ط" جیب فرق عرض ہے اور "ی ہ" یعنی "ح سہ" جیب فصل طول اور زاویہ "ہ" جس کا قیاس قوس "ب عہ" قوس انصراف ہے جاننا چاہتے ہیں۔

اسی طرح مثلث "ہ ی ح" و مثلث "ہ ی ل" عام مہندسین یہاں عروسی سے مدد لیتے ہیں کہ دونوں ضلعوں کے مربعے لے کر جمع کئے مجموع کا جذر لیا کہ وتر قائمہ ہ م ہوا اب بحکم تناسب کہ ہ م جیب ی قائمہ یعنی مرفوع ی م جیب زاویہ "ہ ی م" ÷ "ہ م" مخط = جیب "ہ"۔

**اقول** مگر یہ طول ہے بلکہ ہر مثلث قائم الزاویہ مستقیم الاضلاع میں ہر ضلع قائمہ کو دوسری ضلع سے وہ نسبت ہے جو اس زاویے کے ظل کو کہ پہلی ضلع جس کا وتر ہے، مرفوع سے مثلاً مثلث ب ا ج قائم الزاویہ میں اب : ب ج :: ظل ج : مرفوع اس لئے کہ تحریر مجسطی وغیرہ میں مبرہن ہو لیا ہے کہ مثلث مستقیم الاضلاع میں خواہ زاویہ قائمہ رکھتا ہو یا نہیں تینوں زاویہ کی جیبوں کو اپنے اپنے وتر سے نسبت واحد ہے اسی شکل نافع سے مثلث مسطح کے تمام اضلاع وزوایا معلوم کئے جاتے ہیں۔

لہٰذا اب : ب ج :: جیب ج : جیب ا، اور مثلث مسطح قائم الزاویہ میں ہر زاویہ حادہ دوسرے کا تمام ہوتا ہے تو حاصل یہ ہوا کہ اب : ب ج :: جیب ج : جم ج اور مباحث ظل میں ثابت ہو لیا ہے کہ ہر زاویہ میں اس کی جیب کو اسی کی جیب التمام سے وہ نسبت ہے جو اسی زاویہ کے ظل کو مرفوع سے تو ثابت ہوا کہ مثلث مذکور میں اب : ب ج :: ظل ج : مرفوع وھو المطلوب۔

**افادہ:۔اقول** بلکہ مثلث قائم الزاویہ مستقیم الاضلاع میں ہر وتر حادہ اپنے زاویے کا ظل اور دوسری ضلع اس کے لئے مرفوع اور وتر قائمہ دونوں کا قاطع ہے مثلاً مثلث ا ب ج قائم الزاویہ میں اگر "ا" کو مرکز فرض کر کے "ب" کے بعد پر ربع دائرہ "ب ہ ء" کھینچیں تو ظاہر ہے کہ زاویہ "ا" کی قیاس قوس "ب ہ" ہے اور "ب ج" اس کا ظل اور "اج" قاطع ہے اور اگر "ج" کو مرکز مان کر "ب" کے بعد پر ربع دائرہ "ب رح" کھینچیں تو زاویہ "ج" کی قیاس قوس "ب ر" اور اس کا ظل "اب" اور قاطع "اج" ہے۔

**تنبیہ:۔** یہاں سے یہ توہم نہ ہو کہ زاویے اور اس کے تمام کا قاطع ایک ہوگیا نہیں یہی "اج" دونوں کا قاطع دو مختلف حالتوں میں ہے اگر "اب" ۶۰ درجے ہو تو یہ زاویہ "ا" کا قاطع ہے اور اگر "ب ج" ۶۰ درجے ہو تو یہ زاویہ "ج" کا قاطع ہے "ا" و "ج" دونوں زاویے اگر مساوی ہیں تو ضرور دونوں حالتوں میں اس کی مقدار ایک رہے گی اور مختلف ہوں۔

مثلاً "ا" ۳۰ درجے اور "ج" ۶۰ درجے تو "اج" باعتبار دوم پورے ۱۲۰ درجے ہوگا ان اجزاء سے کہ "ب ج" ۶۰ درجے ہے اور ۶۹ درجے ۱۶ دقیقے ۵۵ ثانیے ۱۸ ثالثے ۲۹ رابعے ہوگا اون اجزاء سے کہ "اب" ۶۰ درجے ہے فافہم۔

بالجملہ جب دونوں ضلع قائمہ معلوم ہوں جس زاویہ حادہ کو جاننا چاہیں اس کے وتر کو دوسری ضلع مخط پر تقسیم کریں زاویہ مطلوبہ کا ظل حاصل ہوگا۔

**لہٰذا حاصل مؤامرہ** یہ ٹھہرا کہ جیب فرق عرض ÷ جیب فصل طول مخط یعنی لوگارثم میں جیب فرق - جیب فصل = ظل انصراف، کتنا سہل مؤامرۂ حسابیہ ہوگیا۔

**تنبیہ:-** اوپر گزرا کہ عدم عرض کا حکم مثل قلت عرض شمالی ہے یعنی قبلہ ہمیشہ شمال کو ہوگا اور یہاں نفس عرض حرم فرق عرض ہے اور اگر عرض البلد شمالی ہو تو عرض حرم وعرض البلد کا تفاضل فرق ہے اور جنوبی ہو تو دونوں عرضوں کا مجموعہ بجائے فرق عرض ہے یعنی دونوں سمت الرأس ایک نصف النہار پر فرض کئے جائیں تو ان کا باہم فاصلہ برجندی علی شرح الچغمینی میں ہے:

"حکم أفاق الاستواء حکم الافاق التی عرضها اقل وکذا الا فاق الجنوبیه الا انه یجمع عرضها مع عرض مکة ویجعل المجموع بمنزلة تفاوت مابین العرضین"

**اقول** مگر یہ وہاں ہے کہ فصل طول ۹۰ء سے زائد نہ ہو زائد میں اگر عرض شمالی ہے تو مجموع عرضین اور جنوبی تو تفاضل فرق عرض ہونا چاہیئے جیسا کہ ہماری مباحث سابقہ کے مطالعہ سے واضح ہے۔

**بیان دوم:-** کہ یہ مؤامرہ واقعیت سے کتنا فرق دیتا ہے۔

**اقول** ہم نے اپنے رسالہ **"هداية المتعال في حد الاستقبال"** (۱۳۲۴ھ) میں دلائل ساطعہ سے ثابت کیا ہے کہ قبلہ تحقیقی سے ۴۵ر درجے انحراف مفسد نماز ہے اب اس مؤامرہ کو گذشتہ برہانی قواعد (محک) پر لایئے کہ معلوم ہو کہاں مطابق آتا ہے اور کہاں کتنا فرق لاتا ہے۔

**قاعدہ ۴:-** کہ فصل طول ۹۰ء درجے اور عرض اصلاً نہیں تو یہاں خود عرض حرم فرق عرض ہوا اور نوے درجے کی جیب مرفوع ہے جس پر تقسیم کا کوئی اثر نہیں تو جیب عرض حرم ظل قوس انحراف ہوئی تو انحراف عرض حرم سے چھوٹا یعنی ۲۰ر درجے ۴ر دقیقے ہوا حالانکہ بقدر عرض حرم تھا، یہ تفاوت صرف ایک درجہ اکیس دقیقے ہے کہ معتد بہ نہیں۔

**قاعدہ ۵:** - مثال اوّل وچہارم کہ فصل طول ایک دقیقہ اور عرض معدوم تو!

| | |
|---|---|
| جیب فرق یعنی جیب عرض حرم | ۹٫۵۶۲۴۶۸۵ |
| - جیب یک دقیقہ | ۶٫۴۶۳۷۲۶۱ |
| = | ۱۳٫۰۹۸۷۴۲۴ |

اس کی قوس ۸۹/درجے ۵۷/دقیقے۔

اور عمل برہانی سے بھی اسی قدر تھا تو یہاں تقریباً مطابق آیا۔

**ایضاً:** - مثال دوم وسوم کہ عرض معدوم اور فصل ۸۹ ۵۹/ یہاں وہی اا ۱۲/ کا تفاوت آئے گا بالجملہ اس قسم میں اس سے زیادہ فرق نہ آئے گا کہ منشأ فرق ظل وجیب عرض حرم کا تفاوت ہے کہ مؤامرۂ برہانی تھا ظم عرض مکہ + جیب فصل = ظم انصراف شمالی یعنی ظل عرض حرم - جیب فصل = ظل انصراف شمالی اور یہاں یہ مؤامرہ اس طرف راجع ہے کہ جیب عرض حرم - جیب فصل = ظل انصراف شمالی تو وہی جیب وظل عرض حرم کے تفاوت سے فرق ہوگا یہ تفاوت ۳۱۰۷۳۸/ پر فصل طول ایک دقیقہ ہو تو انصراف ربع دور کے قریب آئے گا جہاں اتنا فرق ظل ایک دقیقہ قوس نہیں بدلتا اور فصل طول ۸۹ ۵۹/ پر جیب مرفوع مرتفع ہو کر خود ظل وجیب جواب رہیں گے یہاں اس تفاوت سے اُ ۱۲/ کا فرق ہے۔

**قاعدہ ۶:** - فصل طول نوے درجے مع عرض مطلق جبکہ فصل طول نوے درجے ہے جس کی جیب مرفوع تو اس مؤامرہ پر جیب فرق عرض خود ہی ظل انصراف ہوگی یہاں افق مستوی پر تو وہی اُ ۱۲/ کا تفاوت ہوگا کہ اب عرض حرم خود فرق عرض ہے تو اس کی جیب ظل انصراف ہوگی۔

حالانکہ اس کا ظل، ظل انصراف تھا مگر دونوں جانب عرض تسعین کے

